بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# منازل السائرہ

## حصّہ اوّل

تصنیف


مصوّرِ غم علّامہ راشد الخیری مدظلہ

مصنف صبح زندگی، شام زندگی، بنت الوقت، سراب مغرب وغیرہ وغیرہ


جسے

ملا محمد واحدی دہلوی

نے


بماہ صفر المظفر ۱۳۴۷ ہجری النبوی مطابق اگست ۱۹۲۸ عیسوی

چھٹی مرتبہ

[illegible] اینڈ سنز کی [illegible] دلی پرنٹنگ ورکس دہلی میں چھپوا کر [illegible]

قیمت ایک روپیہ علاوہ محصول

۱۱۹۷

# اطلاع وانتباہ



منازل السائرہ کا دائمی حق اشاعت سر شیخ عبدالقادر صاحب (لاہور)۔ مجھے دیدیا ہے اس لئے کوئی صاحب اسے یا اس کے کسی حصتہ کو بطور خود چھاپنے کا ارادہ نہ کریں۔ ورنہ اخلاقی وقانونی جرم کے مرتکب ہوں گے۔ ہاں کتب فروش اس سے فائدہ اُٹھانا چاہیں تو معقول کمیشن پر اس کی جلدیں دفتر نظام المشائخ دہلی سے خرید سکتے ہیں۔



جس کتاب پر پبلشر کے قلمی دستخط نہ ہوں گے وہ مال مسروقہ سمجھی جائیگی۔

**خاکسار واحدی مالک وایڈیٹر نظام المشائخ۔ پوسٹ بکس ۵۱ دہلی**

## تصنیفات مصور غم علامہ راشد الخیری مدظلہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| صبح زندگی | تیغ کمال | سراب مغرب | جوہر عصمت |
| شام زندگی | سمرنا کا چاند | فسانہ سعید | روداد قفس |
| شب زندگی حصہ اوّل | منازل السائرہ حصہ اوّل | تائید غیبی | قطرات اشک |
| شب زندگی حصہ دوم | منازل السائرہ حصہ دوم | لڑکیوں کی انشا | نانی عشو |
| نوحۂ زندگی | عروس کربلا | اعمالنامے | بچہ کا کرتہ |
| اُمت کی مائیں | محبوبہ خداوند | سنجوگ | منازل ترقی |
| الزھرا | آفتاب دمشق | گوہر مقصود | ستونتی |
| قطرات اشک | موؤدہ | دُرِ شہوار | امین کا دم |
| جوہر قدامت | ماہ عجم | شاہین و دراج | گلدستہ عید |
| شام | بنت الوقت | انگوٹھی کا راز | نوبت پنج |

ملنے کا پتہ : منیجر نظام المشائخ پوسٹ بکس ۵۱

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# تمہید

**سائرہ** تھی تو مسافر مگر رستے کی فضا منازل کی دلچسپی پردیسیوں کی محبت نے کچھ ایسا جادو کیا کہ غرض سفر اور سبب سفر سب بھول بھلا گئی۔ ایسی ٹھسکہ بیٹھی کہ نکلنے کو جی ہی نہ چاہا۔ چاہیے تھا کہ جن آنکھوں آئی انہی آنکھوں جاتی مگر یہاں کے سیمیائی جلوے دیکھکر ایسی عاشق ہوئی کہ مرگئی اور جانے کا نام نہ لیا۔ معاملے کی بات یہ تھی کہ مسافر بنگلے کی مہمان بنکر رہتی۔ جان لیکر آئی ایمان لیکر جاتی۔ ماں باپ کی خدمت کرتی، بہن بھائیوں سے محبت، میاں کی اطاعت کرتی، ساس کی عزت، میکے میں رہتی، ماں باپ نہال ہوتے سسرال جاتی لالوں کی لال ہوتی۔ دنیا میں ہر دلعزیز رہتی۔ خدا کے ہاں سرخرو ہو جاتی۔

کچھ خدا ہی مددگار تھا کہ سائرہ جیسی گنہگار جسکا بال بال تعلقات دنیا میں گرفتار تھا آخر وقت اس مرحلہ بے ثبات سے ایسی بیزار ہوئی کہ تمام دنیا واہ واہ کرتی تھی۔ سمجھ آئی مگر دیر میں، ہوش آیا مگر سخت بیہوشی کے بعد۔

وہاں کا حال تو خدا ہی جانے مگر قیاس چاہتا ہے کہ سائرہ کا سفر آخرت اس سفر سے

اچھا رہا۔ جو کچھ کیا اس پر منفعل اور نادم تھی، گنہگار ضرور تھی مگر رحم کی خواستگار اور بخشش کی امیدوار، کیا تعجب ہے کہ یہی تاسف و انفعال باعث مغفرت ہوگیا ہو بہر حال بقدر دعائے خیر کیے بغیر نہیں رہ سکتے کہ یہی تکلیفیں اس کے گناہوں کا کفارہ ہوجائیں۔

سائرہ کے واقعات و تعلقات و عادات از ابتدا تا انتہا غالباً بلکہ یقیناً مگر انشاء اللہ اس کی ہم عمر لڑکیوں اور عورتوں کے واسطے اگر دنیا کے دھندوں نے مہلت دی اور اس مضمون پر غور کیا جیسے واسطے سینکڑوں صفحے سیاہ ہوئے تو بلا شبہ دین دنیا دونوں کے واسطے سفید ثابت ہوں گے۔

# منزل اوّل

## عالم شیر خوارگی

یہ ایک چھوٹا سا مگر خوشنما و شاداب باغیچہ تھا۔ مختلف عمروں کے آدمی مرد اور عورتیں باد بہاری کا لطف اٹھاتے پھر رہے تھے صبح سعادت کا وقت تھا۔ گلہائے رنگین کی پیاری صورتوں نے زمین چمن کو ابو قلموں کر رکھا تھا۔ شبنم نے موتیوں کے ہار بچھا دیے تھے۔ باد صبا فرحت و انبساط کے مژدے دیتی پھرتی تھی، عورتوں کی گود میں چھوٹے چھوٹے بچے تھے۔ مرد جوق در جوق ہاتھ میں ہاتھ دیے ہنستے بولتے ادھر اُدھر ٹہل رہے تھے۔ امید و اُن کے چہرے مالا مال اور دل چونچال کر رکھے تھے۔ ہرے بھرے گلزار آنکھوں کے لہلہا رہے تھے۔ ارمانوں کے قدرتی چشمے کشتِ امید کو تر و تازہ کر رہے تھے۔ انتہائے اور حد خیال تک چپہ چپہ اور ذرہ ذرہ شاداب دکھائی دیتا تھا۔

وسط چمن میں ایک دودھ کی نہر لہریں لے رہی تھی۔ کیا بیفکری کا زمانہ تھا۔ مسافر وہی چھوٹے چھوٹے بچے، بھوک لگی کنارہ پر آئے۔ منہ جھکایا اور سیر ہوگئے۔ یہ مسافر ایک نعمت تھے کہ کلیجے سے لگا کر دنیا بھر کی کلفت دور ہوجاتی تھی۔ افکا

ملال خواب وخیال ہو جاتے تھے۔ رنج وغم غلط ہو جاتا تھا۔ کیا نعمت تھی جسکے مقابل ہفت اقلیم کی سلطنت ہیچ و بے وقعت تھی۔ بادشاہ وقت کا حکم اتنا۔ مناسب تھا کہ ہر شخص مسافر نوازی اپنا فرض سمجھتا تھا۔ اگر کوئی اللہ کا بندہ اس خدمت سے محروم رہ جاتا تو اپنے تئیں نہایت بدقسمت تصور کرتا۔ کیا مبارک سرزمین تھی جو مرد نظر آیا وہ شگفتہ اور جو عورت دکھائی دی وہ باغ باغ۔ عورتوں کے پرے کے پرے جس وقت ان مسافروں کو گود میں لیکر گلگشت کو نکلتے تھے درختوں سے آفریں کی صدائیں بلند ہوتی تھیں۔

یہ محافظ و خبر گیر جو مسافروں کی خدمت پر متعین تھے کیسے اچھے لوگ تھے کہ سو جان سے نثار۔ ذرا مسافر کے پھانس لگی اور بے چین ہوئے۔ اُن لوگوں کی پیشانیاں ستارۂ صبح کی طرح روشن تھیں اور اُن کے دل برکت نور سے معمور۔ محبّت کا سرمہ اُن کی آنکھوں میں لگا ہوا تھا اور خدمت گزاری کی روشنی اُن کے چہروں پر چمک رہی تھی۔ مکر کا نام نہ تھا، ریا کا کام نہ تھا، خالص محبت تھی اور سچی خدمت! اللہ اللہ کیا لوگ تھے کہ جان تک دے دریغ نہ کرتے تھے۔ خوش قسمت میزبان تھے کہ کامیابی کے ساتھ مہمانوں کی خدمت ختم کرتے تھے۔ اگر کوئی مسافر اُن کی خدمت ہی میں ہمیشہ کے واسطے رخصت ہو جاتا تو روتے تھے اور پیٹتے تھے۔

یہاں ایک بات دیکھکر بہت ہی تعجب ہوا۔ بہت کم مسافر ایسے نظر آئے کہ خدمت محافظین کو مدنظر رکھا۔ اس خدمت کا معاوضہ تو خیر ناممکن تھا۔ مگر جب وہ وقت آتا کہ وہ اُن کے محتاج ہوتے تو یہ آنکھ چرا جاتے، لذائذ نفسانی کے پابند ہو جاتے، غیروں سے محبت کرتے۔ دوستوں سے اختلاط کرتے، خود محافظ ہو کر مسافروں کی خدمت کرتے، لیکن وہ خدمت فراموش کر دیتے جس کی بدولت خدا نے اس قابل کیا۔ پھر بھی وہ اللہ کے بندے ہر حال میں خوش تھے جسکو سنا یہی کہتے سُنا "خدمت کرو تمھاری سعادت ہے، نہ کرو کچھ شکایت نہیں"۔

اس پر بھی منزلوں مسافروں کے ہمراہ جاتے اور حتی المقدور آنکھ سے اوجھل نہ ہونے دیتے۔ ہر منزل میں خدمت کرتے اور ہر مصیبت میں شریک رہتے۔ ان میں بعض تا قیامت

اندیشں ایسے بھی تھے جو عقل کی آنکھوں پر پردے ڈال لیتے تھے اور ہر درجہ محبت کو کمال پر پہنچا کر امتیاز کو کھو دیتے تھے۔ اپنے برے اعمال اور ناقص فعال کا نمونہ دکھا کر مطلب اصلی خبط کر دیتے تھے اور پہلی ہی منزل سے مسافر بیچاروں کی بات مارنی شروع کر دیتے تھے، مسافر کے اسباب میں یہیں سے گھن لگنا شروع ہو جاتا تھا۔ جو اندر ہی اندر بیخ کنی کرتا ہوا تمام جسم کو کھوکھلا کر دیتا تھا۔

ہر حیثیت کے مسافر اس منزل میں موجود تھے مگر سب بفکر اور فارغ البال۔ دو ڈھائی برس تک کے بچے یہاں قیام کرتے تھے اور اس کے بعد آگے روانہ ہو جاتے تھے منزل پُر لطف تھی، مگر سفر خطرناک۔ رستہ حیرت انگیز تھا اور نتائج رنج آمیز تقریباً دو سال سائرہ نے یہاں قیام کیا اور پھر سرائے طفولیت کی طرف روانہ ہوئی۔

(۱)

پردیسی کے آنے کا نہ کوئی وقت مقرر تھا نہ دن معلوم۔ پندرہ پندرہ دن سے روز صبح شام ہو رہی تھی۔ ٹھیک اطلاع تھی نہ ہو سکتی تھی۔ شاکرہ کے پورے دن ہوتے ہی اوپر والیاں نئے مہمان کی آمد کا انتظار کرنے لگیں۔ تیاریاں تو پہلے ہی مہینے سے شروع ہو گئی تھیں مگر نویں کے بعد ایک ایک دن کاٹنا قیامت ہو گیا سلیم چار بھائیوں میں ایک لڑکا، چھ بہنوں میں ایک لڑکا، پانچ لڑکیوں میں ایک لڑکا۔ تین لڑکوں پر ایک لڑکا۔ سینکڑوں منتوں اور ہزاروں تعویذ گنڈوں سے نوجوان ہوا۔ اب خدا نے یہ دن دکھایا کہ سلیم کے ہاں بچہ ہو۔ جس قدر اللہ آمیں ہوتی سب بجا و درست تھی۔ سینکڑوں کرتے ٹوپی تیار ہو رہے تھے اور خدا جھوٹ نہ بلوائے تو بیسیوں منتیں مانی جا رہی تھیں۔

استقرار حمل شاکرہ غریب کے واسطے گویا کسی سنگین جرم کا ارتکاب تھا۔ قیدیوں سے زیادہ حفاظت ہونے لگی۔ یہ جیٹھ بیساکھ کی گرمی کہ رات بھر پنکھا ہاتھ سے نہ چھوٹے اور اس بیچاری کو پانچ ہی بجے سے دالان میں چلے جانیکا حکم چڑھ جاتا۔ پھر اندھیری تو اندھیری

چاندنی رات تک ہیں کیا مجال جو صحن میں تنہا قدم رکھ لے۔ ذرا جگہ سے ہلی اور خلیا ساسوں کی فوج ساتھ چلی۔ انگنا لگتے ہی تو ایک وقت کی معمولی غذا بھی موقوف ہو گئی کہ نون مرچ کا اثر بچے پر نہ ہو جائے۔ شام کا کھانا فقط دودھ ہی دودھ رہ گیا۔

ہاتھوں میں تعویذ، گلے میں گنڈے، انگارا شاہ کا دم کیا ہوا پانی، بڑے پیر جی کی پڑھی ہوئی کھیلیں، حافظ جی کے فلیتے غرض ہر وقت ایک نہ ایک شعبدہ ہوتا ہی رہتا تھا۔ یہ سب کچھ ہو رہا تھا مگر لوں کا اللہ ہی حافظ تھا۔ زچاؤں پر یہ سال بہت ہی بھاری تھا شاید ہی ایک آدھ بچی تو بچی، ورنہ ہر طرف سے موت کی آوازیں آ رہی تھیں یہاں تک کہ کمشنر صاحب کی میم بھی اسی سلسلہ میں رخصت ہوئیں۔ سلیم کا باپ جو اسسٹنٹ سرجن تھا ابتدا میں تو ان خبروں کو لغو سمجھتا رہا مگر مس فورڈ کی موت دیکھ کر بالکل سٹ پٹا گیا۔ سول سرجن اور لیڈی ڈاکٹر بیٹھے کے بیٹھے ہی رہی اور میم صاحب چل بسیں۔ اسپتال آیا تو توانزدہ ہو گیا اور سنیں چھکے چھوٹ گئے۔ گھر پہنچا تو حکیم شفاء اللہ برابر میں رہتے تھے، بیوی پورے دن پیٹ تھیں اُنکی میت نکل رہی تھی۔ صبح کو حکیم جی سے ملا گیا کچھ ذکر نہ تھا۔ دس بجے درد لگا بارہ بجے سرد ہو گئیں۔ اندر آیا تو چہرے پر ہوائیاں اُڑ رہی تھیں، بیوی نے تسلی تشفی کی تو ذرا اطمینان ہوا مگر ڈاکٹر ہو کر دل کا ایسا کچّا نکلا کہ عورتوں سے زیادہ زچہ خانہ کا صدمہ دل پر بیٹھ گیا۔

حتی الوسع احتیاط کی جاتی تھی کہ شاکرہ کے کان تک یہ آوازیں پہنچنے پائیں مگر ہزار احتیاط لاکھ معقول انتظام ہو شہر کی خبریں کہاں تک چھپ سکتی ہیں۔ پہلوٹی کا بچہ تھا بجائے موٹا تازہ ہونے کے جوں جوں دن گذرتے جاتے تھے مُردے سے بدتر ہوتی جاتی تھی۔

رمضان کا مبارک مہینہ تھا۔ جمعہ کی رات صبح کو منجھلا روزہ۔ دو بج رہے تھے کہ شاکرہ کو درد لگے یوں تو دو عورتیں باری باری رات بھر ہی پہرہ دیتی تھیں مگر اس وقت سارا گھر سحری کے واسطے جاگ رہا تھا۔ شاکرہ کی طبیعت شام ہی سے بےچین تھی، مگر پہلا اتفاق تھا تیرہ مہینے کی بیاہی ساس نندوں سے ابھی اچھی طرح بے تکلفی بھی نہ ہوئی تھی کسی سے

ذکر تک نہ کیا۔ اس وقت بھی کچھ دیر ضبط کیے بیٹھی رہی مگر درد کی نا قابل برداشت تکلیف اور پے در پے حملوں نے بے اختیار کر دیا۔ رونے لگی مگر چپکے چپکے۔ کراہنے لگی لیکن آہستہ آہستہ خلیا ساس برابر بیٹھی تھیں مگر ایسی آنکھوں کی اندھی کہ بہو کئی بار اٹھی۔ پھر بیٹھی پھر اٹھی۔ روتی رہی کراہتی رہی اور ان کو خاک خبر نہ ہوئی۔ ایسی ننھی بھی نہ تھیں پانچ چھ بچوں کی ماں تھیں۔ گو بچہ ایک نہیں یہ ہوئے چھ۔ ایک کچا گیا ایک اٹھوا لسا گیا۔ تین دودھ پیتے گئے، ایک پلا پلایا گیا۔ دیکھ سکتی تھیں اور سمجھ سکتی تھیں جان سکتی تھیں اور پہچان سکتی تھیں، مگر اس اللہ کی بندی کو تو تمام دنیا کے جھگڑا اسی وقت بندھنے تھے۔ خدا جانے کس سوچ میں پڑی ہوئی تھی۔

شاکرہ اسی طرح پہلو بدل رہی تھی کہ ساس نے آ کر کہا بیٹی کل روزہ رکھنے کو کہہ رہی تھیں شام کو دودھ بھی نہیں پیا۔ لو یہ چاولوں کا نوالہ کھا لو نہیں تو دن بھر کلیجہ بچے گا۔

جھک کر دیکھتی ہیں تو بہو کی حالت ہی کچھ اور ہو رہی ہے اور بہن بیٹھی اونگھ رہی ہیں برتن وہیں چھوڑے اور ضروری چیزوں کا ٹھیک ٹھاک کرنے لگیں۔ چھپر کھٹ تیار ہی کھڑا تھا۔ بچھونا صاف کر بہو کو لٹایا۔ پانی کی گھڑیا چولھے پر رکھ دی اور بہو کے پاس آ بیٹھیں۔

خدا کی شان، دائی یا تو مہینے سوا مہینے سے روز یہیں سویا کرتی تھی یا اس دن نہ آئی۔ تقدیر کی خوبی ڈاکٹر صاحب بھی موجود نہ تھے۔ باہر کے دو نوکر ایک ڈاکٹر صاحب کے ساتھ دوسرا تہجد پڑھ کر جو وظیفے میں بیٹھتا تو فجر ہی کو اٹھتا۔ وہ بھی گھر پر نہیں، مسجد میں۔ اندر کی مامائیں، ایک رات کو دیکھنے سے معذور، دوسری باہر نکلنے سے مجبور۔ ہمسائی کے بیٹے کی خوشامد کی، لالٹین جلا کر ہاتھ میں دی، ماما کو ساتھ کیا۔ خوش قسمت دائی گھر پر نہ ملی بیٹی کے ہاں گئی ہوئی تھی۔ مگر ماما تھی ہوشیار پتہ پوچھ کر وہیں پہنچی اور دائی کو ساتھ لیکر آئی۔

علی الصباح ڈاکٹر صاحب آئے۔ تو گھر کی کیفیت ہی کچھ اور تھی۔ بیوی پریشان

سالیاں بدحواس، بہنیں گھبرائی ہوئیں۔ بھاوجیں سٹ پٹائی ہوئیں کسی کے ہاتھ میں تسبیح۔ کسی کے لب پر دعا۔ اِدھر مامائیں مشکلکشا مشکلکشا پکار رہی ہیں۔ اُدھر بیوی اللہ اللہ کر رہی ہیں۔

ڈاکٹر صاحب کا نمبر اس معاملہ میں سب سے بڑھا رہا۔ عورتوں کی یہ حالت دیکھ کر آپ بھی دیوار سے لگ کر ایک کونے میں کھڑے ہو گئے اور لگے نصر من اللہ و فتح قریب چیخ چیخ کر پڑھنے اوّل تو مرد اس پر ڈاکٹر۔ چاہیئے یہ تھا کہ حالت دیکھتا، کیفیت پوچھتا، کچھ صلاح دیتا کوئی دوا بتاتا، دوا نہ بتاتا تدبیر بتاتا مگر وہ تو عورتوں سے بھی بدتر نکلا۔ اس سے تو شاکرہ ہی اچھی رہی۔ یہ کچھ تکلیف تھی اور جان پر بن رہی تھی مگر کیا مجال جو مُنہ سے آواز تک نکالی ہو۔ بیوی کسی ضرورت سے باہر آئیں تو میاں کو دیکھ کر بولیں خدا کے واسطے کوئی علاج بتاؤ دو بجے سے تڑپ رہی ہے۔ دردوں پر درد اُٹھ رہے ہیں اور بچہ ہے کہ کسی عنوان ہونے کا نام نہیں لیتا۔ بلا سے میم ہی کو بلا لاؤ۔

ڈاکٹر صاحب جانے ہی کو تھے جو منجھلی بہن نے آکر کہا۔ نہیں بھئی میم کو نوج لاؤ خدا نہ کرے جو اس کے آنے کی ضرورت ہو۔ جب اللہ کا حکم ہو گا آپ ہی ہو جائیگا۔

ڈاکٹر صاحب نے ارادہ فسخ کیا اور دائی کو بلا کر کہا:۔

واہ بی فرخ! میں تو سمجھا تھا کہ تمہارا ثانی آج اس شہر میں کیا دور دور نہیں ہے۔ بڑے شرم کی بات ہے اگر تمھاری موجودگی میں میم کے آنے کی ضرورت ہو۔ بتاؤ تو سہی کیا دیر ہے؟

**فرّخ**۔ کیا بتاؤں میری بھی اتنی عمر ہونے کو آئی۔ سینکڑوں ہی بچے میرے ہاتھوں ہوئے مگر میں نے ایسے درد آج تک نہیں دیکھے۔ دیر کیا بتاؤں بس اُس کے حکم کی دیر ہے۔ کرنے کی جو تدبیریں تھیں وہ میں سب کر چکی۔

بیٹے کی ماں اور بیٹی کی ماں یعنی سلیم کی ماں اور شاکرہ کی ماں دونوں موجود تھیں اور دونوں کے تعلقات کی اس وقت بخوبی آزمائش ہو سکتی تھی اور ہوئی۔ سلیم کی ماں بہو کے

واسطے بیچین تھیں، بدحواس تھیں پریشان تھیں، مضطرب تھیں، سب ہی کچھ تھیں۔ مگر یہ نہیں چاہتی تھیں کہ بہو بچ جائے اور بچے پر آنچ آجائے۔ شاکرہ کی ماں ایک دفعہ نہیں کئی دفعہ چپکے سے نہیں آواز سے اپنوں ہی میں نہیں سمدھن تک کے سامنے کہہ چکی تھیں۔ بوا، میں بچے سے باز آئی میری بچی کا دم بچ جائے تو غنیمت ہے۔ میں نے سب کچھ بھر پایا۔

الامان! الحفیظ!! دو بجے رات کے درد لگنے لگے دوسری رات کے دو بج گئے آدھی رات کے قریب آتے وہ گذری۔ سارا دن یہ گذرا اور رات گذری۔ دوا، علاج، تدبیر، تعویذ گنڈے سب کچھ ہوا پر بچہ ہی نہ ہوا سب اکتا گئے، سونا کیسا روزہ کھولکر کھانا تک نصیب نہ ہوا۔ زردہ تو خیر طلب کی وجہ سے کھا لیا۔ ورنہ چھوٹے سے بڑے تک سب نہار منہ بیٹھے اونگھ رہے تھے۔ آخر دائی کھڑی ہوگئی۔ پرے ہٹ کر کہا بیویو! مجھکو اولاہنا نہ دینا۔ میرے بس کی اب بات نہیں ہے۔ میم کو بلاؤ۔ مجھکو ڈھنگ کچھ اور معلوم ہوتے ہیں۔ لڑکی کو پڑے پڑے کون وقت ہوگیا، کم بھی تو بیڑا ہوگئی ہوگی۔

دائی یہ کہکر باہر آئی۔ ایسی نمک حرام تو نہ تھی کہ آدھی رات کے وقت ادھڑ میں چھوڑ کر چمپت ہوتی۔ ایسی بیوقوف بھی نہ تھی کہ برسوں کے لگے ہوئے ٹھکانے کو گھڑی بھر کے واسطے غارت کر دیتی۔ مگر شہر کی حالت دیکھکر سہمی ہوئی تھی۔ سوچتی تھی کہ اگر خدانخواستہ کچھ نیکی بدی ہوگئی تو یہ نیکبختیں میرا سر مونڈ ڈالیں گی۔ کہ کمبخت تو اتنا بھی نہ سمجھ سکی اور اگر سمجھ گئی تھی تو بتانے میں کیا ہرج تھا۔ جتا کیوں نہ دیا۔ ہوتا تو وہی جو اللہ کو منظور تھا مگر ہم اپنے ارمان تو نکال لیتے، کچھ یہ عاقبت اندیشی کچھ رات بھر کی زحمت دن بھر کی تکان کمر سیدھی کرنے لیٹ گئی۔ ذرا ایک جھپکائی ہوگی کہ فرخ فرخ آوازیں ملنی شروع ہوگئیں دائی اندر گئی۔ ڈاکٹر صاحب باہر کان لگائے کھڑے تھے کہ بچے کے رونے کی آواز آئی۔ خوشی کے مارے اچھل پڑے۔ عورتوں نے آپس میں مبارکبادیں دینی شروع کیں،

حالانکہ ابھی لڑکے لڑکی کا امتیاز دائی کے سوا کسی کو نہ تھا۔ مگر شاکرہ کی زندگی سے
سب ایسے مایوس ہو گئے تھے کہ بچے کی پیدائش گویا شاکرہ کی از سر نو پیدائش تھی۔
بیٹی کے ہونے سے ذرا دل بجھ جاتا ہے، مگر اس خاندان میں تو جو بچہ کا بچہ
بھی اندر کا تارا تھا۔ اس گھر کی لڑکی سات لڑکوں سے افضل تھی۔ گھر تو گھر محلے بھر میں
خوشیاں منائی جانے لگیں۔

جس دھوم دھام اور تزک و احتشام سے چھٹی ہوئی اسکے بالتفصیل لکھنے کی
چنداں ضرورت نہیں معلوم ہوتی۔ سائرہ نام تجویز کیا گیا۔ ہم کو زیادہ تر سائرہ کے اُن
معاملات سے بحث کرنی ہے جو اس وقت وقوع میں آئے۔ جب وہ مرنا جینا شادی غمی
لینا دینا کھانا پینا، ایمان بے ایمانی، اچھا برا، قبر حشر، دوزخ جنت سب باتوں کو سمجھ سکتی تھی
ان حالات سے بخوبی معلوم ہوسکتا ہی کہ سائرہ کی پرورش کس ناز و نعم سے ہوئی ہوگی
عورت اور مرد بوڑھا اور جوان نوکر اور ماما کوئی ایسا نہ تھا جو اس پر جان نہ چھڑکتا ہو۔ سائرہ
کچھ بچپن ہی سے ایسی ظلمن تھی کہ سب ہی کے ایمان غارت کردا گر جوان ہوئی۔ پوت کے پاؤں
پالنے ہی میں معلوم ہو جاتے ہیں، چھوٹی سی ایسی باتیں ملکاتی تھی کہ ماں باپ تک کو اندیشہ
تھا دیکھئے بڑی ہو کر کیا آفت ڈھائیگی۔ سائرہ کے کچھ ابتدائی حالات بھی لکھنے مناسب ہیں
اس کی محبت نے یہاں تک دلوں میں گھر کیا تھا کہ اس اتنی سی فتنی کے واسطے شاکرہ
کی ماں بعض اوقات جوان بیاہی بچہ والی بیٹی کو برا بھلا کہہ ڈالتی تھی۔ جب نانی کی یہ
کیفیت تھی تو پھر ساس تو ساس ہی تھیں۔ ذرا لڑکی روئی اور انہوں نے کہا پیٹ
میں درد ہوگا کوئی ثقیل چیز کھالی۔ لڑکی کو چھینک آئی اور خالیا ساس بولیں
منع کرتے کرتے شاموں شام سرد ہو گیا ہے۔ دیکھ لو بچی کو زکام ہو گیا۔ صبح کو دیر تک سوتی
اور ایک نے کہا خبر نہیں کتنی افیم دیدی جو ابھی تک نہیں اٹھی۔ بھلا وہ اندھیرے کی اٹھنے
والی اس وقت تک سونا کیا جانے۔ اب شاکرہ ہیں کہ قسمیں کھا رہی ہیں اور

کسی کو یقین نہیں آتا۔ عورتیں تو عورتیں ڈاکٹر صاحب کی یہ کیفیت تھی کہ جب تک اندر رہتے اسکو اکثر لیئے رہتے اور جب تک چلتے وقت گود میں لیکر پیار نہ کر لیتے باہر نہ نکلتے۔ بارہا ایسا ہوا کہ کپڑے پہنے لڑکی کو لیا اور اس نے پیشاب کر دیا۔ اول اول تو دو چار دفعہ اچکن تبدیل کر لی۔ پھر یہ ہوا کہ کھڑے کھڑے پانی ڈلوا لیا مگر جب کا لشئ یعنی وصیم۔ آخر یہ ہوا کہ نہ دھلوانے کی ضرورت نہ سکھوانے کی حاجت وہی پہنے پہنے چلدیئے۔

ہزاروں ٹوٹکوں اور گنڈے تعویذوں سے خدا خدا کر کے سائرہ تیسرے برس میں لگی۔ اس وقت تک بیسیوں شادیاں اس کے نام سے موسوم ہو چکی تھیں۔

برسویں دن سالگرہ مہینے کے مہینے ماما نے تو خیر مقررہ تھے اسکے علاوہ ذرا نیڈا گرم ہوا اور دو بکرے مارنے گئے۔ آنکھ لال ہوئی اندر ملا نے بلائے گئے۔ عقیقے کی شادی، دانتوں کی شادی، ٹیکے کی شادی۔ لاڈلی بچی اور پھر ٹھہری آئے دن کی بیمار رسم نے تو جب اٹھا بیٹا رہے یا شادی ہے۔ کبھی سیسری آواز کان میں آئی۔

دودھ چھٹنے کی تیاریاں مہینوں سے ہو رہی تھیں۔ عورتوں کے عقائد میں پہلا رنج ہے جو بچہ کو دنیا میں محسوس ہوتا ہے۔ کس کے دل میں تاب تھی کہ سائرہ کے بادشاہی تخت چھٹنے کا عذاب اپنے سر پر لیتا اور اس رنج کی تحریک کرتا۔ دن گزرے چلے جاتے تھے اور سب آپس میں ایک دوسرے کا منہ دیکھ کر خاموش ہو جاتے تھے۔ اتنی ہمت کسی میں تھی کہ اس عظیم الشان مہم کو سر کرتا۔

بارے ڈاکٹر صاحب ہی نے صبر کا پتھر کلیجے پہ رکھا اور مرد بنے۔ بیوی سے کہنے لگے تم نے اب تک اس کا دودھ نہیں بڑھایا۔ سچ پوچھو تو اب حرام ہے بس بسم اللہ کرو۔

**بیوی**۔ کیا بتاؤں روز یہی سوچتی رہتی ہوں مگر مجھے تو امید نہیں کہ سائرہ صبر کرے۔ خدا ہی ہے جو اس کی زندگی ہو۔ کچھ کھاتی پیتی نہیں یہ نہیں کسی اور چیز پہ لگی

ہوئی ہوتی تو کچھ بات نہ تھی۔ کھانا پینا جو کچھ ٹھہرا وہ لے دیکر ماں کا دودھ چھٹا تو پھر آخر کھلاؤں کیا۔ جب تک یہ اور کسی چیز پر نہ لگ جائے میں تو دودھ نہیں بڑھا سکتی۔

**ڈاکٹر صاحب**۔ کسی چیز پر لگانے کی کوشش بھی کی؟ یا آپ سے آپ لگ جاتی۔

**بیوی**۔ کیوں کی کیوں نہیں۔ سب کچھ کر چکی۔ کھچڑی پر میں لگا چکی۔ بازار کا دودھ میں منگا چکی۔ ارا روٹ میں پلا چکی۔ وہ منہ ہی نہیں لگاتی۔ خبر نہیں یہ کس پر ہوئی ہے میرا سلیم تو ایسا نہ تھا۔

**ڈاکٹر صاحب**۔ اچھا میں آج ایک چیز منگوا دیتا ہوں۔ بہت خوشی سے پیئے گی۔ تم دودھ چھڑانے کی تیاری کرو۔

**بیوی**۔ پہلے دیکھ تو لوں کہ پیتی بھی ہے یا نہیں۔

ڈاکٹر صاحب نے اسی وقت ایک پرچہ لکھ کر آدمی کو دیا وہ بازار سے ایک چھوٹا سا ڈبہ لایا تھوڑا سا نکال کر پانی ملایا۔ لڑکی کو دیا۔ اس نے غٹ غٹ پینا شروع کر دیا۔

مجبوراً دودھ چھڑایا گیا۔ تقدیر کی خوبی۔ اتفاق کی بات آج دودھ چھٹا کل آنکھیں دکھنے آگئیں۔ پوری پوری رات سارا سارا گھر گود میں لیئے پھرتا اور اسکی چیخم دھاڑ نہ تھمتی۔ دودھ تو خیر چھٹنا تھا چھٹ گیا مگر کیسی آفتوں اور کس قدر مصیبتوں سے۔ اس فتنی نے کیا کیا پٹخنیاں کھائی ہیں کیا کیا لوٹیں لگائی ہیں کہ سب کا دم ناک میں آگیا شادی کے موقعوں پر جن چیزوں کی ضرورت ہوتی ہے۔ وہ سب خدا کی عنایات سے موجود تھیں۔ روپیہ، ارمان، دل۔ جو کچھ نہ ہوتا وہ تھوڑا تھا۔ اس دھوم سے شادی ہوئی کہ اس صرف میں خاصی اچھی طرح آٹھ دس لڑکیوں کے بیاہ رچ جاتے۔

ڈیڑھ دن دو رات کی مہانداری ہوئی۔ ناچ گانا، رنڈی بھانڈ امیرنیں ڈومنیاں سب ہی کھڑاک ہوئے۔ کوئی شیطانی کام ایسا نہ تھا جو نہ ہوا ہو۔ اور کوئی بیہودہ رسم

ایسی نہ تھی جو نہ کی گئی ہو۔

ڈاکٹر صاحب نے جو کچھ کیا بہت اچھا کیا۔ ہم کو اُن کے پیٹھ پیچھے نکتہ چینی کرنی مفت کی غیبت خواہ مخواہ کا گناہ۔ مگر منہ پر آئی نہیں رکتی۔ سینکڑوں روپے اُٹھے مگر جس خدا نے یہ دن دکھایا اُس کے نام کے چار دانے بھی نہ نکل سکے۔ ڈاکٹر صاحب کی نانی کی سگی بھانجی کا لڑکا سوئیاں پچکیں بیچتا پھرتا تھا۔ جس طرح ہوتا ڈھائی تین آنے روز پیدا کر لیتا۔ عیالدار تھا مگر غریب مفلس تھا لیکن شریف۔ آٹھ دموں کا سہارا اسی کی آمدنی پر تھا۔ ایک آپ ایک ماں ایک بیوی دو لڑکے تین لڑکیاں۔ یہ آٹھ دم اسی کی کمائی سے پلتے تھے اچھی بُری طرح روٹی چلی جاتی تھی۔ دو وقت نہیں ایک وقت، سالن سے نہیں روکھی غرض لشتم پشتم گذر ہوتی تھی۔ کچھ بیوی سی پرو لیتی تھی، کچھ لڑکیاں ہاتھ بٹا لیتی تھیں۔ ملا جلا کر چار پانچ آنے ہو جاتے تھے۔ میاں بیوی میں سلوک تھا چار پانچ آنے چار پانچ روپیوں کی برکت رکھتے تھے۔ جو میسر ہوا سب بیٹھ گئے اور سر جوڑ کر سلوک سے کھا لیا۔ کیا خدا کے نیک بندے تھے کسی موقع پر اور کسی حال میں شکایت زبان پر نہ آئی۔ میاں کو جب دیکھو خوش بیوی کو جب دیکھو شکر گذار۔ امیر غریب کا رشتہ کیا۔ مفلسی نے ڈاکٹر صاحب کے خاندان سے رشتہ ناتا۔ لین دین، آنا جانا ملنا جلنا سب بند کروا دیا تھا۔ مگر اتنی غیرت فقیر بھی رکھتا تھا کہ کسی امیر رشتہ دار کے آگے کبھی ہاتھ نہ پھیلایا۔ ہونی شدنی نفع کا لالچ آمدنی کی امید یہ خبط سمایا کہ شب برات آ رہی ہے آتشبازی کی دوکان کروں۔ لٹوؤں میں بیٹھا پیاس بھر رہا تھا ہتیلی کی ٹھپکی زور سے پڑ گئی۔ لٹو تھا بُرا پرخچے اُڑ گئے۔ دونوں آنکھیں جاتی رہیں۔ ساتھ ہی ایک ہاتھ بھی شہید ہوا۔ تین چار مہینے گھر میں پڑا رہا۔ ایک بیوی کی سلائی پر سارا گھر پڑا اور وہ بھی کس طرح کہ جب میاں کی خدمت سے فرصت ہوتی اور گود کی لڑکی چین لینے دیتی تو ٹانکا بھرنے بیٹھ جاتی۔ کچھ دن یوں گذر ہوا۔ پھر لڑکی کے نکلی چیچک وہ نون کا سہارا تھا وہ بھی گیا گذرا ہوا، میاں یوں گئے۔ بیوی یوں گئیں۔

دو دو تین تین وقت ہوجاتے اور اُڑکر وا نہ مُنہ میں نہ جاتا۔ برتن بھانڈا لوٹا کٹورا پتیلی رکابی جو دو چار چیزیں موجود تھیں سب خالصے لگ گئیں۔ آخر اسکے سوا کچھ بن نہ آئی کہ بڑے لڑکے کو ساتھ لیا۔ لکڑی ہاتھ میں لی اور بھیک مانگنے نکل کھڑا ہوا۔ خواہ مخواہ نہیں شادی کی خبر سنکر، بھیڑ نہیں کھانا دیکھ کر، ڈاکٹر صاحب نہیں اللہ کا بندہ جان کر۔ لڑکا باپ کو ادہر لے آیا۔ ڈاکٹر صاحب اس وقت عمائد شہر کی خاطر تواضع میں مصروف تھے۔ غریب نے ہاتھ جوڑکر سوال کرنا شروع کیا۔ فقیر کو دیکھ لیا پہچان لیا سمجھ گئے جان گئے اور نوکر کو حکم دیا کہ نکال دو۔

یہ کہنا غالبًا نہیں یقینًا بیجا ہوگا کہ دودہ چھٹنا پہلی تکلیف تھی جو سائرہ کو تعلقات دنیوی سے اس سفر میں پہنچی۔ اس سے پہلے بھی اکثر تکلیفیں پہنچی ہوں گی۔ وہ بلکی روئی بیسیوں دفعہ۔ بیمار ہوئی سینکڑوں مرتبہ۔ ضرورت کے وقت دو دو چار چار منٹ بعد دودہ ملا۔ بلکہ بے روئے بہت ہی کم ملا۔ یہ دوسری بحث ہے کہ وہ تبانے کے قابل یا جتانے کے لائق نہ تھی۔ حالت قابل اظہار نہونے سے اثر تکلیف معدوم نہیں ہوسکتا۔ ممکن ہے کہ ٹیکا لگنے کی اذیت اس سے بھی بڑھ گئی ہو۔ البتہ یہ کہا جاسکتا ہے کہ قابل شمار دودہ چھٹنے ہی کی تکلیف تھی جو بیان کی گئی۔

# منزل دوم

## سرائے طفولیت

سرائے طفولیت ایک عالیشان محل حیات آباد میں آسمان سے کھڑا باتیں کررہا تھا۔ شہر کے ہر چہار طرف چونہ گچی کی پختہ عمارتیں بنی ہوئی تھیں۔ سرا کے دروازۂ خاص پر رنگ برنگ کے جھنڈے ہوا میں لہرا رہے تھے۔ دیواروں کی گلکاریاں محرابوں کے نقش ونگار موسم بہار کا مزہ دیتے اور رنگا رنگ کے جواہرات جڑے ہوئے جگمگ جگمگ کر رہے تھے

لوگ خوشحال و فارغ البال۔ کوئی مفلس نہ کنگال۔ بازار کشادہ و بارونق، دکاندار خلیق و منکسر المزاج۔ عجیب مقام تھا کہ ہر طرف بے فکری کے ڈنکے بج رہے تھے۔

سائرہ کی سواری تاروں کی چھاؤں میں یہاں داخل ہوئی۔ مرغان سحر درختوں پر بیٹھے چہچہا رہے تھے۔ شمیم نسیم عطر کی خوشبو سے مہک رہی تھی۔ قافلے کی خبر کئی دن سے مشہور تھی۔ بیسیوں آدمی شہر سے باہر کھڑے اور پڑے انتظار کر رہے تھے۔ تماشائیوں کا ہجوم اس قدر زیادہ تھا کہ آدمی پہ آدمی گرا پڑتا تھا۔ حسرت دیدار یہانتک کہ ہمہ تن شوق بنے ہوئے تھے۔ مسافروں کو دیکھ کر سب کی جان میں جان آگئی۔ سائرہ کو ہاتھوں ہاتھ سرائے طفولیت میں لیگئے۔ دروازے کے پاس سنگ مرمر پر یہ عبارت کندہ تھی۔

"ماں باپ! یہی وقت کام کا ہے۔ اتنی محبت نہ کرنا کہ دین و دنیا دونوں سے کھودو"

سرائے کے اندر ہر طرف وسیع پختہ کمرے بنے ہوئے تھے، بے فکری کا دورہ تھا۔ اطمینان و فارغ البالی کی حکومت تھی۔ اسیری کا کارخانہ تھا۔ بادشاہت کا زمانہ، محافظ زیادہ تر وہی تھے جو منزل اول میں۔ مگر محبت کا نمبر پہلے سے بڑھ گیا تھا۔ مسافروں کی قدر و منزلت روز بروز زیادہ ہوتی جاتی تھی۔ کیا مبارک سرزمین تھی کہ رنج و غم پاس آکر بھی نہ پھٹکتا تھا۔ ناعاقبت اندیشی انواع و اقسام کی نعمتیں اُن کے دسترخوان پر چُن دیتی تھی۔ کھیل کود کے خلعت گراں بہا زیب تن خوشی کا تاج سر پر لگائے اِدھر اُدھر پھرتے تھے۔

کیا دن تھے کہ پھر نہ آئے اور کیا جگہ تھی کہ دوبارہ دیکھنی نصیب نہ ہوئی۔ بغض و حسد کا گزر نہ تھا۔ فکر معیشت کا پتہ نہ تھا۔ دولت و عسرت کا امتیاز نہ تھا۔ نخوت و غیبت کا نام نہ تھا۔ جو ضرورت ہوئی وہ رفع، جو خواہش ہوئی وہ پوری۔ اُنکی بھولی بھولی باتوں اور سیدھے سادے معاملوں پر آسمان انصاف سے موتی برس رہے تھے۔ فراغت و اطمینان کا باغبان خوشی و خرمی کے پھول نچھاور کر رہا تھا

محبت و پیار کے ہار گلے میں پڑے تھے۔ کامیابی کے گلدستے طاقوں میں چنے ہوئے۔ آرام و آسائش کی بیلیں دیواروں پر چڑھی ہوئی۔ غرض ہر قطعہ گلزار ارم بنا ہوا تھا۔

محافظ و خبر گیر کیسے کیسے خدمت گزار کہ حکم کی دیر اور تعمیل کو طیار ایسے نازبردار کہ ذرا سے اشارے پر جان نثار کرنے کو طیار۔ انتظام اتنا معقول کہ بڑے بڑے سرکش اور تاجدار مسافروں کے سامنے عاجز و لاچار تھے۔

اس منزل کا تمام زمانہ آزاد و بے باکانہ گزر گیا۔ ضرورت سے پہلے اور حاجت سے پیشتر ہر چیز تیار اور موجود کسی بات کا کھٹکا تھا نہ کسی قسم کا خوف، عزت کی خواہش تھی نہ دولت کا ارمان۔ نخوت کے اسباب نہ غرور کا سامان۔ جو ملا وہ کھا لیا۔ جہاں نیند آئی وہاں پڑ رہے۔ طبیعت میں شر نہ تھا، دل میں فساد نہ تھا۔ "کیا ہوگا" کا فکر نہ تھا۔ "کیا ہوگیا" یہ یاد نہ تھا۔ کوئی بات خلاف مزاج ہوئی رو دیے۔ کوئی چیز اچھی ہاتھ آگئی ہنس دیے۔ مگر طبیعتوں میں قبولیت کا مادہ موجود تھا۔ جو سنتے تھے وہ کہتے تھے جو دیکھتے تھے وہ کرتے تھے۔ نتائج سفر کا دارومدار اسی جگہ تھا۔ ذرا سی لاپروائی بد سے بدتر بنا دیتی تھی۔

یہاں محافظین کی محبت سائرہ کے حق میں سم قاتل ہوگئی۔ خود پسندی کا مرض ایسا لگا کہ آگے جاکر رستہ چلنا بھاری ہوگیا۔ مآل اندیشی کا ہوش نہ تھا متعلقین کی غفلت و لاپروائی سے جو کچھ لائی تھی سب غارت ہوگیا۔ اسباب میں دیمک لگ گئی کپڑوں کو چوہے کتر گئے۔ نو برس سے کچھ زیادہ سائرہ نے یہاں قیام کیا۔ پھر سنا کہ اور قافلہ آرہا ہے۔ مجبور سرا خالی کرنی پڑی اور قدم آگے بڑھایا۔

## (۲)

جس رنگ ڈھنگ سے سائرہ کی پرورش ہوئی اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ جوں جوں ہوش سنبھالتی گئی۔ دنیا بھر کے عیب پیدا ہوتے گئے۔ خود پسند مغرور شیخی خوری گستاخ بے ادب

بدتمیز، نالائق ناہنجار، لتری، پوہڑ زبان دراز، فتنہ پرداز، خیر سے انگنا شروع ہوتے ہی سب کچھ ہوگئی۔ کوئی نقص ایسا نہ تھا جس سے پاک ہو اور کوئی برائی ایسی نہ تھی جو موجود نہ ہو۔ بات بات میں کوسنے، دس پانچ اور کو ایک آدھ اپنے تئیں۔ ہنستے ہنستے بگڑ جاتا کبھی سچ مچ کبھی خواہ مخواہ۔ ایک منہ میں بیسیوں فضیحتیاں، ایک سانس میں سینکڑوں باتیں۔ کچھ یوں ہی سا لحاظ باپ دادا کا تھا۔ اُن بزرگوار نے داد دے دیکر وہ بھی کھویا۔ وہ کوس رہی ہے آپ ہنس رہے ہیں۔ وہ بگڑ رہی ہے آپ خوش ہو رہے ہیں۔ ماں پہلے ہی سے پاؤں کی جوتی تھی۔ رہ گئیں دادی نانی۔ ایک عاشق ایک دیوانی۔ جب چاہا گھرک دیا۔ جب چاہا ڈانٹ دیا۔ آٹھ نو برس کی لڑکی کی وہ زبان کہ محلے والے تک الامان پکارتے تھے کس کا روزہ اور کیسی نماز۔ کہاں کا پڑھنا اور کیسا لکھنا۔ صبح سے شام تک استانی جی سیپارہ لیئے لیئے پیچھے پھرتیں۔ باپ دادا کی چہیتی نانی دادی کی پیاری۔ جتنی خواری ہوتی سب بجا و درست۔ پکانے ریندھنے کو اس کا جی نہ چاہتا۔ سینے پرونے پر اس کی طبیعت نہ لگتی۔ لگتی کہاں سے۔ ضرورت نہ عادت خواہش نہ ارمان جوان ہوکر آپ ہی آجائیگا۔ لڑکی کا ہے کو شیر تھی جس کو چاہا کوس ڈالا۔ جس کو چاہا پیٹ ڈالا۔ ہمسائے کی عورتیں آتی ہوئی ڈرتی تھیں کہ پاؤں رکھا اور ٹانگ لی۔ ماما کی پیٹھ میں ایک دفعہ اس زور سے کاٹا کہ آگے کے چاروں دانت بیٹھ گئے۔ مگر کیا مجال جو اُف کرلیتی۔ لگا ہوا روزگار کھوتی۔ چڑھی ہوئی تنخواہ گنواتی۔ چور بنتی مردار بنتی۔ چڑیل بنتی۔ مکار بنتی۔ جب اُلٹے کا نام لیتی۔ ایک دن سقے کا لڑکا پانچ چھ برس کا ہوگا۔ شامت جو آئی کھیلتا ہوا ادھر آنکلا۔ ہاتھ میں سرکنڈا تھا۔ سائرہ کو پسند آگیا زبردستی چھیننے لگی لڑکے نے کیا انکار۔ ہاتھ پکڑ کر آگے گھسیٹ لیا اور وہی سرکنڈا چار پانچ ایسے لگائے کہ بلکتا ہوا بھاگ گیا۔ سقنی ذلیل تھی یا رذیل جو کچھ بھی تھی مگر بچے کی بدھیاں دیکھ کر بے قرار ہوگئی۔ ماما کے آگے کچھ نہ سوجھا۔ لڑکے کا ہاتھ پکڑے

لیے چلی آئی - پردے کی وجہ سے اندر تو نہ آسکی مگر دروازے ہی میں سے کھڑے ہو کر وہ کھری کھری سنائیں کہ اماں اور باوا - دادا اور دادی سب بیٹھے سنتے رہے آخر ڈاکٹر صاحب کو کہنا ہی پڑا - اچھا جاؤ - اب لڑکے کو نہ آنے دینا -

ڈاکٹر صاحب کا اتنا کہنا ایک مہمیز تھی جس نے سقنی کو اور بھی تیز کر دیا - کہنے لگی ڈاکٹر صاحب! تم کو اپنی لڑکی پھوٹی آنکھ کا دیدہ ہو مگر دوسروں کے بھی کوٹے کے نہیں - امیروں کے بچوں میں لال نہیں ہوتے - مزا تو جب ہے ایک ہاتھ میں دادی کی چوٹی ہو اور دوسرے میں دادا کی ڈاڑھی - سقنی یہ کہکر چلی گئی اور تمام گھر کھلکھلا کر ہنس پڑا

(۳)

لاحول ولاقوۃ الا باللہ - ڈاکٹر کہلائیں، معزز کہلائیں، امیر کہلائیں، شریف کہلائیں اور اس اولاد کمبخت کے کارن یہ باتیں سننی پڑیں - اس درجہ رسوائی اسقدر فضیحت اور کسی کے بھانویں بھی نہیں - "پھٹے منہ" بھی تو نہ کہا گیا - غارت ہو جائے ایسی اولاد جو اماں باوا کے ساتھ دادا دادی اور نانا نانی تک کو نچوائے -

اس میں شک نہیں کہ شاکرہ لاکھ عورتوں میں ایک عورت تھی جیکا پر چھاواں پڑنے سے انسانیت آجائے - اس کا بس چلتا تو ساجدہ کو کچا کھا جاتی مگر تقدیر کی خبر نہ تھی کہ پیٹ میں یہ پتھر پڑینگے - مارنا یا گھرکنا تو درکنار - اتنی مجال نہ تھی کہ سمجھا سکے - جو کچھ ہوتا چپکی بیٹھی دیکھتی - دل جلتا کلیجے پر سانپ لوٹتا - دیکھتی کہ بچی ہاتھ سے نکلی چلی جا رہی ہے - مگر زہر کے سے گھونٹ پی کر چپ رہجاتی - جانتی تھی کہ اگر آدھی بات بھی کھولنگی تو سارا گھر بلا کی طرح چمٹ جائیگا - ساس کے طعنے، میاں کی فضیحتیاں سسر کا عتاب بیٹی کے جواب - ان سب باتوں پہ آمادہ ہو جاؤں تو سمجھانے کا ارادہ کروں - شاباش شاکرہ کی ساس کو - خوب جی کھول کر پوتی کا ناس کیا - اور پھر بھی پیٹ نہ بھرا -

شاکرہ بظاہر دب گئی تو کیا وہ بیٹی کی طرف سے غافل نہ تھی۔ جب موقع پاتی اور جس وقت رُخ دیکھتی میاں کو ان بدعنوانیوں پر متوجہ کرتی۔ سلیم سعادتمند ضرور تھا مگر پھر بھی بُرا بھلا اپنا انجام کچھ نہ کچھ سوچ ہی سکتا تھا۔ ادھر بیوی نے بھرے کان۔ اُدھر ایک روز اتفاق کی بات ہونی شدنی۔ ماما ہوئی بیمار کھانے میں ہوئی دیر۔ لڑکی نے بڑھیا کی ہزاروں فضیحتیاں کر ڈالیں۔ سلیم آہٹ پا ہی چکا تھا بیٹی کی زبان دیکھکر دم بخود رہ گیا۔ بیوی سے کہنے لگا تم نے بہت ٹھیک کہا تھا یہ تو بالکل ہی بیہودہ ہو گئی۔ بغیر تمھاری مار اور میری تنبیہ کے سائرہ درست ہونے والی بندی نہیں۔ لاتوں کا بھوت باتوں سے نہیں مانتا۔ تم چاہو زبان سے کام نکلنا یہ ہونا نہیں اس کی زبان کھُلی ہے منھ، دل ہو گیا ہے شیر۔ کوسنے میں اسے باک نہیں، پیٹنے میں اسے خوف نہیں۔ آتا اسے خاک نہیں۔ جانتی یہ کچھ نہیں۔ سچ پوچھو تو یہ قصور سراسر تمھارا ہے۔ اماں کو اسکی پرواہ نہیں ابا کو اس کا خیال نہیں۔ اب رہے خالہ خالو ماموں ممانی۔ ان کی بلا سے کسی کا کیا بگڑا۔ بیٹی بگڑی تو ہماری بگڑی۔

سلیم کی یہ گفتگو اگر کہیں ماں کے کان تک پہنچ جائے یا خالہ ماموں کوئی بھی سُن لے تو مزا ہی آجائے مگر وہ سب تھے اپنے اپنے کاموں میں مصروف۔ بہو کا کمرہ تھا الگ کسی کو کانوں کان بھی خبر نہ ہوئی۔ شاکرہ نے میاں کو باتوں باتوں میں ٹھنڈا کیا بات گئی گزری ہوئی مگر سلیم کے دل میں ادھر تو پیدا ہوا یہ خیال اُدھر سوچ ہوا انجام کا۔ بیٹی کو جو دیکھا تو دن دونی اور رات چوگنی۔ دل پھٹتا گیا طبیعت ہٹتی گئی۔ چار ہی دن میں زمین آسمان کا فرق ہو گیا۔ وہی سلیم جو دروازے میں سے سائرہ سائرہ پکارتا ہوا گھستا اور جب تک دسترخوان پر ساتھ نہ بیٹھتا حلق سے نوالہ نہ اُترتا۔ صورت سے بیزار ہو گیا۔ محبت میں ہوا فرق۔ حالت میں ہوا انقلاب۔ بیوی کے سوا سارا گھر تعجب کرتا تھا۔ دو چار روز تو کوئی کچھ نہ بولا۔ مگر ہفتہ کا پورا ہونا تھا کہ عورتوں میں

کرید نی شروع ہوگئی۔ جب دیکھو یہی چرچا اور جدھر دیکھو یہی مذکور۔ چند روز خوب
کھچڑی پکی۔ مگر تھوڑا سا اُبال آکر رہ گیا۔ کوئی بات سمجھ میں نہ آئی۔ سب اپنی اپنی جگہ
خاموش ہو گئے۔

(۴)

گرمی کے دنوں میں ایک روز شام کے وقت سب باہر صحن میں بیٹھے تھے۔ مالن
بغل میں ٹوکری دبائے گھر میں آئی۔ سائرہ کا جی پھول لینے کو چاہا۔ دلی ہی میں نہیں ہر
جگہ دستور ہے کہ کنواری لڑکیاں ایسی چیزوں سے کوسوں دور رہتی ہیں۔ مگر سائرہ نہ کسی
دستور کی پابند تھی نہ کسی رسم سے مجبور۔ اس کے نزدیک دنیا بھر کے قانون اس کا اپنا
ارادہ تھا۔ جو برخلاف کہے وہ بے وقوف، جو تردید کرے وہ پاگل۔ کیسا قاعدہ اور کس
کے اصول۔ مالن سے کہا دو پیسے کے پھول مجکو بھی دیتی جا۔ ماں نے لیئے پیسہ کے۔
آپ پھینکے دو۔ مالن کا کیا بگڑتا تھا۔ تین مٹھیاں بھر جھولی میں ڈالدیں۔

سائرہ کو پھول لیتے دیکھ کر شاکرہ کی آنکھوں میں خون اُتر آیا۔ کچھ دیر تو اسی امید پر
چپکی بیٹھی دیکھتی رہی کہ شاید ساس اب بھی کچھ بولیں، اب بھی کچھ بولیں مگر بولنا کیسا انھوں
نے خیال بھی نہ کیا۔ سائرہ اتنی دیر میں ایک بالی بھی بھر چکی تھی۔ شاکرہ یوں تو کوئی دن کیا
گھنٹہ اور کوئی گھڑی ایسی نہ گزرتی ہوگی جو بیٹی کو دیکھ کر جلتی بھلتی نہ رہتی ہو مگر اس
وقت کچھ تو یہ حرکت معمولی سے بڑھی ہوئی۔ پھر میاں پتے پر، اُٹھی پھول چھین لیئے
اور کہنے لگی۔

چاروں طرف سے فریادیں آچکیں۔ اب تمام دنیا میں ناک کٹوا۔ ایک تو
ہی لاڈلی بگڑی ہے۔ میکے میں پھول پہنے گی۔

سائرہ وہ لڑکی جس نے آج تک تو بھی نہ سنا اگر کوئی بات خلاف مزاج ہو جائے
تو گھڑیوں گھنٹوں دنوں راتوں دادی سے دادا سے ماں سے باوا سے ناک رگڑوا لے

جب کہیں جا کر مزاج درست ہو، ماں کا اتنا کہنا وہ پہلا روز بلکہ پہلا اتفاق تھا کہ شاکرہ نے بیٹی کی شان میں اتنی بڑی گستاخی کی وہ ابھی سوچ ہی رہی تھی کہ یہ آج اماں کو کیا خبط ہوا کہ ساس پنجے جھاڑ بہو کے پیچھے پڑ گئیں۔ واقعہ کا اثر دادی کی حمایت، وہی کہاوت ہوگئی کہ کریلا اور نیم چڑھا۔ سائرہ نے سینکڑوں باتیں ماں کو سُنا ڈالیں۔ ماما لونڈی کو بھی کوئی اتنا نہ کہتا ہوگا۔ جتنا اس کمبخت نے ماں کو کہہ ڈالا وہ کہتی جاتی تھی اور دادی شہ دے دیکر تیز کرتی جاتی تھیں۔ تھوڑی دیر تک تو شاکرہ ضبط کیے بیٹھی رہی مگر جب سائرہ کی زبان بڑھتی چلی گئی اور تو تڑاک پر نوبت آگئی تو آگ بگولا ہوگئی۔ ساس سے تو کچھ نہ بولی مگر آؤ دیکھا نہ تاؤ اٹھ کر ایک وہ تھپڑ بیٹی کے اس زور سے رسید کیئے کہ پانچوں انگلیوں کا نشان پڑ گیا۔ بہو کا ہاتھ لگانا تھا کہ ساس بلبلا کر اٹھ کھڑی ہوئیں وہ تو خدا نے یہ خیر کی انکا قدم بڑھنا تھا کہ ڈاکٹر صاحب نے گھر میں پاؤں رکھا۔ ورنہ خدا معلوم کیا گل کھلتا۔ شاکرہ کی ساس ساس ہوگئی تھیں تو کیا، ایسی بڑھیا بھی نہ تھیں۔ پھر کھائی پی عورت بندھی ہوئی کاٹھی۔ گٹھا ہوا بدن، ہٹی کٹی سوٹی تازی۔ اب رہیں شاکرہ۔ جوان تھی تو کیا دہان پان۔ پتلی۔ دبلی۔ چہرہ سفید پڑا ہوا۔ بدن تھر تھر کانپ رہا۔ ساس ایک ہاتھ سے دونوں ہاتھ پکڑ لیتیں تو بیوی صاحب کے چھٹانے نہ چھٹتے۔ سسر کو دیکھکر شاکرہ تو اندر کوٹھری میں جا بیٹھی مگر دادی پوتیوں نے ملکر سارا گھر سر پر اٹھا لیا۔ کیسی کیسی فضیحتیاں کیا کیا رسوائیاں کہ سُننے والے بھی کانوں میں انگلیاں دے لیں۔ مگر واہ ری شاکرہ صد آفریں اس تحمل کو۔ ساس نے لاکھوں ہی کیڑے ڈالے مگر کیا مجال جو اُلٹ کر جواب دیا ہو۔ دو ڈھائی گھنٹہ تک سائرہ روتی پیٹتی چیختی چلاتی، بکتی جھینکتی رہی۔ شاکرہ اس وقت تو کچھ نہ بولی مگر رات کو تمام قصہ میاں کے آگے کہہ سُنایا۔ مگر کب جب سب سو گئے کہ غصہ کا کوئی اثر ظاہر نہ ہوا اور اچھے اوپر بات نہ آئے۔

سلیم پہلے ہی بیٹی کی نالائقی پر رو رہا تھا۔ ہر وقت یہی خیال اور ہر دم یہی ملال دن

رات اسی اُدھیڑ بن میں لگا رہتا تھا کہ کیا تدبیر کروں، کون سی کوشش کروں کس طرح اصلاح کروں۔ اماں نے اسکو غارت کر دیا۔ اس قدر شغف اس درجہ محبت۔ دخل دیتا ہوں تو میری صورت سے بیزار ہو جائیں گی۔ خیر تھوڑی دیر کے واسطے یہ بھی گوارا کر لوں تو کہوں کیا۔ یہ تو مجھ سے ہو نہیں سکتا کہ میں اُن کے سامنے اس کو ہاتھ لگاؤں۔ میں اگر ایک ماروں گا تو وہ چار مار کر بھی بس نہ کرینگی۔ دوسرے میں باپ بیٹی پر کس طرح ہاتھ اٹھاؤں۔ عجیب کشمکش میں ہوں گویم مشکل وگرنہ گویم مشکل۔ جس انجام پر نظر کرتا تھا خراب اور جو نتیجہ نکالتا تھا وہ بُرا۔ نہ کوئی کارگر اصلاح سمجھ میں آتی تھی نہ کوئی سود مند تدبیر۔ جو کرنا چاہیئے وہ کر نہ سکتا تھا جو کر سکتا تھا اس کی ہمت نہیں پڑتی تھی۔ جس رخ پر نظر کرتا تھا راہ نجات مسدود اور جس تجویز پر غور کرتا تھا آخر کار بے سود۔ آج کی روئداد سمند ناز پر ایک اور تازیانہ ہوا۔ بیٹی کی حرکت، بیوی کی تنبیہ، ماں کی حمایت، باپ کی اجازت سُنکر سناٹے میں آگیا۔ کچھ دیر غور کرنے کے بعد بولا۔

یہ قصور سائرہ کا ہے نہ اماں کا۔ سب سے زیادہ تمہارا اور تم سے کم میرا۔ اسکی اصلاح اور درستی سب تمہارے اور میرے ہاتھ میں تھی۔ تم نے کی نہیں۔ میں نے کرنی نہ چاہی پھر اب رونا بے سود اور پچھتانا بیکار۔ اگر تم اس کو اوّل ہی دن سے دبائیں اور بچپن سے ڈانٹ میں رکھتیں تو اس کی مجال تھی کہ آج تمہارا سامنا کرے۔ پانچ چھ برس کی بات ہے مگر مجکو اب تک یاد ہے اس نے تمہارے مُنہ پر تھوک دیا اور تم نے ہنسکر ٹال دیا۔ اگر اسی وقت دو تھپڑ مار دیتیں تو پھر عمر بھر ایسی گستاخی نہ کرتی۔ ابتدا میں کی لاپروائی۔ دل بڑھتا گیا پھر دا کھلتا گیا۔ طبیعت ہو گئی راسخ مزاج ہو گیا شاہی۔ دیدہ ہو گیا ہوائی۔ اب جیسا بویا ویسا کاٹو۔ جیسا کیا ویسا پاؤ۔ جیسا اٹھایا ویسا بھگتو۔ اماں ایک دفعہ بگڑتیں دو دفعہ بگڑتیں۔ آخر کہاں تک آپ ہی ہار کر چپ ہو جاتیں۔ اب تم چاہو اصلاح ہو وہ کیونکر ہو مفت کی رسوائی، خواہ مخواہ کی فضیحت، کنبے بھر میں بے عزتی، محلے بھر میں بدنامی۔ بھلا

کہیں ٹھنڈے لوہے بھی پیٹنے سے درست ہوئے ہیں۔ برابر کی لڑکی ڈانٹو تو برا، گھر کو تو برا۔ ہاتھ اٹھاؤ تو اس سے بُرا۔ اس کے سوا اور کوئی چارہ نہیں کہ صبر کرو اور سمجھ لو کہ لڑکی ہاتھ سے گئی۔

**شاکرہ**۔ میں تو پہلے ہی جانتی ہوں سارا زمانہ میرے ہی جسم میں تھوکیگا کہ کیسی ناہموار لڑکی اٹھائی۔ مجھے کیا خبر تھی کہ پیٹ سے سانپ ہو جائیگا۔ تمہیں کوئی کچھ بھی نہ کہیگا خرابی میری ہی ہے۔ اپنی اولاد کو جان بوجھکر کوئی نہیں بگڑنے دیتا۔ مگر میرا اختیار ہی کیا ہے کسی دن ٹیڑھی آنکھ سے بھی دیکھ لیتی تو یہ سب مجھ جیتی کو کھا جاتے۔ میں نے کیا منت مانی تھی۔ دیکھ لو ایک ذرا سے پھولوں کے منع کرنے پر سارے محلہ میں ڈھنڈورا پٹ گیا آخر اس کے سوا کچھ بن نہ آئی کہ اپنی کوٹھری میں آکر بیٹھ گئی جو جو اس کے منہ میں آیا وہ کہتی رہی میں سنتی رہی۔ اگر اور کچھ بولتی تو شاید گھر ہی سے نکلنا پڑتا۔

سلیم تمام رات اسی پیچ وتاب میں غرق رہا۔ بیسیوں منصوبے اور سینکڑوں تجویزیں سوچ ڈالیں مگر ایک بھی ٹھیک نہ بیٹھی۔ صبح ہوتے ہوتے ادھر کچھ غصے میں کمی ہوئی ادھر بیوی نے کرنا شروع کیا دھیما۔ سب ارادے خبط ہو گئے۔ صلاح یہ قرار پائی کہ اب چند روز تک میاں بیوی میں سے کوئی بھی بیٹی سے بات نہ کرے۔

چاہیئے تھا کہ میاں بیوی کی صلاح کا کوئی نتیجہ مترتب ہوتا کوئی اثر ظاہر ہوتا تو یہ! سائرہ کو پرواہی نہ ہوئی۔ کچھ دن تو وہ یہی سمجھتی رہی کہ میں خود ہی بات نہیں کرتی اور ایک اعتبار سے اسکی سمجھ درست بھی تھی۔ ماں نے تو رات کو تجویز کی وہ دن ہی کو ارادہ کر چکی تھی کہ جب تک ماں سے ہاتھ نہ جڑوالونگی۔ انشاءاللہ بات نہ کروں گی۔ باپ نے پندرہ پندرہ روز سے مُنہ لگانا چھوڑ دیا تھا۔ اس کا نہ بولنا نہ کوئی نئی تجویز تھی نہ انوکھی صلاح۔ اس کو اس بات کا کبھی شبہ بھی نہ ہوا کہ ماں کی وجہ سے باپ بھی ناخوش ہے اور بالفرض اس کو یہ یقین بھی ہو جاتا تو کچھ ماں خوش ہوئی ہوگی کچھ باپ

نہال ہو جاتا۔ شروع شروع میں باپ کے بات نہ کرنے سے ذرا خیال پیدا ہوا تھا وہ بھی کس کو سائرہ کو نہیں اور سب کو۔ چار پانچ روز بعد وہ بھی جاتا رہا۔ شاکرہ کا بات نہ کرنا تو اتنا بھی اثر نہ رکھتا تھا جتنی اڑد پہ سفیدی۔ بلکہ جب تک ماں بیٹیوں کی صفائی ہوئی کنبہ بھر میں کوئی آدمی ایسا نہ تھا جو اس کو شیر کی نگاہ سے نہ دیکھتا ہو۔

(۵)

سائرہ کی عادات قبیحہ روز بروز ترقی کرتی جاتی تھیں۔ کوئی سودے والا ایسا نہ تھا جو خالی جاتا ہو۔ دروازے پر جاتا، آپ ہی پکارنا، آپ ہی چکانا، اور آپ ہی لینا۔ نہ کسی سے پوچھنا نہ کسی سے کہنا۔ جو چاہا وہ لیا۔ جو ضرورت ہوئی وہ خریدا۔ دس گیارہ برس کی لڑکی، کنکوؤں میں وہ شریک ہوتی۔ گیند بلے میں وہ شامل ہوتی۔ اور پھر یہ بھی نہیں کہ بھائیوں کی اجازت سے بلکہ حکومت سے، بھائیوں میں ذرا کسی نے ہوں کی گیند اٹھائی اور پڑوس میں۔ بلا لیا اور چولھے میں۔ کنکوا لیا اور جھیر جھیر۔ ڈور لی۔ اور مٹکے میں۔ بھائی رو رہے آپ ہنس رہی ہیں۔ دادی تک شکایت پہنچی تو انھوں نے کہدیا۔ اچھا روؤ نہیں اور منگوا دیں گے۔

سائرہ کے علاوہ شاکرہ کے ہاں اس وقت ماشاء اللہ دو لڑکے تین لڑکیاں اور تھیں۔ چھوٹی لڑکی تو خیر گود میں تھی مگر باقی چاروں بچے کیسے جیسے بھلے مانسوں کے ہونے چاہئیں۔ لڑکوں کو اول تو پڑھنے لکھنے ہی سے کم فرصت ہوتی تھی۔ پھر بھی اگر کسی وقت کھیل میں لگے ہوئے کیسے ہی مصروف کیوں نہ ہوں۔ ذرا ماں نے ٹیڑھی آنکھ سے دیکھا اور چھوڑ چھاڑ پاس آ بیٹھے۔ باپ کی شکل دیکھ کر تو درحقیقت ہوتی تھی۔ سلیم بھی سائرہ کی اُستاد سے سبق پا چکا تھا۔ کبھی اس قدر بے تکلف ہو کر لڑکوں سے بات ہی نہ کی کہ سر پہ چڑھ بیٹھیں۔ لڑکیاں، سنجھلی تو سبحان اللہ۔ گو ابھی ساتویں ہی

برس میں تھی۔ مگر آدھا قرآن شریف پڑھ چکی۔ دونوں وقت تختی لکھنا اور ماں سے اصلاح لینی۔ کم سخن مسکین۔ قانع شکر گزار۔ سچ مچ شاکرہ کی بیٹی معلوم ہوتی تھی۔ سنجھلی تیسرا ابھر کر چوتھے میں لگی تھی۔ اس کی حالت دیکھ کر یہ نہیں کہا جا سکتا تھا کہ وہ کس پر اُٹھے۔ مگر اتنا ضرور تھا کہ جس بات کو ماں نے منع کیا فوراً چھوڑ دیا۔ رہی چھوٹی وہ ابھی کیڑا ہی تھی۔

منجھلی سے بڑے اور سائرہ سے چھوٹے شاکرہ کے بڑے لڑکے کی شادی ختنہ قرار پائی۔ رسم ختنہ سال گزشتہ ہی میں ادا ہو چکی تھی مگر کچھ ایسی منحوس گھڑی کی کہ جب شادی کا نام لیا۔ کوئی نہ کوئی وجہ حارج ہو گئی۔ سال کے اندر ہی اندر تابڑ توڑ تین چار موتیں ایسی جوان ہوئیں کہ سب کے دل بیٹھ گئے۔ ایک دفعہ تو تاریخ تک مقرر ہو گئی۔ بلاوے بھی پھر گئے۔ مگر مجبور ملتوی کرنا پڑا۔ پچھلا تو اب کے بھی ایک لگ چکا تھا۔ مگر سمدھیانے کا معاملہ تھا زیادہ خیال نہ کیا۔ شادی کا نام کچھ ایسا نکل گیا تھا کہ جہاں بلاوا پہنچا، وہیں خون خشک ہوئے۔ ہر شخص اپنی اپنی جگہ پر خائف کہ خدا خیر کرے۔ ایسی بدنام شادی دیکھنا کیسا خدا سنوائے بھی نہیں، رشتے دار اور پڑوسی جان پہچان اور میل ملاپی جو کہتا تھا وہ یہی کہتا تھا شادی سے فراغت ملے تو اطمینان ہو۔

خدا خدا کر کے شادی کا دن آیا۔ عورت اور مرد ماشاء اللہ سینکڑوں ہی مہمان جمع ہوئے۔ شاکرہ کی سگی بھاوج میکے گئی ہوئی تھی۔ شادی سے آٹھ روز پہلے بیچاری کی بھتیجی چھ برس کی پلی پلائی بچی کھیلتی مالتی دو گھنٹے میں چٹ پٹ ہو گئی اس کا دل کیونکر برداشت کرتا۔ ابھی بھتیجی کا دسواں بھی نہیں ہوا۔ بھانجے کی شادی میں آ بیٹھے۔ ادھر نند ادھر بھاوج۔ وہاں بھائی یہاں میاں۔ اُدھر گرے تو کھائی ادھر گرے تو کنواں۔ عجیب کشمکش میں پڑی ہوئی تھی۔ ہر چند عذر کیئے مگر میاں کے آگے ایک پیش نہ گئی۔ بھائی کو خبر ہوئی۔ اس نے آ کر کہا، بھئی جو کچھ ہونا تھا وہ ہو گیا

اب تم کیوں اپنے گھر میں مفت کا رنج کرو۔ جاؤ چلی جاؤ۔ مجبور نند کے ہاں شریک ہوئی۔ مغرب کا وقت ہوگا کہ شاکرہ کا بھائی بیوی کا حال دریافت کرنے آیا۔ سائرہ دروازہ چوپٹ کھولے کھڑی تھی۔ بھانجی سے پوچھا "تمھاری ممانی آگئیں؟"

**سائرہ**۔ سارا گھر ان کی راہ دیکھ رہا ہے۔ تین آدمی جا چکے ہیں۔

کمبختی کا مارا ڈیڑھ کوس پر سسرال پہنچا۔ وہاں جا کر معلوم ہوا بیوی چار گھڑی دن کی گئی ہوئی ہیں۔ پلٹ کر آیا، ماموں کی آواز سنتے ہی سائرہ پھر دروازے پر جا پہنچی لاکھ اس بیچارے نے کہا مگر وہ یہی کہے چلی گئی کہ وہ ابھی نہیں آئیں۔ ماموں کے زیادہ اصرار سے دو تین منٹ کے واسطے اندر گئی۔ ادھر ادھر پھر پھرا کر چلی آئی اور وہی مرغی کی ایک ٹانگ۔ ماموں سے کہنے لگی تم جا کر اچھی طرح تحقیق کرو۔ میں نے کونہ کونہ اور چپہ چپہ ڈھونڈھ ڈالا۔ ایک ایک مہمان کو دیکھ لیا۔ یہاں آجاتیں تو چلی کہاں جاتیں۔ میں سب سے پوچھ آئی۔ کسی نے دیکھا ہو تو بتائے۔ سوئی تھوڑی ہیں جو چھپ گئیں۔

**ماموں**۔ اچھا تم شاکرہ کو بلا لاؤ۔

**بھانجی**۔ وہ اپنے کام میں لگ رہی ہیں اس وقت ہرگز بھی نہیں آئینگی کہہ رہی ہوں ممانی جان نہیں آئیں۔ اس گھر کی تو میں کہتی ہوں یہاں تو آئیں نہیں۔

**ماموں**۔ خیر تم اماں کو بھیجدو۔

**بھانجی**۔ بخار میں ہل ہلا رہی ہیں۔ دیکھ لو وہ سامنے پڑی ہائے ہائے کر رہی ہیں

**ماموں**۔ بخار کب چڑھا؟

**بھانجی**۔ ڈولی سے اترتے ہی۔

ماموں بیچارے عجیب مصیبت میں پھنسے، کچھ سمجھ میں نہیں آتا تھا بیوی کہاں غائب ہوئیں۔ بیوی کی گم شدگی نے متحیر کر ہی رکھا تھا۔ ماں کا بخار مرے کو مارے

شاہ مدار ہو گیا۔ چار ناچار پژمردہ نڈھال پھر سسرال پہنچا وہاں پہلے ہی پھیرے پر کچھ کچھ پریشانی شروع ہو گئی تھی۔ اب جاکر آواز دینا تھا کہ سب بدحواس ہو گئے صاحب خانہ سٹ پٹا کر باہر نکلے۔ دیکھیں تو بہنوئی کہتے کچھ ہیں منہ سے نکلتا کچھ ہے۔ کہنے لگے بھائی صاحب چلیئے جمیا کے پاس۔ یہی ڈولی پہنچا کر آیا ہے۔ آج کل کا کہار بھی نہیں۔ برسوں کا لگا بندھا کہار ہے۔

جمیا روٹی کھانے بیٹھا تھا۔ سنتے ہی پاؤں تلے کی زمین نکل گئی۔ گڑگڑا کر کہنے لگا سرکار! میں خود اسی مکان پر ڈولی اتار کر آیا ہوں۔ سینکڑوں ہزاروں سواریاں پہنچائی ہیں کیا میں ڈاکٹر صاحب کا گھر نہیں جانتا۔ چلیئے میں ساتھ چلتا ہوں۔ بڈھا غریب روٹی چھوڑ چھاڑ ساتھ ہو لیا۔ بدنصیب ماموں رستے بھر فکر میں ڈوبے رہے۔ یہاں پہنچے تو بیوی کھڑی ہوئی بچے کو پکار رہی تھیں۔ کہار نے ایسا آڑے ہاتھوں لیا کہ سالے بہنوئی دونوں کو جواب دیتے نہ بن آئی۔ اب ماموں صاحب نے بھانجی کو بلایا۔

**ماموں** ۔ سائرہ! تمھاری شرارت سے مجکو چار کوس کی پڑ پڑی۔ بھائی صاحب سے الگ شرمندہ ہوا۔ کہار کے سامنے جدا ذلیل ہوا۔ میری اتنی پریشانی سے تمھارے کیا ہاتھ آیا۔

**بھانجی** ۔ واہ بھئی واہ۔ میں نے کیا شرارت کی میرے سر کیوں ہوئے۔ میں علم غیب تھوڑی پڑھی ہوں۔ گھر میں ہوتیں تو میرا بتانے میں کیا ہرج تھا ڈولی سے اُترتے ہی نہ کسی سے ملیں نہ جلیں سیدھی پہنچیں علیمن کے ہاں۔

**ماموں** ۔ تم ذرا احسن کو بلا تو لاؤ۔

اب ایک اور قصہ پیش آیا۔ ڈاکٹر صاحب کے پچھواڑے ایک پشیکار رہتے تھے ان کی بیوی کا نام علیمن تھا علیمن اصل میں شاکرہ کی بھاوج کی سہیلی تھی دونو میں بے انتہا محبت اور بہنا پا تھا۔ خدا معلوم کس وجہ سے شاکرہ کا بھائی پشیکار سے ملکدر ہو گیا اور ملکدر بھی

کیسا کہ صورت سے بیزار۔ بیوی کا ملاپ جلاپ قطعًا ترک کردیا۔ سائرہ نے جو علیمن کا نام لیا۔ کچھ کھٹکا ہوا کچھ جلا ہوا۔ آگ لگ گئی۔ بھاوج پر تو بس چلا نہیں بیوی کو بلاکر بھرے مہمانوں میں برا بھلا کہنا شروع کیا۔ وہ بیچاری آپ ہی چپ رہی بیٹھی تھی اس سرے سے اُس سرے تک سب بیویاں منہ جوڑ رہی تھیں میاں کو آگ بگولا دیکھکر بالکل ہی دھم ہوگئی۔ شاکرہ کی بھاوج بیچاری اتنی سیدھی کہ ساس نندوں کے پاس بیٹھے رہنے کی بیسیوں قسمیں کھانے لگی اور میاں اتنے بڑے گدھے کہ خاک یقین نہ کیا۔

شاکرہ کا بھائی واللہ اعلم کس قماش کا آدمی اور کس مزاج کا مرد تھا۔ بہن کے گھر پر سینکڑوں عورتوں میں بیوی کی عزت دو کوڑی کی کردی۔ عورتوں کا ٹھٹ کا ٹھٹ دروازہ پر آموجود ہوا۔ سسرال والے تو ایسے موقعوں کی تاک ہی میں رہتے ہیں۔ شاکرہ کی ساس دوڑی دوڑی بہو کے پاس پہنچیں اور کہنے لگیں جاؤ دیکھو بھیا کے منہ سے کیا شرافت کے پھول جھڑ رہے ہیں۔ بہت تعریف کیا کرتی تھیں۔ بیوی بیچاری آٹھ آٹھ آنسو کھڑی رو رہی ہے ایسی زبان بھی کس کام کی۔ اتنا خیال نہ آیا کہ یہاں تو سینکڑوں آدمیوں میں ذلیل نہ کروں گھر ہی پر جاکر جو کچھ کہنا ہے کہہ لونگا۔ ایسی ہی بیویاں تو خوش رہتی ہیں۔

شاکرہ مسکین چھوٹی بچی کی پہنچیاں خدا جانے کہاں رکھکر بھول گئی تھی۔ تمام کوٹھری چھان ڈالی اور دالان دیکھ مارا مگر نہ ملیں وہ اس رنج میں گم سم بنی بیٹھی تھی کہ ساس یہ خوشخبری لیکر پہنچیں۔ آکر دیکھتی ہے تو درحقیقت بھائی نے ایک آفت مچا رکھی ہے۔ دریافت کیا تو معلوم ہوا ساری آگ سائرہ کی لگائی ہوئی ہے اوپر کا سانس اوپر نیچے کا نیچے رہ گیا۔ غصہ افسوس ندامت رنج سب دامنگیر ہوگئے۔ بیٹی کو تو کچھ نہ کہہ سکی۔ بھائی کے سر ہوگئی۔ قصہ مختصر بات نے طول پکڑا۔ میاں بیوی کی تو ہو ہی رہی تھی۔ بھائی بہن میں بھی ہونے لگی۔ جمالو کی چنگاری یہانتک بڑھی کہ تمام بھس جلکر خاک ہوگیا۔ بھائی بہنوں کی ختم نہ ہوئی تھی کہ اِدھر ساس بہوؤں میں شروع ہوئی۔ اُدھر ماں بیٹیوں میں ہو پڑی۔ نتیجہ یہ ہوا کہ شاکرہ کا بھائی

آدھی رات کو ڈولی لا بیوی کو سوار کر گھر لے گیا۔ بیوی کے جاتے ہی شاکرہ کی ماں بھی چلی گئی
وادا ہی شادی ختم ہوتے ہوتے بھی تین چار بھینٹیں لے ہی لیں۔ خیر مرا تو کوئی نہیں مگر
کہاں کہاں لڑائیاں پڑ گئیں۔ اور واہ وا بی سائرہ۔ لاڈ ہو تو اتنا اور پیار ہو تو ایسا
سارے گھر میں ٹھٹے مارتی پھری اور کسی نے آدھی بات بھی نہ کہی۔

# تیسری منزل

## چمنستان شباب

چمنستان شباب کی سرحد میں داخل ہوتے ہی طبیعت خود بخود شگفتہ ہونے لگی۔
ہوا کے فرحت بخش جھونکے دل و دماغ کو تازہ کرنے لگے۔ پھولوں کی تیز اور مست خوشبو سے
کوسوں تک جنگل مہک رہا تھا۔ جوں جوں آگے بڑھتے گئے دل میں امنگ اور خواہشیں پیدا
ہوتی گئیں۔ پاس پہنچکر دیکھا ایک خوشنما باغ دور تک پھیلا گیا ہے۔ دروازے لگے ہوئے ہیں۔
چار دیواری کھنچی ہوئی ہے مگر اندر جانے کے واسطے اجازت عام ہے کسی قسم کی روک ٹوک
نہیں۔ آگے قدم بڑھایا۔ تمام عالم سرسبز و شاداب نظر آیا۔ ہر قطعہ چمن بہشت بریں بنا ہوا ہے
رنگ برنگ کے پھول کھل رہے ہیں۔ خوشبوؤں نے ہوا اور ہوا نے باغ کو لٹکا رکھا ہے۔ گلاب
کے تختے پھیلے ہوئے ہیں۔ میٹھے اور ٹھنڈے پانی کے چشمے بہہ رہے ہیں۔ بار آور درخت جھنڈ
کے جھنڈ جھوم کر زمین کو چوم رہے ہیں۔ طائران خوش الحان ڈالیوں پر بیٹھے چہکار رہے ہیں
ہرے بھرے درخت کھڑے لہلہا رہے ہیں۔ پرند کلیلیں کر رہے ہیں۔ گھلے قطار در قطار چلے
گئے ہیں، کیلے کی چھاؤں دور تک پھیلی ہوئی ہے۔ سنگ مرمر کے حوض بنے ہوئے ہیں
رنگ برنگ کی مچھلیاں تیر رہی ہیں۔ وسط چمن میں ایک بارہ دری ہے۔ پتا پٹی کے
پردے پڑے ہوئے۔ مخملی روئی دار شالی کا فرش بچھا ہوا۔ کنیزان سر سے
پاؤں تک جواہرات میں ڈوبی زرق برق لباس سے آراستہ و پیراستہ

ادھر اُدھر پھر رہی ہیں۔

سرائے طفولیت کی طرف سے مسافر بھاگے چلے آرہے تھے اور چمنستان شباب کے اسباب دیکھ کر اس طرح دلدادہ ہوتے تھے کہ گویا اب تمام عمر یہ فرحت و شگفتگی اُن کا ساتھ نہ چھوڑے گی۔ اس سرزمین کی ہر چیز میں کچھ ایسا مقناطیسی اثر تھا کہ دل خود بخود کھنچا چلا جاتا تھا۔ دو چار صورتیں ایسی بھی دکھائی دیں جنہوں نے اس بات کا پتہ لگا لیا کہ یہ دلفریب جلوے عارضی و فانی ہیں۔

غور سے دیکھا تو درحقیقت تمام چمنستان ایک جادو کا کارخانہ تھا۔ گلاب کے پودے کانٹوں سے پٹے پڑے تھے چنبیلی کے پھولوں میں شہد کی مکھیاں بھی چھپی تھیں۔ بیلوں میں سانپ بچھو لپٹے ہوئے تھے۔ چشموں کا پانی دیکھنے میں صاف شفاف مگر پینے میں زہر ہلاہل چور قزاق گرہ کٹ اٹھائی گیرے آنکھوں کے سامنے پھر رہے تھے اور اپنے فن کے ایسے کامل و ہشیار کہ کیسا ہی تجربہ کار آدمی کیوں نہ ہو بات کی اور گرفتار ہوا۔ نشے کا سا عالم تھا جو نظر آیا وہ بیخود و سرشار۔ دیواروں پر خوبصورت تصویریں لگی ہوئی تھیں۔ مگر ہر تصویر ایک دام تزویر تھا۔ ذرا آنکھ اٹھا کر دیکھا اور گلے کا ہار ہوئی۔ جو چیز تھی دیکھنے میں کچھ اور برتنے میں کچھ۔ ہوا کے خوشگوار جھونکوں تک میں سمیت ملی ہوئی تھی۔ ذرا ہوا لگی اور مسافر کچھ کا کچھ ہوا۔ باغ کے اس طرف ایک بیابان تھا۔ ڈھاک کا جنگل کوسوں دور چلا گیا تھا۔ جانوران صحرائی ہر طرف بسے ہوئے تھے۔ درندوں کی خوفناک آواز سے رات کو تمام جنگل گونج جاتا تھا۔ بھیڑیے لمبا دو تات اندر گھس آتے تھے شیروں کے منہ کو خون لگا ہوا تھا۔ چیتے ہر وقت تاک لگائے رہتے تھے۔ ہاتھیوں کا غول بارہا ادھر سے نکل جاتا تھا۔

چمنستان شباب کے پانی میں خاص طور پر یہ تاثیر تھی کہ مسافر اپنی اصلیت بھول جاتا تھا۔ حرص و تمنا دامنگیر ہو جاتی تھیں۔ خواہش و ارمان کا ہجوم ہو جاتا تھا۔ مزاج میں

نخوت آجاتی تھی۔ آنکھوں پر پردۂ غفلت پڑ جاتے تھے۔ حسن و عشق کی تصویریں دلوں کو مسخر
کر لیتی تھیں۔ اتلاف حقوق ظلم و تعدی عادات ہو جاتے تھے۔ خوف خدا غارت ہو جاتا تھا
خود غرضی ایک مرض متعدی تھا کہ انسان و حیوان وحوش و طیور سب میں پھیلا ہوا تھا
طمع دنیا کا جال ایک طرف بچھا ہوا تھا۔ علائق کی زنجیریں دوسری طرف پڑی ہوئی
تھیں۔ غرض از ابتدا تا انتہا چمنستان اور بارہ دری ایک سانچا تھا کہ مسافر کو
ڈھالا اور دوسری طرف پھینک دیا۔ گرفتاران بلا ہاتھ میں ہتکڑیاں پاؤں میں بیڑیاں
جکڑے ہوئے اور کسے ہوئے دھکے کھا کھا کر باہر نکلتے تھے۔ زمانہ گذشتہ کی یادگار
دو چار کلنک کے ٹیکے۔ دس پانچ بدنامیوں کے تمغے باقی رہ جاتے تھے گناہوں کی
بھاری گٹھری سر پر ہوتی تھی۔ مڑ مڑ کر دیکھتے جاتے تھے مگر جو قدم اٹھ جاتا تھا۔ پھر
پلٹ نہیں سکتا تھا۔

یہ لوگ اپنے ہاتھ سے اپنے پاؤں میں کلہاڑیاں مارتے تھے ورنہ خود چمنستان
شباب کے واقعات اگر چشم بصیرت سے دیکھتے اور تامل صحیح کرتے تو اصلاح کو کافی تھے۔
بیمار پڑے ہوئے کراہ رہے تھے۔ مصیبت زدہ چیخ چلا رہے تھے۔ قبرستان قبروں سے
اور مرگھٹ کھوپریوں سے پٹ رہے تھے۔ کوئی ماں کے غم میں سوگوار تھا۔ کوئی باپ کے
رنج میں بے قرار کسی کی بہن چھٹ رہی تھی۔ کسی کا بھائی جدا ہو رہا تھا۔ ایک جوان بیٹی کو
کو رو رہا تھا۔ دوسرا بیٹے پر جان کھو رہا تھا کہیں پیدائش کہیں چھٹی کہیں برات کہیں دن کہیں رات
چمنستان شباب سے ملا ہی ہوا ایک شہر معیشت آباد بسا ہوا تھا۔ زمین سے لیکر
آسمان تک ہر چیز رنج و فکر میں ڈوبی ہوئی۔ مرد مغموم، عورتیں متفکر غرض جو تھا بڈھا ہو
یا جوان حیران و پریشان عظیم الشان محل ویران پڑے تھے۔ سنگین و پختہ عمارتیں سنسان
کھڑی تھیں۔ آبادی بیشمار تھی مگر ہر ایک اپنے دکھ درد میں گرفتار تھا۔ بہت سے ایسے
بھی تھے جن کو خدا نے ہر اعتبار سے مالا مال کر رکھا تھا۔ عنایت ایزدی شامل

حال تھی۔ صاحب اولاد تھے، فارغ البال تھے۔ مگر غور سے دیکھا تو رنج و آفات میں بال بال جکڑے ہوئے۔ غفلت و مساہلت کی انگلیاں اُن کے کانوں میں ٹھسی ہوئی اور طمع و حرص کے پردے آنکھوں پر پڑے ہوئے۔

معیشت آباد میں ایک محلہ سسرال پور کے نام سے موسوم تھا۔ اس میں زیادہ آس پاس کی لڑکیاں آباد تھیں۔ مگر ان اللہ کی بندیوں کے واسطے یہ محلہ ایک دوسری دنیا تھی۔ نئے لوگوں سے سابقہ، اجنبی آدمیوں سے واسطہ۔ تعجب انگیز بات یہ تھی کہ جو ایک آدھ جان پہچان بھی تھا اس نے اجنبیوں کو مات کیا تھا۔ یہ محلہ دو حصوں میں منقسم تھا۔ ایک مظلوموں کی گلی کہلاتی تھی۔ دوسرا زبان درازوں کا کوچہ مشہور تھا۔ مظلوموں کی گلی میں سب کی سب بیچاریاں دکھیاریاں آفت کی ماریاں بھری ہوئی تھیں۔ ان میں اکثر ایسی تھیں جو ناز و نعم سے پلیں لاڈ پیار سے بڑھیں چاؤ ارمان سے بیاہی گئیں مگر تقدیر کی خوبی نے دنیا بھر کی بہار میکے ہی میں ختم کر دی۔ ایسے شریر النفس آدمیوں کے پھندے میں جا کر پھنسیں کہ زندگی دوبھر ہو گئی۔ رحم کی آنکھیں اُنکی حالت پر آنسو بہاتی تھیں۔ اور ہمدردی کا کلیجہ اُن کی داستان مصیبت پر پاش پاش ہوتا تھا، ساس نندوں نے اُنکے کلیجے چھلنی کر ڈالے نا امیدی نے اُنکی عمروں کا خاتمہ کر دیا۔ شریفوں کی بیٹیاں تھیں اطاعت و فرمانبرداری کا جُو ہر حچک رہا تھا۔ صبر و شکر کی تسبیح پڑھ رہی تھیں۔ اُن کے کمبخت خاوند ظلم کا پیشہ کرتے تھے۔ قزاقی کی دکان کھولے تھے۔ دل آزاری اُن کا طرز عمل تھا۔ لوٹ مار اُن کا اصول۔ پرایا مال تاکنا اور آنکھ بچتے ہی لے بھاگنا ہنر سمجھتے تھے۔ العظمۃ للہ کیسے ظالم بے غیرت اور ناشکرے لوگ تھے گھر کی نعمتیں چھوڑ کر بازاروں میں بھیک مانگتے اور فقیروں کے بھیس میں چوریاں کرتے، اے اللہ وہ کس قسم کے خاوند تھے کہ ان مظلوم بے زبانوں کو الٹی چھری سے حلال کرتے تھے اور کس قماش کی فتنہ پرداز ساس نندیں تھیں کہ دُم کسا کر تماشہ دیکھتی تھیں

ماں باپوں کی بدنصیب پیاریاں شامت کی ماریاں دکھڑا کرتی تھیں اور پیٹ پالتی تھیں۔ اس میں بھی کسر لگی ہوئی تھی۔ ایک بدنصیب ایسی دیکھی کہ ہزاروں کا سامان لیکر آئی اور اب پیٹ بھرنے کو ٹکڑا نہ تھا۔ تن ڈھکنے کو چیتھڑا۔ دن بھر سر گری سے محنت کرتی اور شام کو پیٹ کے دوزخ کو ٹھنڈا۔

وہ دوسرا فرقہ بالکل ان کے برعکس تھا۔ زندگی کے غرور نے اُن کے مزاج آسمان پر چڑھا دیئے تھے۔ شرم وحیا کا پانی اُن کی آنکھوں سے ڈھل گیا تھا۔ غیرت وحمیت کوسوں دور بھاگ گئی تھی۔ خاندان کی لاج اُن کے پاس آتے ہوئے ڈرتی تھی تمیز و سلیقہ اُن کی صورت سے خوف کھاتا تھا۔

اُن عقل کی دشمنوں نے اپنے کرتوتوں سے اپنی اور اپنے ساتھ والوں کی زندگی عذاب کر رکھی تھی۔

(۶)

تیرھویں برس تک سائرہ کی حالت بدستور رہی۔ دادی۔ دادا۔ ماموں خالہ ایک سے ایک افضل اور ایک سے ایک اعلیٰ۔ کوئی روکنے والا نہ ٹوکنے والا۔ کہنے والا نہ سننے والا۔ دن عید رات شب برات۔ مگر چودھویں میں قدم رکھنا تھا کہ ہر طرف سے تکالیف کی بوچھاڑ شروع ہوگئی۔ اُفتاد پڑی بُری۔ اصلاح کچھ ہوئی نہیں۔ اس پر جس قدر مصیبتیں آئیں سب درست تھیں اسکے گن اسی قابل اور اسکے کوتک اسی لائق۔

اس میں مطلق کلام نہیں کہ اس کی "عادات کالطبیعۃ" ہوگئی تھیں۔ آرام طلبی و خود پسندی کے عیوب اس کے مزاج میں اس قدر گھس گئے تھے کہ اُن کا نکلنا اب بہت مشکل تھا مگر سچی بات یہ ہے کہ اس کا قصور کم تھا اور دادا دادی کا زیادہ۔ اس پر ماں باپ کی غفلت ایک تازیانہ تھی۔ ان کو اگر فکر بھی ہوا تو نام و نمود کا نہ کہ مواخذۂ عاقبت کا اُنھوں نے اگر اصلاح چاہی تو اپنی تکالیفوں سے اکتا کر اور بدنامی کے خیال سے نہ یہ کہ اس کی

آئندہ زندگی کی تباہی و بربادی کے خوف سے اور چاہی بھی تو اس طرح کہ چاروں ہاتھ پاؤں پھیلا کر بیری کے نیچے لیٹ گئے منہ کھول دیا اور بیر کو تاکنا شروع کیا۔ ہاتھ پاؤں ہلانے کی ضرورت نہ کسی سے مانگنے کی حاجت پکا پکایا خود بخود منہ میں آ پڑے۔

نعوذ باللہ من شرور انفسنا چودہ برس کی لڑکی۔ لڑکی کیوں عورت۔ شادی ہو جاتی تو دو ایک بچے ہو جاتے جس نے آج تک خدا کو سجدہ نہ کیا۔ کرتی کہاں سے۔ کسی کو بھی نماز پڑھتے دیکھتی تو شوق پیدا ہوتا۔ گھر میں آدمی گنتی میں تو ماشاءاللہ بیس پچیس مگر ایک سے ایک بڑھا اور چڑھا۔ دادا صبح اُٹھے منہ دھویا ناشتہ کیا اور چل بھئی ہسپتال۔ دادی آٹھ بجے کے قریب تو سو کر اٹھیں کبھی منہ دھویا کبھی یوں ہی زردہ کھایا اور باورچی خانہ میں جا گھسیں۔ بادا ابھی سورج نہیں نکلا کہ چھت پر پہنچ کبوتر کھول دیے اور محلے کو سر پر اُٹھا لیا۔ ماں کو ارتے کی تو ایسی نماز ن کہ آندھی جائے مینہ جائے اور اس کی نماز نہ جائے مگر "الصحبۃ مؤثر" سسرال میں آ کر دیکھا تو رنگ ہی اور چھایا ہوا تھا۔ گھونگھٹ تک تو شرم کے مارے نہ پڑھ سکی۔ عادت تو جب ہی سے پڑتی چلی مگر خدا کی عظمت اور نماز کی وقعت دل میں بیٹھی ہوئی تھی۔ یہ تو نہ کر سکی کہ ایک ہی دفعہ رسّی تڑا منحرف ہو جاتی۔ کبھی پوری پڑھ لی۔ کبھی فرضوں پر ٹرخائی۔ کبھی یوں ہی گنوائی۔ غرض پابندی سے ہوئی گنڈے دار، ایک سال اس طرح گزرا۔ زچہ خانے میں مہینے سوا مہینے قطعی نہ پڑھ سکی۔ فارغ ہونا تھا کہ وہ گنڈے دار بھی گئی گذری ہوئی۔ پھر بھی اتنا تھا کہ جہاں کوئی تکلیف پہنچی، ذرا کوئی بچہ بیمار ہوا، نہائی دھوئی اور نماز کو کھڑی ہو گئی۔ باقی گھر والے تکلیف تو تکلیف مصیبت میں بھی خدا کو یاد نہ کرتے تھے۔

چودھویں سالگرہ کا ہونا تھا کہ جوانی ایک آفت ناگہانی ساتھ لیکر سر پر آ سوار ہوئی۔ سب سے پہلے دادا کو موت آئی۔ پنشن کی تجویز ہو رہی تھی۔ گورنمنٹ سے منظوری

بھی آگئی تھی۔ صرف انسپکٹر جنرل کی اجازت کا انتظار تھا۔ شام کو خاصی اچھی طرح تحصیل دار کے ہاں چھٹی میں گئے۔ کھانا کھایا اپنے پاؤں سے گھر آئے۔ بارہ بجے استفراغ ہوا۔ دست شروع ہوئے چار بجتے بجتے تو تشنج، امتلاء اسہال، ضعف بیہوشی سب چیزیں اشتداد پہ تھیں۔ عجیب قسم کی موت ہوئی۔ بارہ بجے رات کے بیمار ہوئے چار بجے سکرات شروع ہوئی اذان کے وقت رخصت ہوئے۔ کچھ کہہ سکے نہ بتا سکے۔ لینا لوانا کچھ بھی نصیب نہ ہوا۔ گورنمنٹ حقیقی نے موت کا حکم دیکر زندگی ہی کو پنشن دیدی۔ بات تک کرنے کی مہلت نہ ملی کیسی سختی سے جان نکلی ہے کہ سننے سے رونگٹے کھڑے ہوتے ہیں حالت نزع میں کیسا سر دے دے ٹپکا ہے کہ معاذاللہ۔

ڈاکٹر صاحب کی آنکھ کا بند ہونا تھا کہ سب کی آنکھیں کھل گئیں۔ ڈھائی سو روپے تنخواہ پچاس ساٹھ کا کرایہ زمانہ موافق تشخیص کی دھاک، ہاتھ میں شفا، آمدنی کا کچھ ٹھکانا نہ تھا۔ سب مال جلا کر پانچ چھ سو کا اوسط پڑتا تھا۔ بے تعداد آمدنی، بے غل و غش خرچ، ایک کوڑی نہ بچی۔ انجام پر نظر نہ عاقبت کا خیال۔ میاں بیوی بیٹے بیٹیاں ایک سرے سے سب بے ڈھنگے اور پھوہڑ۔ کنبے کا کنبہ گمراہ اور آوے کا آوا بیوقوف تنخواہ گئی، بالائی آمدنی بند ہوئی، کورے پچپن رہ گئے۔ وہ بھی پیدا کئے ہوئے نہیں موروثی۔ جن ہاتھوں سے پانچ پانچ چھ چھ سو روپے مہینے میں صرف ہوتے تھے اب اُن میں کرائے کی ایک محدود رقم رہ گئی۔ وہ بھی کس طرح۔ آج نیم والا مکان خالی پڑا ہے کل بوڑی والا دو مہینے کا کرایہ مار کر چل دیا پرسوں حکیم جی مدارا تقاضا کر رہے ہیں تو یہ لے روز تقاضائی سر ہو رہا ہے کہ دونوں کواڑوں کی چولیں اتری پڑی ہیں کہہ دیا کہ ڈلوا دیجیے۔ غرض مشکل سے پچپن کے چالیس پلے پڑتے تھے اس میں بھی اکثر روپیہ منشی جی کا بیوڑنے انتالیس ہی رہ گئے۔ ڈاکٹر صاحب کی زندگی میں صبح سے شام تک روز کچھ نہ کچھ آتا ہی رہتا تھا۔ الغاروں گھی منوں کھانڈ

سیروں مٹھائی۔ یہ وہ سب قطعًا موقوف ہوگیا۔ لوگ اپنی غرض کو بھیجتے تھے ڈاکٹر صاحب کا قرضہ تو تھا ہی نہیں کہ مرے پیچھے بھی قسط چلی آتی۔ رشتہ نہیں ناتا نہیں غرض تھی وہ رہی نہیں، بھیجے تو کون اور آئے تو کیوں۔ گھر میں آدمی ماشاءاللہ درجنوں۔ ڈاکٹر صاحب کی سالیاں ایک دو بھی نہیں اکٹھی چھ اور سب مفلس بہن کا مہمان بلانا اونگتے کو ٹھیلتے کا بہانہ ہوگیا۔ باری باری سے یہیں ڈھئی دیدی اور رہنے لگیں۔ بیویوں نے تو خیر یہی بے غیرتی کی کہ میاں نکھٹو تھے بہن کی ٹہل کی اور پیٹ پالا مگر میاں چھ کے چھ ماشاءاللہ اتنے بڑے بے غیرت کہ مہینہ بیس روز تو یوں ہی آتے جاتے رہے اور پھر نمبروار ایک ایک کرکے سب ساڑھو کی روٹیوں پہ آپڑے ڈاکٹر صاحب کے حقیقی بھائی چار اور سب بیاہے ہوئے۔ کوئی رنڈوا نہ کوارا۔ آٹھ آٹھ میاں کے بارہ بیوی کے اپنے بچے الگ رہے۔ ایک لڑکا پانچ لڑکیاں۔ تین تو خیر اپنے اپنے گھر کی تھیں ایک بیوہ اور ایک کواری۔ دو کوڑی کے قریب آدمی تھے مکان وسیع گنجائش معقول آمدنی بے انتہا حوصلہ فراخ آپس کا معاملہ۔ بیوی کی بہنیں میاں کے بھائی بیوی کا گھر میاں کی کمائی۔ بیوی بول سکتی تھی نہ میاں دم مار سکتے تھے۔ آج کے دن تک یوں ہی نبھے چلی گئی۔ اب جو یہ مصیبت آکر پڑی اور تعلقات کی آزمائش کا وقت آیا تو حقیقت کھلی کہ سب کھانے اور غرانے والے تھے۔ بنی کے سب تھے بگڑی کا ایک نہ نکلا۔ ڈاکٹر صاحب کا مرنا تھا کہ ادھر دیور جیٹھ ادھر چھوٹے بڑے بہنوئی سب نے مل کر بیوی بیچاری کو باڑھ پہ رکھ لیا۔ پھولوں میں بریانی ہو۔ چالیسویں میں متنجن۔ سلیم ماشاءاللہ اتنے سیدھے آدمی کہ جو جس نے کہا ہاں میں ہاں ملادی۔ ڈھائی تین ہزار روپے کا زیور اسی میں گیا گزرا ہوا چار پانچ مہینے یوں بھی کٹے۔ اب مہینے کے دن تیس اور روپے وہی اڑتیس۔ آٹا دونوں وقتوں میں چاہیئے بیس سیر۔ اڑتیس روپے کے دن کے۔ ایک ایک

کر کے سب رخصت ہوئے۔ ان طفیلیوں پر یہاں سے جا کر جو کچھ بیتی ہم کو اس سے بحث نہیں۔

(۷)

ڈاکٹر صاحب کی موت سے گھر کی بالکل خاک اُڑ گئی۔ یوں تو تھوڑا بہت انقلاب ہر شخص کی حالت میں ہوا مگر بڑے زمانہ کا گرم و سرد دیکھے ہوئے تھے پیتہ مارنا پڑا۔ رونا کمبخت سائرہ کا ہے عادت بگڑی ہوئی چسکے پڑے ہوئے دل بڑھا ہوا زبان چھوٹی ہوئی صبح سے شام تک دو ڈھائی آنے اسکے چٹورپن کو چاہئیں۔ اب دو ڈھائی آنے میں ایک وقت کی ہنڈیا سیدھی ہو۔ سب سے پہلی تکلیف جو سائرہ کو دادا کے مرنے سے پہنچی وہ سودے کی کمی تھی جو کم ہوتے ہوتے قریب قریب بند ہو گیا۔ دادی کا پیٹھ پیچھا ہے حتی المقدور اس کی ناز برداری میں کمی نہیں کی مگر "عصمت بی بی از بے چادری" پیسہ تو پیسہ کوئی چیز بھی ایسی نہ تھی جسکو بیچ کر اس کا بھرنا بھر دیں میاں کے مرنے سے خاک میں مل ہی گئی تھیں پوتی نے اور بھی دم ناک میں کر دیا۔ تین چار ہی مہینے میں زندگی دوبھر کر دی۔ ذرا پیسہ ملنے میں دیر ہوئی اور شیشہ کا گلاس چھن سے دو چینی کی طشتری تڑ سے زمین۔ رکابی جھکراتی ہوئی یہ آئی۔ لوٹا لڑکتا ہوا وہ گیا۔ پتیلی خالی ہو یا بھری چولھے سے موری پر۔ پیالی تانبے کی ہو یا چینی کی دسترخوان سے چوکھٹ پر۔ مگر اب بھی اتنی مجال کسی کی نہ تھی کہ ٹیڑھی آنکھ سے دیکھ لے۔ شاکرہ نے ایک دفعہ یہ تو نہیں کہا جا سکتا کہ بیجا کہا مگر یہ ضرور ہے کہ جو کچھ کہا زیادہ کہا۔ بساطی چیزیں بیچتا ہوا دروازہ پر آیا۔ سائرہ نے موزوں کی ایک جوڑی پسند کی۔ اندر کسی کو خبر بھی نہ ہوئی۔ وہیں کھڑے کھڑے پسند بھی کی چکالی۔ لے بھی لی اور پہن۔ دادی سے آ کر کہا تین آنے بھیجدو۔ امر واقعی یہ ہے کہ سائرہ کی خواہشوں کے پورا نہ ہونے یا اس کے احکام کی تعمیل نہ ہو سکنے سے جس قدر رنج سائرہ کو ہوتا تھا اس سے بدرجہا زیادہ اُن بیچاری کو۔ بعض دفعہ

عزیز نے یہانتک کیا ہے کہ تمام تمام دن خالی زردہ کھایا اور اس کو سودا منگوا کر دیا۔ اس فقیری میں بھی کہ اپنا گذارہ جنا کفاف سے کرتیں اس کے واسطے پیسہ دو پیسہ لگائے رکھتیں خبر نہیں کس وقت بگڑ بیٹھے اور کس بات پر اڑ جائے۔ شروع مہینہ ہوتا یا پیسہ ہاتھ میں ہوتا تو سائرہ کی دادی انکار کرنے والی بندی نہ تھیں۔ ان سے تو یہانتک امید تھی کہ چاہے روٹی گھر بھر کو ایک ایک کم دیتیں، مگر کتر بیونت کر کے اس کا بوت پورا کرتیں۔ آخر مہینہ تھا اور ان کے پاس کل پانچ پیسے بٹوے میں پڑے تھے۔ سات پیسوں کے واسطے ایک ایک کے آگے بھیک مانگتی پھریں اور نہ جڑے۔ لاکھ گھر بگڑ چکا تھا مگر یہ ممکن نہ تھا کہ شاکرہ کے پاس سات پیسے بھی نہ ہوں لیکن سائرہ کے نام کے تو وہ مر کر بھی دینے والی عورت نہ تھی۔ بساطی سے کہا پرسوں لیجائیو۔ اس نے بھی نہ مانا۔ پاؤں میں پہنی ہوئی موزوں کی جوڑی کا پھیرنا بساطی کے واسطے تو دقت ہی تھی۔ مگر سائرہ کے واسطے آفت۔ سائرہ کو ہوئی نا امیدی بساطی کو ہوئی دیر۔ اندر لڑکی برخوردار باہر دوکاندار۔ دونوں نے چنچنا شروع کیا۔ موزے تو خیر جوں توں واپس ہوئے مگر سائرہ کے غصہ کا کیا ٹھکانا تھا۔ چھوٹے سے بڑے تک ایک ایک کا نام لیکر سب کو کوسنا اور اپنے تئیں پیٹنا شروع کیا۔ ماں باپ ہی کم کرتی تھی۔ دادی نے منت کی خوشامد کی۔ ماما نے سمجھایا ہاتھ جوڑے مگر جتنی خوشامد ہوتی گئی اتنی ہی زبان بڑھتی گئی۔ اتفاق سے چھوٹا بھائی یہ کہتا ہوا پاس سے گذرا "ہم تو مدرسے یوں ہی چلے جائیں۔ یہ بیوی صاحب گھر میں موزے پہنیں گی"۔ لڑکے کا اتنا کہنا تھا کہ سائرہ نے اور تو کچھ نظر نہ آیا کٹورا پاس پڑا ہوا تھا چھوٹتے ہی منہ پر کھینچ مارا۔ خیریت یہ ہوئی کہ اچٹتا ہوا لگا۔ نہیں تو خدا جانے آنکھ پھوٹتی یا سر۔ شاکرہ سامنے بیٹھی دیکھ رہی تھی۔ سائرہ کی یہ حرکت دیکھ کر غصہ تو بہت آیا اور اُٹھی بھی اور اسی ارادے سے تھی مگر لڑکے کے ہنس دینے سے بیٹھ گئی مگر اتنا کہہ ہی دیا۔

غارت ہوجائے الٰہی تو اور نہ رہے دنیا پر، ٹوٹیں تیرے ہاتھ نامراد۔ جن ہاتھوں سے تو بھائیوں کو مارے۔ دیکھیے یہ تیری ہر وقت کی کل کل کیا کرتی ہے۔ دادا کو کھا چکی اب بھی پیٹ نہیں بھرا۔ خبردار جو میرے بچوں کو ہاتھ لگایا۔ انہیں کو جوتیاں مار جنھوں نے سر پر چڑھایا ہے۔

جوتیوں کا نام سنکر تو ساس آپے سے باہر ہوگئیں۔ کہنے لگیں بیٹی جم جم ایسی بہوئیں آئیں جو ساسوں کو جوتیاں لگائیں۔ بیٹی سے کیوں پٹواتی ہو۔ تم خود ہی لیکر آؤ میں نے قصور ہی ایسا کیا ہے۔ بیٹیا جنا ہے کچھ تو اس کی سزا بھگتوں۔

شاکرہ۔ سائرہ تو تھی ہی نہیں جو جا بیجا ایک کی چار اور دو کی دس سُنا کر بھی پیچھا نہ چھوڑتی۔ قصور پر نادم ہوگئی اور مصالحت کی باتیں کرنے لگی۔ ساس بھی آخر دشمن نہ تھیں۔ بہو کو عاجزی کرتے دیکھ چپ ہوگئیں۔

(۸)

ڈاکٹر صاحب کو مرے ہوئے سال پورا ہونے آیا وہ زمانہ خواب خیال اور وہ باتیں کہانیاں ہوگئیں۔ بیوی کو ڈاکٹر صاحب کے بعد پھر کوئی خوشی دیکھنی نصیب نہ ہوئی۔ ہر وقت متفکر و پریشان۔ ناداری کی تکلیف بیچاری کے واسطے سب سے بڑی آفت تھی۔ خدا کی شان ہے تمام عمر تو اس عیش و آرام میں بسر ہوئی۔ سینکڑوں کے ساتھ سلوک کیے کنبہ تو کنبہ محلے بھر میں کوئی گھر ایسا نہ تھا جو ان کا شرمندۂ احسان نہ ہو۔ کوئی مرجائے کسی کے ہاں شادی ہو یہ ممکن نہیں کہ وہ دس پانچ روپے سے سلوک نہ کرتی ہوں پھر یہ بھی نہیں کہ دنیا اور احسان جتانا۔ خود جانا چپکے سے دینا اور چلا آنا۔ خرچ کی ضرورت روپے کی حاجت رفع کرنے والا تو خدا ہے مگر کبھی کسی کی اٹکی نہ رہی۔ جو آیا اور جو مانگا ہمیشہ دیا۔ اب تک یہ کیفیت تھی کہ لوگ قرض کے نام سے لیجاتے تھے اور پھر آکر شکل بھی نہ دکھاتے تھے۔ خود تنگ رہتی تھی۔ گھر میں تکلیف ہوتی تھی، بیٹے بگڑتے تھے۔

ہوئیں چھیڑتی تھیں۔ مگر یہ کبھی نہ بتایا کہ کس پر کتنا لینا ہے۔ میاں کے بعد دس گیارہ مہینے بہت ہی مصیبت سے کاٹے۔ اکثر روتی تھیں اور تنگ آکر کہتی تھیں کہ خدا مجکو اٹھالے اب میں دنیا میں رہنا نہیں چاہتی۔ دل میاں کے مرتے ہی بیٹھ گیا تھا۔ نو دس مہینے تک بخار آیا کھانسی ہو گئی۔ دو تین مہینے تک سخت پریشان رہیں۔ محرم کی دسویں تاریخ تھی۔ عصر کے وقت جان بحق تسلیم کی۔

نند بھاوجوں کے دلوں میں پہلے ہی سے غبار تھے۔ بڑی بی کی زندگی جھاڑو کا بندھن تھی کہ سب ایک جگہ سر جوڑے بیٹھے تھے۔ اُن کے مرتے ہی دونوں کے دونوں آزاد ہو گئیں۔ نند تھی چھوٹی مگر سدا کی کھوٹی۔ بھر منہ کوستی تھی۔ اماں مرجائیں تو اس آفت سے چھٹکارا ہو۔ اُن کا مرنا تھا کہ دونوں کے زخم پھوٹ نکلے۔ بیاہی ہوئی نند دس روپے کا کرایہ الگ کر سسرال چلی گئی۔ رہی کنواری اس کو اور ٹھکانا ہی کونسا تھا بھاوج ہی کے ساتھ رہی۔

(۹)

دادا دادی مر گئے، وہ فارغ البالی گئی گذری ہوئی۔ ہاں اُن دونوں کی یادگار ایک سائرہ رہ گئی۔ ان دونوں کا مرنا ایک مصیبت کا پہاڑ تھا۔ میکے ہی میں تارے نظر آنے لگے۔ عادت رہی بدستور حالت گئی کوسوں دور۔ دادا دادی رہی نہیں۔ اماں باوا نے زیادہ پرواہ کی نہیں۔ مہینہ ہی بھر میں اُن کی شفقتوں کا مزا آنے لگا۔

شاکرہ جس رفتار سے چلی تھی اگر چند روز دل اور کڑا رکھتی اور اسی ڈھرے پر چلی جاتی تو سائرہ ایسی درست ہوتی کہ سو دو سو میں ایک۔ گو اس کی عادتیں زنگ کی طرح جم گئی تھیں لیکن یہ ممکن نہ تھا کہ رگڑ کا اثر ہی نہ ہو۔ سب سے بڑی جیت یہ تھی کہ اب بھی ابتدا تھی انتہا نہ تھی۔ اسکی اصلاح دیر طلب تھی غور طلب تھی دقت طلب تھی مگر محال نہ تھی لیکن سب سے بڑی دقت یہ تھی کہ شاکرہ بھی نوماں تھی کوئی غیر نہ تھی۔

ساس کی زندگی میں جو وہ بیٹی کی طرف التفات نہ کرتی تھی تو کیوں؟ وہ جانتی تھی کہ مجھ سے زیادہ ان کو اس کا عشق ہے۔ کہتی ہمیشہ یہی رہی کہ اس کے کوئی پر نہ اُڑا دے تو آہ نہ کروں، مگر آکر پڑی تو حقیقت کھل گئی۔ سائرہ نے کھانے سے انکار کیا تو اپنے حلق سے بھی نوالہ نہ اُتر سکا۔ خود منہ نہ لگتی کہ ایک کھونگی سوسنونگی مگر بھائی سے بہن سے کبھی کبھی باپ سے کہلوا کر جب تک کھانا نہ کھلواتی آپ نہ کھاتی۔

باپ جیسا جب تھا ویسا ہی اب رہا۔ ماں خود بات کم کرتی تھی لیکن یہ نہیں چاہتی تھی کہ باپ بھی متنفر رہے۔ کوئی وقت ایسا نہیں گزرتا تھا کہ وہ بیٹی کی تعریفیں میاں کے سامنے نہ کرتی رہتی ہو۔ مگر سائرہ کے منہ پر نہیں پیٹھ پیچھے۔

کچھ دن یوں بھی گذرے۔ مگر افسوس شاکرہ بھی بودی نکلی۔ وہ زور شور چند ہی روز کا تھا۔ چاہا ہر چند کہ سائرہ درست ہو مگر اسکو ایسے کالے کا زہر چڑھا تھا کہ ان چھوٹے موٹے منتروں کے بس کا نہ تھا۔ علاج معقول ہوا نہیں زہر تھا کہ تمام جسم میں سرایت کر گیا۔ مہربان ہوئی تو چھوٹے بھائیوں تک کی خوشامد کر لی تھر واں ہوئی تو باپ تک کو کوسنے دے ڈالے۔ گھڑی میں اولیا گھڑی میں بھوت مگر اتنا ضرور ہوا کہ وہ نازبرداری کی توقع ذرا متنزلزل ہو گئی لیکن کس کام کی۔ ایک عیب گھٹا چار بڑھے۔ خود پسندی میں حسن وصورت کا اضافہ ہوا مکاری میں عقل نے رہبری کی۔ سلیقہ شعاری کا خبط سمایا۔ دانشمندی کی ہوا لگی۔

شہر میں اونٹ بدنام مری ہوئی دادی کو جو چاہے کہہ لو۔ مگر سچی بات یہ ہے کہ مرحومہ کا قصور سیر بھر تھا تو باپ کا آدھ سیر اور ماں کا تین پاؤ۔ ضرور بالضرور شاکرہ نے ایک دفعہ نہیں بار ہا دیکھا کہ بیہودہ حرکتیں کر رہی ہے اور منہ پھیر لیا۔ ساس کی زندگی میں ساس کے بعد اپنے کانوں سے سنا کہ باپ کو کوس رہی ہے اور ٹال دیا۔ باپ نے جب نہیں،

اب ایک دفعہ نہیں کئی مرتبہ دیکھا کہ بے قصور بھائیوں کو مار دیا، بہنوں کو نوچ لیا اور
چپ ہو گیا۔ یہ خیال ایک حد خاص تک گو قرین قیاس ہے کہ وہ سمجھائے۔ کس کو۔ اور
کرتے کیا۔ گھُرکنے کی عمر تھی نہ مارنے کا وقت۔ چار سُنی ہوتیں تو ایک کہتے مگر یہ
وجہ بریت نہیں ہو سکتی۔ جو جو کچھ کر سکتے تھے سب کر کے دیکھتے۔ شاکرہ اور سلیم کی
یہ احتیاط کہ اپنی عزت اپنے ہاتھ ہے۔ ہماری سمجھ میں نہیں آئی۔ مانا کہ شاکرہ کی مامتا
اُن تدابیر کی اجازت نہ دے سکتی تھی جو سائرہ کی اصلاح کے واسطے ضروری تھیں،
مگر سلیم کی عقل پر کیا پتھر پڑ گئے تھے۔ اتنا نہیں سمجھ سکتا تھا کہ اس کو اور جگہ جانا ایک
گھر سنبھالنا اپنی زندگی گذارنی اور ایک خاندان پر حکومت کرنی ہے۔ ٹوٹا باسن
کسیرے کے سر۔ دادی تو تھیں نہیں جو اُن کا نام جھنڈے پر چڑھا دیا جاتا۔ اپنی
عزت کا تو بہانا تک بچاؤ کیا کہ بیٹی سے بلا ضرورت بات کرنی چھوڑ دی اور جو در حقیقت
سمجھنے اور خیال کرنے کی بات تھی۔ اس کی پرواہ نہ کی۔ یہ کوئی بڑی بات نہ تھی کہ
سلیم دو ایک دفعہ بیٹی کو پاس بٹھا کر سختی سے نہیں نرمی سے سمجھاتا۔ دنیا کا نشیب و فراز
دکھاتا۔ سائرہ بچہ نہ تھی جوان تھی۔ ممکن تھا کہ نصیحت کا اثر ہو؟ شاکرہ یہ تو نہیں کہا
جاتا کہ بیٹی کی کھال اُدھیڑ دیتی یا کھانا نہ دیتی۔ کپڑا نہ پہناتی۔ آہستگی سے کام لیتی
بیٹی کی یہ خوشامد کچھ عیب نہ تھی۔ دو چار باتیں خدا اور رسول کی سُناتی۔ ایک آدھ
بات دنیا داری کی بتاتی۔ اپنی طرف سے لگی لپٹی رہتی کچھ نہیں تو اتنا تو ہو جاتا کہ
سائرہ برائی سے احتراز نہ کرتی پر برائی کو بُرا تو سمجھتی۔ مگر نوشتۂ تقدیر یہ ہی
تھا۔ شاکرہ کر ہی کیا سکتی تھی۔ سائرہ میں اور جو عیب ہوں مگر خوشامد سے تو
کوئی اس کی کھال تک اُتارے تو عذر نہ تھا۔ شاکرہ کے نیکبخت مطیع سلیقہ شعار
باتمیز شکرگزار ہونے میں ہم کو مطلق کلام نہیں۔ مگر سائرہ کے معاملہ میں اس نے کچھ نہ کیا۔
اس کے کیا معنی کہ سائرہ نے بھائی کی کاپی چھین لی۔ اور شاکرہ یہ کہہ کر چُپ ہو گئی

"میں اس کے منہ نہیں لگتی"۔ سلیم اپنی آنکھ سے جو کچھ دیکھ لیتا اس میں تو مجبوری ہی تھی۔ لیکن شاکرہ نے میاں کے سامنے بیٹی کا جب ذکر کیا بھلائی کے ساتھ۔ اس سے تو ساس کی زندگی ہی اچھی تھی۔ اکثر ایسا ہوتا تھا کہ مہینوں نہیں تو دنوں بیٹی سے بات نہ کرتی تھی۔ اب یہ وضع نہ نبھ سکی حالانکہ ضرورت اب ہی تھی۔ ارادہ بہتیرا کرتی تھی کہ دو چار دن نہ بولوں مگر کیسے دن اور کس کے گھنٹے۔ گھڑی بھر بھی تو ضبط نہ ہوتا۔ نتیجہ یہ ہوا کہ بیٹی اور بھی شیر ہوتی گئی۔ باپ البتہ احتیاط کرتا تھا۔ مگر اس غریب پر ایک یہ آفت کیسی تھی۔ ادھر وہ بیٹی سے ناخوش ہوا۔ اُدھر بیوی میاں سے بگڑیں۔ سلیم لاکھ مستقل مزاج تھا، مگر بیوی کے آگے تمام استقلال خاک میں مل گیا۔ شاکرہ نے جب دیکھا کہ میاں کی تیوری پر بل آیا پہلے بگڑی اور جو بگڑنے سے کام نہ نکلا تو اس کی تعریفیں کرنی شروع کردیں اور جب تک میاں کے دل میں بیٹی کی طرف سے گھر نہ کرلیا چین سے نہ بیٹھی۔

دوپہر کے وقت ایک روز سلیم باہر سے تھکا ہارا آیا۔ بیوی سے کہا تھوڑا سا شربت بنادو۔ شاکرہ نے ماما کو آواز دی۔ وہ بیچاری بخار میں لوتھ پڑی تھی۔ تین چار دفعہ سائرہ نے بلایا اس غریب کو خبر بھی نہ ہوئی۔ یہ واضح رہے کہ ماما کو تنخواہ وغیرہ اب اللہ کا نام ہی ملتا تھا۔ اگلے زمانہ کی عورت وضع داری نباہ رہی تھی۔ شاکرہ اٹھکر خود کھانڈ نکال لائی اور شربت بنا میاں کو دیدیا۔ مگر بی سائرہ کا آواز دینا تو حکم تھا کہ جس نے تعمیل میں دیر کی وہ قطعی سزا کا مستوجب۔ اٹھی اور دیا سلائی جلا کر بڑھیا کے سفید بالوں میں لگادی ڈھیر سارے بال بھڑ بھڑ اُڑ گئے۔ گھبرا کر اٹھ بیٹھی وہی دیا سلائی اوپر پھینک ہنستی ہوئی بھاگ آئی۔ شاکرہ نے دیکھا اور کچھ نہ کہا۔ سلیم نے سنا اور خاک نہ بولا۔ مار و پیٹ چپکی ہوگئی۔ سائرہ ایسی ننھی یا نادان بچہ یا بے سمجھ نہ تھی۔ جانتی تھی جو کرتی تھی اور سمجھتی تھی جو کہتی تھی۔ مگر مزاج چشم بد دور۔ اوّل ہی دن سے ایسا واقع ہوا تھا کہ

کسی کی دل آزاری کا خیال نہ تکلیف کا افسوس کرتی تھی اور سمجھتی تھی کہ خوب کیا۔ کہتی تھی اور جانتی تھی کہ خوب کہا۔

(۱۰)

کل بی سائرہ کی پیدائش کا سامان ہو رہا تھا۔ آج وہ جوان ہیں۔ ہونے والی بات کے واسطے بھی ویسے ہی سامان پیدا ہو جاتے ہیں۔ اس بدنصیب کی تقدیر میں خدا معلوم کیا کیا لکھا ہے۔ بچپن کا زمانہ فراغت و بادشاہت کا تھا گذر گیا۔ جوانی کا سامنے آنا تھا کہ ہر عیب میں ترقی ہوتی گئی۔ اب شادی کی عمر تھی جس پر تمام زندگی کا دارمدار اور اس سفر کا انحصار تھا۔ پیغام آج سے کیا تین تین برس سے آرہے تھے بلکہ ایک مالدار سوداگر کی بات ڈاکٹر صاحب کی زندگی ہی میں آئی مگر ذلیل سمجھ کر نامنظور کر دی۔ وہی نقشہ اب بھی تھی۔ گو دادا دادی موجود نہ تھے مگر اماں باوا بھی اُن بزرگوں سے کچھ کم نہ تھے۔ جو بات آئی وہ واپس اور جو پیغام آیا وہ نامنظور۔ پتلے ملکانہ تھا مگر دماغ میں وہی بو سمائی ہوئی تھی۔ چالیس پچاس روپے سمجھ میں آتے تھے ہزار پانسو والا نصیب نہ ہوتا تھا۔ پھر یہ بھی تو نہیں کہ ناپسند ہوا واپس کر دیا نہیں سیوں کیڑے ڈالکر اور دس پانچ عیب بتا کر۔ مشاطہ ایک دفعہ نہایت خوبصورت ریشمیں رومال میں کوتوال کے ہاں کا رقعہ لیکر آئی۔ شاکرہ کی ماں اتفاق سے اس روز آئی ہوئی تھیں کوتوال کا نام سنتے ہی رومال اٹھا کر موری پر پھینکدیا اور ہزار فضیحتیاں مشاطہ کی کر ڈالیں۔ مشاطہ ایک بان زور چلتی ہوئی عورت، کہنے لگی بیوی لڑکی کی نانی ہو تو کیا میں تو جانوں دیوانی ہو۔ ڈاکٹر صاحب مر گئے اب تیہا کس برتے پر۔ دادی کو جاکر قبر سے اکھاڑ لاؤ۔ پوتی کو بیاہ جائینگی۔ تم بیچاری حکومت کی قدر کیا جانو۔ کوتوال کے ہاں بیٹی دیتیں تو نصیبہ کھل جاتا۔ بیٹی کو لیئے بیٹھی رہو۔ بیس برس کی تو ہو ہی گئی۔ کل کو بال سفید ہو جائینگے۔ بڑھیا دلہن کو پالکی میں بٹھا دینا شہر یا

نام تو ہو جائیگا۔ بیوی ہونی کروان ہونی نہ کرو۔ یہ تو تمہاری صوفی سمد صعق کا منہ تھا جو میں بات یہاں لے آئی۔ تمہارا منہ اس لائق کہاں۔ تم تو نکھٹوؤں کی قدر جانتی ہو تمہارے ہاں کوئی کماؤ آیا ہو تو جانو۔"

کچھ نانی کا لحاظ کچھ ماں کی شرم کچھ دنیا کا دستور سائرہ مجبور اور معذور اندر کے دالان میں بیٹھی ہوئی مشاطہ کی چرب زبانی سنتی رہی ورنہ نانی تو پیچھے پہلے وہ خود ہی مشاطہ کو ایسا ٹھیک بناتی کہ عمر بھر یاد رکھتی۔ مگر اتنا کیئے بغیر پھر بھی نہ رہی۔ ادہر تو مشاطہ بگڑ بگڑا کھڑی ہوئی ادہر سائرہ نے کتے کو لشکار دیا۔ خیریت یہ ہوئی کہ شاکرہ نے چمکار لیا نہیں تو اور آفت آتی۔ تاہم مشاطہ کا پاجامہ جھیر جھیر ہو ہی گیا۔

مشاطہ تمام شہر کی پھرنے والی اونچے اونچے گھروں میں آنا جانا جہاں جہاں گذر ہوا ایسی ایسی جڑیں کہ لوگ نام سُنکر کانوں پر ہاتھ دہرنے لگے۔

(۱۱)

سچی بات یہ ہے کہ سائرہ کی خاندانی عزت یا شرافت جو کچھ تھا وہ ڈاکٹر صاحب ہی کے دم تک۔ اُن کو مرے ہوئے برسوں ہو گئے وہ ثروت وحشمت تمام ہوئی کوئی چھپی ڈھکی بات نہ تھی۔ بچہ بچہ جانتا تھا کہ میاں سلیم کی کل کائنات پچیس تیس روپیہ کا کرایہ ہے پھر سائرہ میں کیا ایسے لال لگے تھے کہ ہاتھ جوڑتے اور بیٹی لیتے۔ نتیجہ یہ ہوا کہ برس صاف نکل گیا۔ رقعہ بھیجنا کیسا کسی نے جھوٹے منہ بات بھی نہ پوچھی۔ بڑے بول کا سر نیچا۔ شاکرہ کو خود عورتوں سے کہنا پڑا۔ بوا کہیں کا رقعہ لاؤ۔ لوگ یہانتک بدظن ہوئے تھے کہ اگر کسی نے اشارۃً بھی ڈاکٹر صاحب کے ہاں کا ذکر کر دیا تو سنتے ہی کہدیا۔ بیوی بس دور ہی سے سلام ہے۔ جو رقعہ لے کر ہزاروں باتیں بنائیں وہ بیٹی کو دے کر تو سر مونڈہ ڈالیں گے۔ اُن کے ہاں تو پیغام بھیجنا بھڑوں کے چھتے کو چھیڑنا ہے۔ باتیں کریں گی تو ٹیڑھی۔ جو دیکھی نہ سُنیں۔ شرطیں کریں گی تو انوکھی۔ جو

دہری جائیں نہ اُٹھائی جائیں۔ پچیس روپیہ مہینہ پٹاری کا۔ گیارہ ہزار کا مہر، دینے کو بالیاں تک نصیب نہیں۔ چڑھاوے میں مانگیں جھلنیاں۔ صاحبزادی کے وہ گن کہ بڑوں کا ادب نہ چھوٹوں کا لحاظ۔ آنکھ میں شرم نہ دل میں ڈر۔ نہ ہمارے سر پہ اتنے بال نہ بیٹیوں کا کال۔ شہر بھرا پڑا ہے۔

چار برس اور گذر گئے اور ایک بات ڈھنگ کی نہ جُڑی۔ اب شائرہ اکیسویں میں تھی۔ مشاطہ نے اس وقت غصے میں کہا پڑ کر کہا جلکر کہا مگر بات پتے کی کہی اور ٹھیک کہی۔ شباب کا پُرلطف زمانہ، ماں باپ کے غصے خفگی، بہن بھائیوں کی توتو میں میں، نانی خالہ کی جوتی پیزار میں گذرا۔ جوان بیٹی، انتظار کی کوئی حد اور صبر کی کچھ انتہا۔ اس نے دیکھا کہ اماں باوا کی سمجھ میں کوئی بات ہی نہیں آتی۔ جو پیام ہے وہ مسترد اور جو گھر ہے وہ بے ڈھنگا منہ سے تو کچھ کہہ نہ سکی مگر جا بے جا موقع بے موقع ضرورت بلا ضرورت ماں اور باپ بہن اور بھائی غرض سب کو خواہ مخواہ بات نہ چیت تنگ کرنا شروع کیا کہ کسی طرح تو اُکتا جائیں مگر تقدیر کی ایسی ہیٹی نکلی کہ جب سے یہ عمل شروع کیا وہ جو گاہے ماہے بھولے بسرے شادی کا ذکر گھر میں ہو جاتا تھا وہ بھی موقوف ہوا۔ اب تو شاکرہ بھی گھبرا گئی مگر کس کے سر منڈھ دیتی۔ سلیم بھی پریشان مگر کہاں دھکے دیتا۔ بچپن کی نالائقیوں پر تو یہ سمجھ لیا تھا کہ بچہ ہے ناسمجھ ہے۔ بڑی ہو کر ٹھیک ہو جائیگی۔ اب کیا کہکر دل کو صبر دیتا۔

اکیس بائیس برس کی لڑکی ہٹی کٹی موٹی تازی مگر کیا مجال جو دم بھر کو چولھے کے پاس جا کر پھٹکے یا سینے پرونے میں ماں کا ہاتھ بٹالے۔ خیر یہاں تک بھی مضائقہ نہ تھا اولاد کو ہر طرح بھرنا ہی پڑتا ہے مگر اس کمبخت نے تو سب کی مٹی برباد کر رکھی تھی صبح سے شام تک تراہ تراہ مچی رہتی تھی۔ ایسی ناہموار بیٹی خدا دشمن کو بھی نہ دے۔ چال کیا بھونچال تھی۔ جس طرف نکل گئی ایک آفت۔ زبان الاماں۔ جس کے سر ہوئی جھاڑ کا کانٹا بن کر لپٹ گئی۔ بائیس برس کی لونٹا بیٹی آنکھ مچولی وہ کھیلے۔ کوٹھوں پر وہ پھرے

درختوں پر وہ چڑھے۔ بیٹی کیا غضب آلہی تھا کہ ماں باپ بہن بھائی سب نام سے تھرّاتے تھے۔ بھائی کو مارا بہن کو پیٹا، ماں کو ڈانٹا، باپ کو کوسا۔ دن بھر یہی سانگ کرتی رہتی تھی۔ کس میں اتنی ہمت تھی کہ اس سے زبان ملاتا۔ بہن بھائی البتہ سامنا کرتے اور پٹتے۔ ماں آج سے کیا ہمیشہ ہی سے برابر کی سہیلی تھی۔ نانی اول تو یہاں رہتی ہی نہ تھیں اور رہتی بھی ہوتیں تو وہ اکیلی کیا کر لیتیں۔ رہا باپ سو اس بیچارے کا خوف اور رعب آج کیا اور آج سے دس برس پہلے کیا کبھی ہوا ہی نہیں۔ ہاں ایک تھوڑا سا حجاب سمجھ لو جو باپ بیٹیوں میں تھا۔ بیٹی کی حرکتیں دیکھکر دونوں میاں بیوی سر پیٹ لیتے مگر یہ وہ لاعلاج مرض تھا کہ شفا تو درکنار افاقے کی بھی کوئی صورت نظر نہ آتی۔ چور کی ماں گھٹنوں میں سر دے اور روئے، باپ دیکھتا اور منہ پھیر لیتا۔ ماں دیکھتی اور ٹال دیتی۔ سائرہ کا مزاج دادی کی زندگی میں میل تھا اسکے بعد میل کا بیل ہوا۔ اور اب بیل کا سانڈ۔ پھوہڑ، بدمزاج، لڑاکا، زبان دراز، بے ادب، بدتمیز، گستاخ، ناہنجار، بے حیا، بد لحاظ، کوارپتے ہی میں سب گن پورے ہو گئے

شاکرہ ایک روز ماں کے ہاں مولود شریف میں جانے کو تیار تھی۔ یقچی سے کپڑے نکال الگنی پر ڈال اور نہانے چلی گئی۔ نین سکھ کا نیا ڈھیلے پائچوں کا پاجامہ نہایت محنت و جانفشانی سے تیار کیا تھا۔ پائچوں پر کیکری۔ کیکری کے آگے چین۔ کلی کلی بخیہ ماں اُدھر گئی، سائرہ نے پاجامہ اُتار پہن لیا۔ بھائی کو بلا کر کہا دیکھ مس صاحب آئیں۔ یہ کہہ کر سٹر پٹر تمام انگنائی میں چکر کھانے شروع کئے۔ صاف شفاف اجلا پاجامہ کیچڑ میں لت پت ہو گیا۔ ماں نے باہر نکلکر دیکھا تو ناکا جوڑی کے بخیہ پر کیچڑ کی افشاں اس خوبصورتی سے ہوئی ہے کہ بخیہ سے تین دن میں بھی نہ ہوتی۔ شاکرہ بدنصیب نے کیسں مہینوں میں جاکر پاجامہ ختم کیا تھا۔ وہ بھی راتوں کو بیٹھ کر۔ دن

کو اول گھر کے دہندوں ہی سے چھٹکارا نہ ہوتا تھا اور اگر گھڑی دو گھڑی کو رہائی ہوئی تو بچے پیچھا نہ چھوڑتے تھے۔ سب سے بڑی آفت اسی کم بخت کی تھی۔ دس بجے رات تک اس کی شرارت سے فرصت نہ ملتی۔ جب سب سوجاتے تو لے بیٹھتی۔ ایک آدھ کلی پر بخیہ کیا اور رکھدیا۔ ان دقتوں اور مصیبتوں سے تو پاجامہ تیار ہوا اور لڑکی کمبخت نے دم بھر میں خاک میں ملادیا۔ شاکرہ اس کے سوا اور کر ہی کیا سکتی تھی سر پکڑ کر بیٹھ گئی اور رو دھو کر صبر کر لیا۔

اب سلیم بدنصیب کا قصہ لیجئے اس غریب کو بھولا بھالا دیکھ کر کسی نے کہدیا۔ میاں سبحان ربی الاعلیٰ کی تسبیح میر حسن کی مثنوی اور حاتم طائی کا قصہ پڑھا کرو۔ اللہ چھپر پھاڑ کر دیگا۔ سلیم اللہ کے جی تو تھے ہی۔ تینوں کا ورد کر لیا۔ صبح اٹھتے ہی نماز پڑھی تسبیح سے فارغ ہوئے اور وہیں جانماز پر بیٹھے بیٹھے آرائش محفل میں جٹ گئے۔

وظائف سے فراغت پاکر سلیم ایک روز باہر گیا ہوا تھا۔ شاکرہ باورچی خانے میں تھی سائرہ نے دونوں کتابوں کی تصویریں قینچی سے کتر آٹا چپکا اپنی الماری پر لگادیں دن گزر گیا باپ کو خبر ہوئی نہ ماں کی نگاہ پڑی۔ صبح کو جو میاں سلیم جزدان کھولتے ہیں تو اول کا ورق ہی ندارد۔ آگے بڑھے جو صفحہ دیکھا وہ ادھورا۔ بہتیرا اینچا پیٹا، بگڑا اخفا ہوا مگر کوئی بات سمجھ میں نہ آئی۔ صاحبزادی کی الماری پر نظر پڑی تو نجم النسا جوگن بننے کی تیاری کر رہی ہیں۔ بیٹی سے تو بول ہی کیا سکتا تھا۔ بیوی کی جان کو آگیا۔ وہ پہلے ہی پاجامہ کو رو رہی تھی، کہنے لگی

"میرے بس کی جو بات ہو وہ بتاؤ۔ میں نہ کروں تو گنہگار۔ اس مردار کا میں کیا علاج کروں۔ تمام دنیا مر رہی ہے اس چڑیل کو موت بھی نہیں۔ سنکھیا لادو۔ کھلاکر سلادوں پاپ کٹے۔ کچھ سمجھ میں نہیں آتا کہاں غارت کردوں۔

**میاں۔** سینکڑوں جگہ سے باتیں آئیں مگر تمہاری سمجھ میں ایک نہ آئی۔ کوتوال

کے ہاں کیا خرابی تھی۔ وہاں نانی اماں نے اڑنگا لگا دیا۔

**بیوی**۔ کوتوال ہی کے ہاں کیا لال لگے ہوئے تھے اور بیس لڑکے تھے۔ مگر تقدیر کی جنبر تھوڑی تھی کہ اس بدنصیب کے واسطے لڑکے ہی نا پید ہو جائیں گے۔ کوتوال کے ہاں تو اور جوتیوں میں دال بٹتی اب بھی یہاں پڑی ہوئی ہے۔ جب بھی گھٹنے سے لگی رہتی۔ خدا جانے وہ کونسے لوگ ہیں جو بیٹیوں کی اللہ آمین کرتے ہیں میں تو کہتی ہوں خدا دشمن کو بھی ایسی بیٹی نہ دے۔ مجھے کیا خبر تھی کہ ایسی ناشاد لڑکی پیدا ہو گی اور اس نامراد پیٹ میں یوں آگ لگے گی۔

**میاں**۔ اس کو دیکھ دیکھ کر میری آنکھوں میں خون اُترتا ہے ایسی ناہنجار لڑکی ہماری تو سات پشت میں بھی نہیں ہوئی دیکھئے اس کمبخت کی وجہ سے کیا کیا ہوتا ہے۔ اس کے صدمے نے مجھے کھا لیا۔ خدا کی قسم سائرہ مرجائے تو میری زندگی ہو جائے مگر بُرے کو موت کہاں یہ تو ایک ایک کر کے سب کو کھائے گی۔ تمہارے سبب سے میرا ابھی دم ناک میں ہے۔ ہوں نہیں کر سکتا۔ میں تو ایسی اولاد کو خاک میں ملا دوں مار کے آگے بھوت بھاگتا ہے۔ دیکھوں کس طرح مردار ٹھیک نہیں ہوتی۔ وہ جانتی ہے کوئی کچھ کہتا نہیں سُنتا نہیں اور شیر ہوتی ہے۔ اس کا بس چلے تو وہ سارے گھر کو آگ لگا دے۔ بچہ نہیں ناسمجھ نہیں پاگل نہیں سڑن نہیں جان جان کر تکلیف پہنچاتی ہے کہ کسی طرح مُنہ کالا کریں۔

**بیوی**۔ تم سے جوان بیٹی پر ہاتھ اٹھایا جائے تو بسم اللہ کرو۔ میں منع کر دوں تو جھوٹی، دخل دوں تو گنہگار۔ خواہ مخواہ کی باتیں بنانے کو جو چاہے وہ کہہ لو۔ میری طرف سے تم جان سے مار ڈالو۔ میرے سر کیوں ہوئے۔ کرے کوئی بھگتے کوئی۔ کیا کسی نے بگڑو کسی پر۔

**میاں**۔ تم بھی تو آخر گھر میں موجود تھیں۔ اللہ نے منہ پر آنکھیں بھی دی تھیں

تم اتنا نہیں دیکھ سکتی تھیں کہ یہ کیوں میری کتابوں کو چھیڑ رہی ہے۔

**بیوی**۔ بس تو تمہارا مطلب یہ ہے کہ میں نے آگے دے کر نقصان کروا دیا۔ میرے سامنے پھاڑیں اور کچھ نہ بولی۔ جان گئی اور چپکی ہو گئی دیکھ لیا اور پھاڑنے دیں۔ جب ایسی ناشدنی اولاد پیٹ میں پڑی تو یہ باتیں سننی پڑیں۔ میں تمھاری، تمہاری ماں کی، گھر کی، گھربار کی، سب کی دشمن ٹھہری۔ پھر مجھ دشمن کا یہاں کیا کام۔ نکال باہر کرو۔ رہے بچے۔ تم جانو تمہارا کام۔ ایک کو صبح مارو ایک کو شام۔

**میاں**۔ اسی عقل نے تو یہ نوبت پہنچائی۔ اور اسی سمجھ نے یہ دن دکھایا۔ بولنے کی اجازت نہ دم مارنے کی طاقت۔ نقصان ہوا اور ہوں نہ کروں۔ تکلیف پہنچے اور اُف نہ ہو۔ ایسی اولاد کو لیکر کیا آگ لگانی ہے جو ماں باپ کو اذیت پہنچائے۔ اولاد کیا ہوئی دشمن ہوئی۔ تم نے حمایت لے کر اور غارت کیا۔ میں تو اس گھر سے باز آیا۔ تم کو سلام۔ تمھاری اولاد کو سلام۔ میں اپنا منہ کالا کرتا ہوں۔ تم آرام سے بیٹھی رہو۔

**بیوی**۔ تم حاکم میں محکوم۔ تم بادشاہ میں رعیت۔ زبردست کمزور کی لڑائی کیا۔ میری کوئی خطا کوئی قصور ہو تو ایک بات بھی ہے۔ میرے فرشتوں کو بھی خبر نہیں۔ کتابیں کب لیں۔ کب پھاڑیں۔ کہاں کتریں۔ کہاں نکالیں۔ خواہ مخواہ میرے اوپر چھیدا رکھ کر گھر سے نکلنے کھڑے ہو گئے۔ یوں تو میں سدا ہی کی خطاوار ہوں۔ مگر بات کہو تو ایسی کہ اپنے اوپر نہ آئے اور کام کرو تو ایسا جو دیکھے وہ ٹھیک بتائے۔ تم کو اختیار ہے میرا کچھ زور نہیں زبردستی نہیں گھر تمھارا اپنا۔ میں کیا میکے سے لیکر آئی تھی۔ تم گھر سے کیوں نکلو بُری تو میں ہوں چلی جاتی ہوں۔ بچے اچھے ہیں تو تمہارے بُرے ہیں تو تمہارے۔ مجھکو ڈولی

لادو میں چلی جاؤں۔

**میاں**۔ بیٹی وہ کچھ۔ اماں یہ کچھ سمجھانے سے گئیں بجھانے سے گئیں مارنے سے گئیں۔ پیٹنے سے گئیں۔ گھر سے نکلنے کو طیار۔ موم کا گھر ہو گیا کہ ذرا دھوپ پڑی اور پگھلا۔

**بیوی**۔ میں تو کیوں ہی خدانخواستہ موم کا گھر سمجھنے لگی۔ تم ہی سمجھتے ہو بڈھا ڈرائے مرنے سے جوان ڈرائے بھاگنے سے۔ ذراسی بات ہوئی اور نکلتا ہوں نکلن کیا ہوا تام جھام ہو گیا۔ مجھکو تو مرنا ہے اور بھرنا۔ ساری عمر میں آج منہ سے نکالا ہے۔ وہ بھی تمھارے کہنے پر۔ اللہ بخشے اماں جان پر سدا یہ ہی مصیبت رہی ذرا کوئی بات خلاف مزاج اور تین تین دن غائب جس دن سے وہ مریں مجھپر یہ آفت آئی۔

**میاں**۔ تم جس کو مصیبت کہتی ہو وہ اس کو راحت سمجھتی تھیں۔ جو تم کو آفت ہے وہ اُن کو امرت تھی۔ اُن کی مصیبت اپنے ہاتھ کی تھی اپنی محبت کی تھی۔ اپنی غرض کی تھی وہ ماں تھیں۔ تم بیوی ہو۔ اُن کی تمھاری کیا برابری۔ انھوں نے جھڑکیاں سنیں اور نثار رہیں۔ تم نازاٹھواؤ اور بیزار رہو۔ اُنھوں نے اس قدر تکلیفوں پر کبھی بھی گھر سے نکلنے کا نام نہیں لیا۔ تم ذراسی بات میں خود جامے سے باہر ہو گئیں اُنکی نفرت اور تمھاری محبت۔ اپنے کام سے کام رکھو اُن کا نام کیوں لو۔ میری زندگی جسکو تم آفت کہتی ہو اُن کو غنیمت تھی۔ جیتے جی تو کوئی رہائی کی صورت نظر نہیں آتی۔ مرنے کے بعد انشاءاللہ فرصت ہو جائے گی۔ دعا کرو۔ التجا کرو۔ ختم پڑھو۔ چلے کھینچو کہ خدا میاں کو موت دے مگر مجھکو تو ہیکلے میں بھی کوئی اتنا نہیں دکھائی دیتا کہ دونو وقت چین سے روٹی کھلا دیگا۔ باوا مر ہی چلے۔ اماں خود بہو کی روٹیوں پر پڑی ہوئی ہیں۔ ملا کی دوڑ مسجد۔ لے دے کے ایک بھائی کا دم سمجھ لو۔ بھاوج سے جیسا میل ملاپ ہے وہ تم آپ جانتی ہو۔ دن بھر ٹہل کرو گی تو شام کو ٹکڑا

نصیب ہوگا۔ زندگی تو آفت ہے۔ مرگئیں تو مٹی ہی پلید ہوگی اور خیر اپنا پیٹ تو کُتا بھی بھر لیتا ہے۔ اس کچر دہان کا کیا کرو گی۔ مفت کی روٹی کھلانی آسان نہیں ہے کسی کی کیا جوتی کو غرض پڑی ہے جو اس وبال کو بھگتے۔ میں بھی تو سنوں۔ مجھکو بھی تو بتاؤ کیا کرو گی کہاں رہوگی۔ کس کے سر پڑو گی۔ باوا نہیں دادا نہیں۔ اماں اس قابل نہیں۔ کس منہ سے بولتی اور کس برتے پر نکلتی ہو۔ چار ہی دن میں آنکھیں کھُل جائیں گی۔ جاتی ہو تو بسم اللہ کرو جو کہا ہے وہ کر دکھاؤ۔ جو مُنہ سے نکلا وہ پورا کرو۔

**بیوی** ۔ بُرے ہیں یا بھلے۔ ہیں تو بھائی۔ دو وقت نہیں ایک وقت۔ سالن نہ سہی نہیں چٹنی سے گیہوں کی نہیں چنے کی جا کر پڑوں گی تو دو یوں ہی گے۔ بلا سے جو کی ملے مگر چین سے ملے۔ یہ تو نہو گا کہ مُنہ میں روٹی اور سر پر جوتی۔ اور بھائی پر ہی کیا ٹھیکہ ہے میرے اپنے ہاتھ پاؤں چلتے ہیں۔ محنت کرونگی اور پیٹ پالونگی۔ مُردوں کو ٹھکانا ہے زندوں کو جگہ نہیں؟ میرے پاؤں میں تو ان بچوں کی بیڑی پڑ گئی۔ مجھکو روٹی کی کیا کمی، جہاں بیٹھ جاؤں وہیں لاکھوں کی لال۔ میں نے جانے سے کب انکار کیا ہے جو تم دھکے دینے بیٹھ گئے۔ تمہارے ہی ہاں اتنی بڑی تھوڑی ہوئی ہوں۔ روٹی کا دینے والا رازق ہے۔ بھلے بُرے امیر فقیر آدمی جانور سب کو دیتا ہے۔ مجھکو بھی دیگا اس گھر سے نکالدو اسکی خدائی سے نہیں نکال سکتے اور اگر میری تقدیر کا دنیا سے رزق ہی اُٹھ گیا تو نہ میں کچھ کر سکتی ہوں نہ تم۔ تقدیر کا ہے تو تم بھی دیتے ہو اور دیتے ہو تو احسان کیا کرتے ہو۔ بھوکا مارنے تھوڑی لائے تھے۔ اٹھو ڈولی لادو دم بھر ٹھہروں تو گنہگار۔ کیسے بھائی اور کس کی اماں۔ اپنا دم سلامت ہے جسکی خدمت کرینگے وہی عظمت کریگا۔ میں کیوں بھائی بھاوج کی روٹیوں پر جا کر پڑنے لگی غیر کے آگے ہاتھ پھیلانا اچھا اور اپنے کی خوشامد بُری۔ صبح سے شام تک دو ٹوپیاں بھی کرلونگی تو چار آنے کی ہوگئیں۔ مجھ کو دو نو وقت بہت۔ اکیلی نہیں اللہ

چاہے دو کو کھلا کر کھاؤں - تم اپنے گھر کو لیئے بیٹھے رہو- میں جب تمھارے در پر بھیک مانگنے آؤں کھڑے کھڑے نکال دینا- میں تو پہلے ہی جانتی تھی کہ اماں جان مریں اور میری مٹی ویران ہوئی وہی آگے آیا اُنکے سامنے تمھاری اتنی مجال نہ تھی کہ آج گھر سے نکال دیتے اُنکو اپنے لائے کی لاج اور کیئے کا نباہ تھا- ہاتھ رکھکر لائیں تھیں ساتھ لیکر جاتیں- آپ چلی گئیں اور مجھکو اس بلا میں چھوڑ گئیں-

**میاں** - واہ کیا خدا کی شان ہے- قائل ہونا تو درکنا الٹی جان کو آگئیں میں نے تو کبھی شریف زادیوں کو گھر سے نکلتے دیکھنا کیا سُنا بھی نہیں- خیر تم جاتی ہو تمھاری خوشی - میں منع نہیں کرتا -

**بیوی** - جب شریف زادے ایسی باتیں کریں تو بیویاں بیچاریاں کیا کریں کسی طرح جھگڑا ابھی کٹے یا نہیں پہلے تم نے گھر سے نکلنے کو کہا پھر میرے منہ سے نکلا کہ تم کیوں مصیبت بھگتو میں ہی غارت ہو جاؤں- چار آدمیوں کو بلا کر بات ڈالدو- دیکھو کس کو قائل کرتے ہیں-

**میاں** - چار کیا اگر ہزار آدمیوں میں بات ڈالو تو بھی میرا قصور کوئی ثابت نہ کریگا-

**بیوی** - چلو یوں ہی سہی میں تو سدا کی قصوروار ہوں- آج کیا کواری پیٹھ پچھنے لگے ہیں- تم سچے میں جھوٹی- تم بے قصور میں خطاوار-

**میاں** - میں تو جاتا ہوں- جو تمھاری سمجھ میں آئے وہ کرو-

سلیم یہ کہکر باہر گیا- مگر بیمار ڈرہ کے واسطے یہ واقعہ عمر بھر میں پہلا اتفاق تھا کہ دو شخصوں نے بالاتفاق اس کے واسطے ایسے الفاظ استعمال کیئے میاں بیوی کی گفتگو ختم ہونے سے پہلے ہی وہ ماں اور باپ دونوں پہ فرد قرارداد جرم لگا چکی تھی- باپ کے باہر جاتے ہی اس نے فیصلہ کرلیا کہ جرم کے مرتکب دونو ہوئے

اس واسطے دونو سزا کے مستوجب ہیں۔ بہن بھائیوں نے بھی میری حمایت نہ لی یہ بھی اعانت میں آئے۔ پس ماں اور ماں کے ساتھ باپ اور باپ کے ساتھ بہن بھائی غرض سب مجرم ہو گئے۔

بردباری یا حمیت تو کہی نہیں جا سکتی۔ مجبوری ولاچاری سمجھ لو کہ باپ کے سامنے یا تو ہمت نہیں پڑی یا مناسب نہ سمجھا، مگر باپ کا اٹھ کر جانا تھا کہ وہ سانپ کی طرح پھنپھنا کر اٹھی۔ دائیں بائیں آگے پیچھے جو ملا اور دکھائی دیا اسی پر چوٹ کی غرض بنیمی کے ہاتھ پھینکتی ہوئی ماں کے پاس پہنچی۔

**سائرہ**۔ ڈوب مروتم ماں کہ بھر منہ مجھکو کوسو۔ اپنے لاڈلوں کو کھاؤ۔ اپنے لڑکوں کو کھاؤ اپنی لڑکیوں کو کھاؤ مجھکو کوسنے والی تم کون۔ آپ ہنگوا کر سنکھیا کھالو مجھکو کیوں دو۔ بڑی نیک ہتھی تمازن۔ میاں سے لگا لگا کر کوسنے دلوائے فضیحتیاں کروائیں اور اب بھی پیٹ نہ بھرا۔ ستوے بہانے بیٹھیں۔ ایسی ماں سے سوکن اور ایسے باپ سے دشمن اچھا۔ مارا کیوں نہیں ایک انگلی تو لگا کر دیکھتے۔ خدا کی قسم یوں ہی کوتوالی چلی جاتی۔ عمر بھر جیل خانہ میں سڑ سڑ کر مرجاتے۔ تمہارے ہی گھر کی حکومت ہو گئی ہے جس کو چاہو مارو جسکو چاہو پیٹو۔ مجھکو موت کیوں آنے لگی۔ میں نے ابھی دنیا کا دیکھا ہی کیا ہے۔ موت آئے تم کو کہ تمہارا دل بھر گیا۔ جو کرنا تھا وہ کر چکیں جو دیکھنا تھا وہ دیکھ چکیں۔ تم ہی ڈائن ہو ساس کو کھایا سسرے کو کھایا۔ خلیا ساسوں کو اجڑوایا۔ چچیا سسروں کو نکلوایا۔ تمہارے ہی کنبہ میں منحوس صورتیں بھری ہوئی ہیں ایک وہ بھیا کہ صبح شکل دیکھ لو تو دن بھر روٹی نفیب نہ ہو۔ دوسرے دو بھیا گنجے جن کے ہاتھ کے چھوئے کوئی بیر نہ کھائے۔ متیا اس قماش کی بھیا اس کینڈے کے۔ آپ تو ماشاءاللہ سبحان ہی اللہ ہیں۔ بڑی بیچاری کو سنے والی۔ کس منہ سے کہا تھا جاتی ہوں۔ اب مرتی کیوں نہیں۔

**شاکرہ**۔ جو تی لیتی آ۔ بیٹی جنی ہے ہنسی ٹھٹھا تھوڑی ہے۔ میرا کیا کرتی ہے اپنا کچھ کھوتی ہے۔ میں تو اپنی ہی جگہ ہوں۔ تیرا دین بھی گیا دنیا بھی۔ بڑھیا ہونے آئی کوئی فقیر بھی نہیں قبولتا۔ مرگئی تو کیڑے پڑیں گے۔ دنیا یوں گئی۔ دین یوں گیا۔ قصوروار تو میں ہوں مجھکو کوس پیٹ۔ بہن بھائیوں نے کیا لیا۔ جو ناگن ان کو ڈسنے چلی۔

**سائرہ**۔ مجھے کیوں نہیں قبولتا۔ میرے گاہک تو جیسے آئے تمہارا دل منصف ہے وہاں بھی تم ہی نے بہجریں ماریں۔

کواری لڑکی کے واسطے شادی کا نام لینا غیرتمندوں کے واسطے ڈوب مرنے کا مقام تھا۔ بھلے مانسوں کی بیٹیاں شادی کا ذکر سنکر ٹل جاتی ہیں۔ مگر سائرہ کو تورتی بھر لحاظ نہ تھا نہ ذرہ بھر شرم۔ اس نے شادی کے متعلق اس طرح گفتگو کی جس طرح ایک عالم وعظ کہہ رہا ہو۔ بیٹی کی یہ کیفیت دیکھ کر تو شاکرہ کے حواس باختہ ہو گئے۔ وہ بیٹی کو نالائق بےادب سب کچھ سمجھتی تھی مگر اتنا بےغیرت نہ جانتی تھی اس بات کا اسکو وہم وگمان بھی نہ تھا کہ سائرہ خاندان کی عزت بزرگوں کی ناک سب بالائے طاق رکھدیگی۔ شروع میں تو کچھ بگڑی کچھ سنوری غصے سے یا نرمی سے سختی سے یا آہستگی سے بیٹی کی باتوں کا جواب دیتی رہی۔ مگر یہ فقرہ سنکر تو شاکرہ کو سکتہ ہو گیا۔ سائرہ کا منہ دیکھ کر چپ کی چپ رہ گئی۔ معلوم ہوتا تھا سانپ سونگھ گیا۔ دو تین منٹ تک تو چپکی بیٹھی رہی۔ اور پھر عاقبت اندیشی کے خیالات آموجود ہوئے۔ گم سم بنی بیٹھی تھی اور بیٹی کے چہرہ پر ٹکٹکی تھی۔

سائرہ کی زبان تو ایک قینچی تھی کہ چلنی شروع ہوئی تو کہیں اٹکاؤ ہی نہ تھا کیا مجال جو لمحہ بھر کو دم لیا ہو۔ آٹھ بجے کی کھڑی ہوئی تھی۔ دس بجے کے بعد جب دیکھا کہ اب کسی طرف سے آواز ہی نہیں آتی تو خاموش ہوئی۔ مگر پھر

تھوڑی تھوڑی دیر بعد کچھ نہ کچھ بولتی ہی تھی۔ بارہ بجے کے قریب سلیم آیا۔ اس کے آنے پر بھی دو تین منٹ تک وہی سلسلہ قائم رہا اور اس کے بعد ہار کر پلنگ پر جا پڑی۔

ماں باپ کا غصہ سائرہ کے واسطے ایک آفت ناگہانی تھا جسکا اسکو کبھی وہم وگمان بھی نہ ہو سکتا تھا۔ مگر ماں کے واسطے بیٹی کی نافرمانی ایک معمولی بات تھی۔ یہ اتفاق محض تھا کہ سلیم اس روز کچھ غصے میں بھرا ہوا۔ کچھ بیوی سے جلا ہوا، صبح کا بھوکا پیاسا ادھر اُدھر حیران پریشان پھرتا پھراتا اس گرمی میں جلتا بھلتا گھر آیا ڈیوڑھی میں تھا کہ صاحبزادی کے نعرے کان میں آنے لگے۔

امید یہ تھی کہ میری شکل دیکھ کر چپ ہو جائیگی۔ مگر جب امید میں ناکامی ہوئی تو کچھ دیر انتظار کرنا پڑا لیکن جب انتظار کی بھی حد ہو چکی تو سلیم متحمل تھا یا بردبار مگر تھا تو مرد یا تو بیٹھ گیا تھا یا اٹھ کھڑا ہوا۔ سلیم کا کھڑا ہونا تھا کہ بیوی کی جان نکل گئی بڑھ بڑھ کر منہ پر پھونکنے لگی۔ کچھ خدا ہی کو خیر کرنی منظور تھی کہ سلیم کے کھڑے ہوتے ہی سائرہ بیٹھ گئی۔ مگر کیا باپ کے خوف سے؟ ہرگز نہیں۔ تھک کر بیٹھی اور ہار کر بیٹھی۔ سلیم کو غصہ میں لال ہو رہا تھا مگر یہ خوب سمجھتا تھا کہ سائرہ کو ہاتھ لگانا کیسا اگر اس وقت بات بھی کرتا ہوں تو قیامت برپا کر دیگی۔ یوں ہی اس کا مزاج ساتویں آسمان پر ہے۔ اس وقت ڈانٹنا کیسا چمکارتا بھی ہوں تو جان کو آجائے گی۔

محلے کی عورتیں اتنی ہمت تو تھی نہیں کہ اندر آجائیں مگر سب دیواروں پر سے جھانک رہی تھیں۔ خدا جانے ان کو کیا مزا آرہا تھا کہ گھر کے سب کام کاج چھوڑ صبح سے ٹنگے ٹنگے دوپہر ہوگئی اور وہ نیکبختیں وہاں سے نہ سرکیں۔ سلیم نے بیوی سے اتنا تو کہہ ہی دیا۔ دیکھو کیا نام اُچھل رہا ہے۔ شاکرہ کی شکر گزاری ہی آگے آگئی کہ سائرہ لیٹ گئی اور سلیم بیٹھ گیا۔ اور یہ کہہ کر بیٹھا کہ اب کے یہ مردار بولی تو جان سے مار ڈالونگا

پھانسی ہو گی تو بلا سے۔

یہ خیال کرنا تو محض نادانی ہے کہ سائرہ باپ کے خوف سے خاموش ہو گئی۔ نہ یہ سمجھا جا سکتا ہے کہ باپ کا کہنا سُنا نہیں۔ دالان اور کمرے میں کچھ ایسا بہت فاصلہ بھی نہ تھا۔ یہ ہی کہہ لو کہ خدا نے شاکرہ غریب پر رحم کیا۔

(۱۲)

سلیم کا غصہ فرو ہوا تو شاکرہ نے دسترخوان لا کر بچھایا۔ منت خوشامد سے کھانا کھلایا۔ سلیم کھانا کھا کر باہر چلا گیا۔ شاکرہ پڑ کر سو گئی۔ تین بجے ہونگے۔ سائرہ کمرے میں آئی ماں پڑی خرّاٹے لے رہی تھی۔ کمر بند میں سے کنجیوں کا گچھا لیا۔ کوٹھری میں جا کر صندوق کھولا۔ صندوقچہ نکالا۔ صندوقچہ کھول کر ایک ڈبیا نکالی۔ ڈبیا میں سے ایک پڑیا نکالی اور لیکر دالان میں آ گئی۔

شامت اعمال ایک دن پہلے ماں نے تولہ بھر افیون منگا کر رکھی تھی۔ مغرب کے بعد سلیم لے کر آیا۔ بیوی سے کہا بال بچوں کا گھر ہے پہلے اسکو رکھدو۔ شاکرہ نے تو اتنی احتیاط کی کہ چھوٹی لڑکی کو روتا چھوڑا منجھلے کو چینختا چھوڑا اور رکھنے چلی گئی کہ خدا بُری گھڑی نہ لائے۔ تقدیر کی خبر نہیں تھی کہ چھوٹے بچوں کی حفاظت کرتی ہوں بڑی بیگم آفت مچا دینگی۔

ماں سوتی کی سوتی رہی۔ سائرہ نے افیون نکالی اپنی صندوقچی میں رکھی۔ کمرے میں آئی۔ ماں کی کمر میں اس زور سے پاؤں کا ٹھونکا دیا کہ وہ گھبرا کر اُٹھ بیٹھی۔

**سائرہ**۔ اٹھو۔ گھی کے چراغ جلاؤ۔ میں بُری تھی سب کی نگاہوں میں کھٹکتی تھی۔ ماں باپ کی دشمن۔ بہن بھائیوں کی قاتل۔ میں نے اپنا پاپ کاٹ لیا۔ دو چار گھڑی کی اور مہمان ہوں۔ لو یہ افیم کی چوتی۔ میں تمہارا احسان بھی نہیں اٹھاتی۔ میں نے اپنا جھگڑا پاک کر لیا۔ اٹھو اب تو خاک میں ملا چکیں۔ یا اب بھی ٹھنڈک نہیں پڑی۔

خاندان تو خاندان محلے بھر میں اور اپنے تو اپنے کسی غیر کا بھی افیون کا واقعہ نہ سنا تھا۔ افیون کا نام سنتے ہی شاکرہ کا خون خشک ہوگیا۔ سٹ پٹا کر اٹھ کھڑی ہوئی کوٹھری دیکھی تو چوپٹ، صندوق جا کر دیکھا تو کھلا ہوا، قفل دیکھا تو پڑا ہوا کنجیاں دیکھیں تو ندارد۔ اوپر کا سانس اوپر نیچے کا نیچے رہ گیا سارے صندوق اور صندوقچی کو الٹ پلٹ کیا۔ افیون کی پڑیا ہو تو ملے یقین ہوگیا کہ کھا گئی یقین آنا تھا کہ کلیجہ نکل گیا۔ سب چھوڑ چھاڑ روتی ہوئی بیٹی کے پاس آئی

اری سائرہ یہ کیا غضب کیا۔ خدا کے واسطے قے کر۔ للہ مجھ بدنصیب پر رحم کر مجھکو تو خبر بھی نہیں کس طرح سے کراتے ہیں۔

**سائرہ** ۔ بس معاف کرو جو کانٹا تھا وہ نکل گیا۔ میری تو جان گئی مگر تم کو بھی چین سے نہیں بیٹھنے دونگی۔ جب کوتوالی میں جاؤ گی اور تڑاتڑ جوتیاں پڑیں گی جب معلوم ہوگا کہ کسی مظلوم کی آہ لی تھی۔ میں تو کہاں ہونگی مگر تم یاد کر لینا کہ سائرہ کا صبر پڑا۔

شاکرہ کو اور تو کچھ بن نہ آئی بڑھیا کو میکے دوڑایا اور آپ لوٹ پانی گرم کرکے سائرہ کے پاس لائی

**شاکرہ** ۔ میں ہاتھ جوڑتی ہوں، مجھ خدا کی ماری پر ترس کھا۔ اگر عمر بھر تجھ سے کچھ کہوں تو اشراف نہیں رذیل ۔ لے یہ پانی پی لے یا حکیم جی کو بلواؤں۔

**سائرہ** ۔ حکیم کو بلواؤ یا ڈاکٹر کو ۔ قے کرنی ہوتی تو کھاتی ہی کیوں۔ اب سائرہ کی قبر پر جا کر ہاتھ جوڑنا۔

شاکرہ کے بھائی کو اسی دن کسی مقدمے میں ناکامی ہوئی تھی وہاں گھر کا گھر گم سم بنا بیٹھا تھا۔ اوپر سے بڑی بی یہ مژدہ لیکر پہنچیں۔ نانی اور ممانی جس طرح بیٹھی تھیں اسی طرح اٹھ کھڑی ہوئیں۔ ڈولی بھی اتفاق سے اس وقت ایک ہی ملی۔ دونوں ساس بہوئیں اس میں ٹھس ٹھسا کر یہاں پہنچیں تو پانی پر ماں بیٹیوں کی رد و کد ہو رہی تھی۔ شاکرہ پانچ چھ بچوں کی ماں ضرور تھی مگر سچی مسلمان۔ جب سے سنا تھا آنکھوں میں

دنیا اندھیر تھی۔ بیٹی کی منتیں کر رہی تھی اور آنکھ سے ٹپ ٹپ آنسو گر رہے تھے۔ جوان
بیٹی کا اندیشۂ موت کسقدر منافی ہوگا جو قبل از وقوع درجۂ یقین کو پہنچ گیا۔ ماں اور
بھاوج کی شکل دیکھتے ہی بے اختیار ہوگئی اور ماں کے گلے لپٹ گئی مگر ماں نانی کی کھاگ
اس راگ میں کیا آتیں۔ تھوڑی دیر تک تو نواسی کو غور سے دیکھتی رہیں اور پھر کہنے لگیں
بیوی افیم تھی یا چیکٹ۔ دوپہر کی کھائی کھائی مغرب کا وقت ہونے آیا اور تیوری پر
بل تک کا نہیں۔ ماشہ دو ماشہ بھی نہیں تولہ بھر تبارہی ہو۔ افیم نہ ہوگی تمباکو ہوگا۔ تولہ
بھر تو بہت ہوتی ہے۔ دو تین ماشہ بھی ہوتی تو گھنٹہ ڈیڑھ ہی گھنٹہ میں کچھ کا کچھ ہو جاتا۔
اب تو سائرہ کے ہوش اُڑ گئے۔ سمجھی کہ بنا بنایا کھیل بگڑا۔ اور پکی پکائی ہنڈیا کا
ناس ہوا۔ ماں بھولی تھی دہولس میں آگئی۔ نانی داؤں میں آنے والی نہیں۔ کہنے لگی تم
بے غیرت کو بلایا کس نے تھا نانی نہ ماں میں تیرا مہمان۔ ذرا سا بہانہ ملا اور آدھمکیں اتنا
سا موقع ملا اور چیٹ موجود۔ تم تو خدا سے چاہتی ہو کہ روز ایسی آفتیں آیا کریں۔ دو
تین دن کے کھانے ہی سے چھوٹی۔ مردہ بہشت میں جائے یا دوزخ میں تمتیں اپنے
حلوے مانڈے سے کام۔ یہاں جان پر بن رہی ہے اور اُن کے نزدیک کچھ ہوا ہی نہیں
ایسی مردیاں نانیاں رہ گئی ہیں اور ایسی بے غیرت یہ مائیں ہماری تو جان جا رہی ہے اور وہ
کھِل کھِل ہنس رہی ہیں۔ مرجاؤ تم آپ جو میرا مرنا چاہو۔ تم بے ایمانیوں کو بلانے
کون گیا تھا۔ کوئی تماشہ ہو رہا تھا کوئی شادی تھی کہ ڈولیاں نین چڑھ آ پھاندیں۔

**نانی**۔ بیٹی! بے غیرت کھوے لگاؤ کھوا اندھی بناؤ دھندی بناؤ۔ میں ان چکوسلوں
میں آنے والی بندی نہیں۔ مرجاؤ گی تو احسان کس پر کرو گی اپنی جان کھوؤ گی ایسی
نامراد اولاد کا تو مرنا ہی اچھا۔ ہر وقت کی سوختنی سے تو بلا سے ایک دفعہ کا رونا بہتر
آپ ہی صبر آجائیگا۔ ساری دنیا میں ایسی ہی بیٹیاں ہوا کریں تو زندگی وبال ہو جائے
باپ ہے وہ دن رات اسی فکر میں پڑا ہوا ہے کہ کسی طرح اس پتھر کو آگے سے اٹھاؤں۔

ماں ہے اس کو ایک گھڑی چین کی نصیب نہیں ہوتی، شہر بھر میں نام روشن ہو رہا ہی جوان بیٹی کا افیم کھانا شریفوں میں تو مر جانے کی جگہ ہے۔ تھالی گری جھنکار ہوئی کیا خبر بھری تھی یا خالی۔ کسی کو کیا معلوم کھائی یا نہیں کھائی اور کھائی تو کیوں کھائی کوئی کچھ سمجھا کوئی کچھ سمجھا۔ ناک کٹنی تھی کٹ گئی۔ بلا سے کھا لیتیں تو صبر آجاتا سب کچھ تو ہو چکا ایک یہ رسوائی بچی تھی وہ بھی ہو گئی۔ کلنک کا ٹیکا لگنا تھا لگ چکا عزت پر حرف آنا تھا آگیا۔ بدنامی ہونی تھی ہو گئی۔ مر جاتیں تو پردہ ڈھک جاتا۔

ساعرہ۔ خدا کی مار اس نانی پہ مرتی دفعہ بھی تو اس کے ہاتھوں چین نہیں۔ میں اپنے منہ کو کہاں آگ لگاؤں۔ ہائے میری جان نکلی۔

ساعرہ بنکار رہی تھی کہ سلیم گھر میں گھسا۔ بیٹی کی حرکات کا اندیشہ اس کے دل میں یہاں تک بیٹھ گیا تھا کہ باہر بھی ہوتا تو کھٹکا لگا رہتا تھا کہ کہیں گھر میں دنگل نہ ہو رہا ہو۔ دروازے میں گھستا تھا تو ٹھہر ٹھہر کر کہ کسی کے چیخنے چلانے کی آواز تو نہیں آرہی۔ چوکھٹ پہ پاؤں تھا کہ میری جان نکلی کی آواز کان میں آئی۔ اندر آیا تو بیوی نے مفصل کیفیت سنائی۔ اب ماں ہے کہ ہر چند سمجھا رہی ہے اور شاکرہ ہے کہ زار و قطار رو رہی ہے۔

شاکرہ کو بیٹی کے افیون کھانے کا یقین اس درجہ ہوا تھا کہ وہ الٹی ماں کے سر ہو گئی۔ ساعرہ کی طرح گستاخ تو نہ تھی مگر پھر بھی ماں کے آگے چار پانچ باتیں ایسی کہہ دیں کہ شاکرہ جیسی بیٹی سے بعید تھیں۔ ماں نے ہنسکر کہا بیٹی ناحق بگڑتی ہو یقین ہی تو بسم اللہ کرو۔ میں منع تھوڑی کرتی ہوں مگر اب سے کیا فائدہ چھ سات گھنٹے تو ہو گئے۔

شاکرہ۔ اماں میں نے تم کو اس لئے تھوڑی بلایا تھا کہ تم اُلٹا اس کے سر ہو جاؤ نہ کیا ہو تو کہدے۔ اولاد بُری ہوتی ہے تو کیا ماں باپ چھوڑ دیتے ہیں۔ گائے کو سینگ دو بھر نہیں ہوتے۔ مر گئی تو جتنی میرے دل کو لگیگی تم کو نہیں لگیگی۔ پانی پڑا جھک مار رہا ہے کوئی اتنا نہیں کہ اسکو پلا دے۔

میاں سلیم اس معاملہ میں بہت ہی بڑھے ہوئے نکلے۔ ساس کی گفتگو سُنی تو بیٹی پر غصہ آنے لگا۔ بیوی کی باتیں سُنیں تو کلیجہ بلبلانے لگا۔ سمجھا کہ بیس پچیس برس کی کمائی ہاتھ سے چلی۔ آنکھ میں آنسو ڈبڈبا آئے، پانی کی پتیلی ہاتھ میں لی اور بیٹی کے پاس آیا۔ شاکرہ بیٹھی ہوئی پنکھا جھل رہی تھی۔ دن بھر کی تکان، گرمی کا موسم ہوا لگتے ہی نیند آگئی۔ سلیم نے آکر دیکھا تو سائرہ خراٹے لے رہی ہے۔ بیوی کی گفتگو ایسی عین الیقین تھی کہ خراٹوں نے بھی تو متزلزل نہ کیا۔ سرہانے بیٹھ کر آہستہ آہستہ پکارنے لگا۔ باپ کے آواز دینے سے سائرہ جاگی۔ دیکھا تو ماں کروٹ میں بیٹھی پنکھا جھل رہی ہے باپ سرہانے بیٹھے پانی کی خوشامد کر رہے ہیں۔ تھوڑی سی مسکراہٹ آئی مگر پھر آنکھیں بند کرلیں۔ نانی نے پکارا اماں! نے جھنجھوڑا کچھ جواب نہ دیا۔ باپ نے ہاتھ رکھ کر سانس دیکھا نبض دیکھی آدمی تو عقلمند تھے ہی۔ پھر ڈاکٹر کے لڑکے طبابت میں بھی دخل رکھتے تھے نبض تو خیر کمزور معلوم بھی ہوئی مگر سانس کا پتہ خاک نہ چلا۔ روتا ہوا اٹھ کھڑا ہوا۔ میاں کو دیکھ کر بیوی بھی رونے لگی۔ نانی نے پاس آکر دیکھا تو نواسی پڑی ہوئی مسکرا رہی ہے۔ کہنے لگیں بیٹی بس اماں باوا نے جیسی حرکت کی ویسی سزا پائی۔ جیسا قصور کیا ویسا بدلا ملا۔ پٹ چکیں پٹوا چکیں رو چکیں رلوا چکیں۔ اب ان بیچاروں پر رحم کرو۔ آخر تو ماں باپ ہیں۔ بس جانے دو غصہ تھوک دو۔

**سلیم۔** اماں جان! آپ نے کہاں دھوپ میں سر سفید کیا ہے۔ افیون اپنا اثر کرگئی نبضیں کمزور ہوگئیں۔ سانس بگڑ گیا۔ آپ وہی مرغ کی ایک ٹانگ گا رہی ہیں جو ہونا تھا وہ ہوگیا۔ تقدیر کا لکھا آگے آیا۔

**شاکرہ کی ما۔** ہاں میاں سچ ہے مگر اس کی شان تو بہت بڑی ہے۔ مردے میں جان ڈالتا ہے جب تک سانس ہے تب تک آس ہے۔

باتوں ہی باتوں میں آدھی کے قریب رات گزرگئی۔ بارہ بجے کے بعد سائرہ

کسمسائی تو نانی نے اگر چپکے چپکے کچھ کہا مگر اس وقت میں اور اُس وقت میں آسمان زمین کا
فرق تھا اب جو کچھ کہا غصے سے نہیں بگڑ کر نہیں ڈانٹ کر نہیں ڈپٹ کر نہیں عاجزی سے
اور منت سے۔ سائرہ سے تو کچھ بعید نہ تھا کہ وہ آپ بھی تکلیف اٹھاتی اور اپنے ساتھ
ماں باپ کو بھی رات بھر پریشان رکھتی مگر گرمی کا زمانہ تھا۔ بھوک تو خیر تھ گئی لیکن پیاس
نے دیوانہ کر دیا۔ ہونٹوں پر پپڑیاں بندھ گئیں۔ زبان میں کانٹے پڑ گئے حلق سوکھ گیا
مگر اپنے منہ سے پھر بھی پانی نہ مانگا۔ نانی تو یہ رنگ دیکھ کر جان ہی گئیں مگر جہاں دیدہ آدمی
تھیں سوچا کہ سیدھی انگلیوں گھی نکلے تو ٹیڑھی کیوں کیں۔ سمجھ ضرور گئیں مگر بیٹی داماد
سے مجبور تھیں سائرہ سے کہنے لگیں بیٹی بھلا تولہ بھر افیم اور پھر ڈتے کا ڈلا چور ابھی نہیں
بھلا اس کے گھلنے کو بھی کچھ وقت چاہیئے یا نہیں۔ خالہ چنیا کے پیٹ میں سے چوتھے روز
گولا نکلا تھا۔ اگر ایک کٹورا بھر کر پی لو ممکن ہے کا سموچا ابھی نکل پڑے۔ یہ بھی ضرور نہیں
کہ گرم ہی ہو ٹھنڈا ہی سہی۔ نون تو وہ ظالم چیز ہے افیم کیا اگر پتھر ہو تو گلا کر خاک
کر دے۔ تین قصور خدا معاف کرتا ہے۔ ایک قصور اماں باوا کا تم بھی معاف کر دو۔
لو یہ پانی پیو۔ شاباش شاباش۔

اب تو دل باغ باغ ہو گیا۔ ٹھنک کر بولی اچھا تو نانی اماں میں آپ ہی ڈال لونگی۔
شاکرہ اور سلیم کو تو یہ سنکر عید ہو گئی۔ نانی نے بھر بھر کٹورے پانی دیے۔ نون ڈھیروں
پسا ہوا رکھا تھا۔ برائے نام ذرا سا برک دیا۔ تو دس گھنٹے کی پیاس تین چار کٹورے
غٹا غٹ پی گئی۔ پی چکی تو آکر صندوقچی کھولی کچھ نکالا اور ذرا سے پرے بیٹھی۔ انگلیاں
ڈال کر اوں اوں کرنی شروع کی۔ خالی پیٹ تو تھا ہی انگلیاں جو ڈالیں واقعی استفراغ
ہو گیا مگر رکھا ہی کیا تھا جو نکلتا پانی ہی پانی تھا۔ افیون کی پڑیا خدا جانے بٹوے
میں تھی یا کرتے میں۔ نیفے میں تھی یا مٹھی میں۔ پھینک کر نہایت فخر سے آواز دی۔
لو نانی اماں آؤ دیکھو نکلی یا نہیں۔

سائرہ نے چال کی تو سہی مگر عیب کرنے کو بھی سلیقہ چاہیئے۔ افیون پھینکی لیکن پڑیا سمیت۔ سلیم لالٹین لیکر دوڑے۔ شاکرہ ڈبیا لیکر آئیں۔ نانی اتنا کہنے سے پھر بھی نہ چوکیں بیٹی مجھ بڑھیا کی آنکھوں میں خاک جھونکتی ہو۔ افیم کھائی تو پڑیا کی پڑیا۔

ہم تو میاں سلیم کے قائل ہیں۔ پڑیا اٹھائی بالکل سوکھی۔ افیون دیکھی جوں کی توں۔ فرماتے کیا ہیں اماں جان سچ کہتی تھیں ابھی گھلی نہیں جو کہیں گھل جائے تو فوراً ہی اثر کر جائے۔

سلیم کے ملنسار بے شر سیدھا سادھا درگذر کا آدمی ہونے میں ہم کو کلام نہیں۔ مگر سلیم نے دو ایک کام تو ایسی عقلمندی کے کیے کہ بچوں کو بھی مات کیا۔

افیون کی خبر سے کوئی نہیں تھی تو چھپ جاتی۔ یہاں سے وہاں اور وہاں سے وہاں۔ رات ہی رات میں تمام شہر میں ڈھنڈورا پٹ گیا۔ دو بجتے بجتے اس جھگڑے سے فرصت ہوئی۔ تین بجے کے قریب سب لیٹے۔ ابھی صبح میں گھنٹہ ڈیڑھ گھنٹہ باقی تھا کہ چار ہی بجے رات سے تھانہ دار صاحب تحقیقات کو آ دھمکے۔ سلیم مظلوم کے ذہن میں بھی یہ خیال نہ آیا تھا کہ دنیا میں مرنے کے بعد پھول بھی ہوتے ہیں۔ نیند بھر کیسی ذرا آنکھ ہی لگی تھی کہ سپاہیوں نے کنڈی کی نوبت بجانی شروع کی۔ یہاں سلیم کے ایک دوست صاحب کلکٹر کی اردلی میں جمعدار تھے کیا متدین اور پرہیزگار آدمی تھا۔ جاڑا گرمی برسات، آندھی مینہ کچھ ہی ہو چار بجے سے اٹھنا اور نماز فجر جامع مسجد میں پڑھنی۔ کنڈی کی بے تحاشا اور مسلسل آواز سے سلیم کو یقین ہو گیا جمعدار پکار رہے ہیں۔ کسمساتا ہوا اٹھا اور آنکھیں ملتا ہوا دروازے پر آیا۔ اور یہ کہتا ہوا باہر نکلا بھائی آئے تو سہی مگر کیا بے موقع اور کیسے بے حلاوت کہ کچھ کہا نہیں جاتا اور آج خلاف عادت لالٹین بھی [illegible] اٹھا کر دیکھتا ہے تو کالے کالے صافے اور لال کنیاں۔ افیون کا اب تک خیال نہ آیا۔ سپاہیوں کی صورت دیکھتے ہی

ششدر رہ گیا۔ سلیم کچھ سوچ رہا تھا کہ تھانے دار نے للکار کر کہا ایک تو واردات اوپر سے اخفا ذرا اس لڑکی کو باہر لے آئیے جس نے افیون کھائی تھی۔ دیکھنے میں تو بڑے سیدھے معلوم ہوتے ہو مگر یار ہو بڑے چلتے ہوئے۔ اتنی بڑی سنگین واردات کو یوں ہی نگل گئے۔ سلیم کچھ کہنے کو تھا کہ ایک سپاہی نے کہا جاؤ جی کیا سوچ رہے ہو۔ لڑکی کو کوتوالی لے چلیے۔

سلیم مظلوم اللہ کے جی اور پولیس کے معاملہ تھر تھر کانپنے لگا۔ سپاہی نے ایک ڈانٹ اور دی۔ سلیم گھر میں جاتے ہی تھے کہ درحقیقت جمعدار آن پہنچے۔ دو چار محلے والے اور جمع ہو گئے۔ قصہ مختصر کسی نہ کسی طرح تھانہ دار کو رضامند کیا مگر اس رضامندی میں شاکرہ کے ہاتھوں کے ٹھوس کڑے گئے گزرے ہوئے۔

(۱۳)

سائرہ کے جان بر ہونے کی تو ماں باپ کو خوشی تھی ہی مگر کڑوں کے جانے کا رنج بھی کچھ کم نہ تھا۔ لیکن کچھ عرصے کی خوشی اور چند روز کا غم رفتہ رفتہ دونوں کا اثر زائل ہو گیا۔ اس کا خیال رہا نہ اُس کا ملال۔ جو کچھ باقی رہا وہ یہ کہ ماں تو ماں اب باپ میں بھی اتنی ہمت نہ تھی کہ بیٹی سے کچھ کہہ سکے۔

سلیم کا ذریعہ معاش بزرگوں کی یادگار۔ بسر اوقات کا سلسلہ مال متاع جمع پونجی جو کچھ سمجھو لے دیکر تین دکانیں اور چار مکان جو بیس پچیس روپے کے کرایہ میں سارا مہینہ تیر کرنا پڑتا۔ ابتدا میں تو واقعی زیادہ تکلیف ہوئی مگر زمانہ انسان کو ٹھوک پیٹ کر اپنے مطلب کا کر لیتا ہے۔ وہی میاں سلیم جن کے حلق سے سادی روٹی نہ اُترتی تھی ماش کی دال غنیمت سمجھنے لگے۔ ایک وہ زمانہ تھا کہ جاڑوں میں دودھ، چار، گرمیوں میں حلوا پوری ناشتہ کر لیتا۔ جب پلنگ سے اٹھتا۔ ایک یہ وقت تھا کہ کبھی چنے، کبھی پوریاں دمڑی دھیلے کی لے لیں اور سب نے مل کر دو پھنکے لگا لیے۔ وہ بھی کوئی ایسا

کھاگوان دن ہوا تو۔ نہیں اٹھا اور یوں ہی چلدیا۔ گیارہ بجے تخ تخ کرتا ہوا آیا
جو بیوی نے آگے رکھدیا۔ خدا کا شکر کیا اور کھالیا۔ نفرت نہ شکایت۔ رہی شاکرہ
گو میکے کی مالی حالت بہت اچھی نہ تھی۔ مگر تیرہ برس کی بیاہی آئی۔ روپیہ کی افراط
دل میں ارمان کئی گھروں میں ایک بہو خوب خاطر مدارات ہوئی۔ مگر عورت وہ شکر گزار تھی
کہ میکے میں بھی ہمیشہ خدا کا شکر ہی ادا کرتی رہی۔ سسرال میں تو اللہ کا دیا سب کچھ تھا۔ ممکن تھا
کہ شاکرہ کا دماغ یہاں پہنچکر کچھ کا کچھ ہوجاتا۔ مگر اس نیک بی بی نے کبھی اپنی حالت کو مستقل
ہی نہ سمجھا۔ روپیہ دیکھ کر کبھی آپے سے باہر نہ ہوئی جو مفلسی میں زندگی دوبھر ہوجاتی
البتہ حالت میں اتنا فرق ضرور ہوا، کواری تھی تو نماز کی پابند۔ بیاہی گئی تو جی اچاٹ ہوگیا
مفلسی آئی تو پھر خدا سوجھا۔ سلیم اگرچہ پڑھا لکھا واجبی تھا مگر جاہل تھا یا بے وقوف۔
باپ کی زندگی میں بھی اور بعد بھی ماں کے جیتے جی بھی اور اب بھی گو نماز پابندی سے
نہ پڑھتا تھا مگر وعظ کسی جمعہ کا نہ چھوڑتا لیکن سائرہ سلمہا سامنے نہ پیچھے۔ جب نہ اب
کبھی نماز پڑھی نہ روزہ رکھا۔ اس کا مزاج یہاں تک بگڑ گیا تھا کہ دال پک گئی تو سارے
سارے دن بھوکی رہی مگر دال کو ہاتھ نہ لگایا۔

سلیم کے کوئی دوست ہزار روپے کے قرض میں گرفتار ہوئے۔ سال بھر میں
ادائگی کا اقرار کیا۔ ساہوکار نے ضمانت مانگی۔ سلیم سے درخواست کی گئی مقروض کی
التجا یار دوستوں کی منت برسوں کی ملاقات روز کی نشست برخاست سیدھا آدمی
مزاج میں صلاحیت آنکھ میں مروت، راضی ہوگیا۔ گھر میں کسی کو خبر بھی نہ ہوئی۔ بڑا مکان
مکفول کردیا۔ ادھر سال پورا ہونے آیا ادھر مقروض روپوش۔ قرضخواہ نے مکان کھڑے
کھڑے نیلام کروا روپیہ وصول کرلیا۔ اس گھر کا کرایہ دس روپے ہاتھی کا پاؤں تھا
اب کل کائنات پندرہ سولہ روپے رہ گئے۔ پچیس میں بھی نہ معلوم کس طرح گذر ہوتی
تھی۔ پندرہ میں کیا خاک ہوتا۔ فاقوں کی نہیں تو قریب قریب فاقوں کی نوبت

آگئی۔ کس قدر صدمے کی بات ہے، جس گھر میں ہزار کی گنتی تھی نہ پالسنو کی۔ اس میں دو تین پشتیں بھی نہیں آٹھ دس ہی برس بعد اللہ آمین کی بھودر زیوں کے کرتے اور کاریگروں کی ٹوپیوں پر آگئی۔

(۱۴)

مصیبت میں انسان کو خدا زیادہ یاد آتا ہے۔ میاں بیوی کی صلاح سے ایک دن محفل مولود شریف قرار پائی۔ سلیم کہیں سے قرض دام لیکر چار روپے کی مٹھائی لائے۔ شاکرہ نے سینیوں میں چن کر خوان پوش ڈھانک مٹھائی کو ٹھری میں رکھی اور کمرے میں جاکر بچھونے کا ٹھیک ٹھاک کرنے لگی۔ سائرہ نے اُٹھ کر خوان پوش کھولا۔ تین چار ڈلیاں آپ کھائیں نیکی کے دم میں تھی ایک ایک ڈلی بھائی بہنوں کو بھی دی۔ محلے کی ایک لڑکی شمشو گوٹے والے کی بیٹی سہیلی بنی ہوئی تھی پانچ چھ ڈلیاں اس کو دیں۔ مفت کا مال کس کو بُرا لگتا ہے سینکڑوں دعائیں ملنے لگیں۔ سائرہ ایک خوشامد پسند لڑکی، ماں کو خبر بھی نہ ہوئی کھڑکی ہی میں بیٹھ کر ایک سینی ختم کردی۔ ادھر لڑکوں نے لیجانی شروع کردی۔ غرض مولود سے پہلے دو سینیاں صاف ہوگئیں۔ ایک میں کوئی آدھ سیر تین پاؤ مٹھائی کوئی پاؤ بھر ایک چورا باقی رہ گیا۔ بی شاکرہ جو آکر دیکھتی ہیں تو دو سینیاں پلنگ کے نیچے اوندھی پڑی ہیں اور ایک میں پندرہ بیس ایک ڈلیاں اور ڈیڑھ دو مٹھی چورا بچا ہوا ہے۔ لڑکے سے بلا کر پوچھا وہ کچھ کہنے بھی نہ پایا تھا کہ سائرہ بگڑ کر بولی بیٹنے ہی کو آئی تھی۔ جب نہ بٹی اب بٹی۔ تم نے نہ بانٹی میں نے بانٹی۔ ایک سینی کی تو میں گنہگار ہوں باقی تم جانو اور تمہارے بچے۔ مارو چاہے پیٹو۔ میں اسی واسطے بھری ہوئی ایک سینی چھوڑ آئی تھی کہ وقت پر رسوائی نہ ہو۔ پوچھو ان بے ایمانوں سے میں نے اگر دیں تو غریبوں کو فقیروں کو محتاجوں کو مسکینوں کو۔ ان مردوں کے کون سے باوا دادا بیٹھے تھے جو ان کو دے آئے۔ میں تو اسی لیے چپکی بیٹھی دیکھتی رہی

کہ پہلے ہی بدنام ہوں میں کیوں بولی۔ مجھ کو اپنے کام سے کام میری طرف سے کچھ ہی
کریں اب تم جانو یہ جانیں۔

شاکرہ کی اتنی مجال نہ تھی کہ پھر بیٹی سے دوسرا سوال کر لیتی۔ معاملہ ایسا تھا کہ نہ کسی
اور سے چھپ سکتا تھا۔ نہ میاں سے چھپ سکتا تھا اور سلیم ہی سنکر کیا کر لیتا اور کیا کر لیا
ماں تو خیر کبھی نہ کبھی کسی نہ کسی بات میں بہت نہیں تھوڑا اڑ کر یا بگڑ کر کچھ کہہ بھی دیتی تھی
مگر باپ کو تو جس روز سے وہ واردات ہوئی بات کرنی قسم تھی۔ کچھ اس سبب سے
نہیں کہ ناراض تھا بلکہ اس وجہ سے کہ یہ ناخوش نہ ہو جائے۔ مٹھائی کا حال سنکر
خاموشی کے سوا اور کر ہی کیا سکتا تھا۔ دنوں کا ذکر بھی نہیں ہے کہ چوہے کھا گئے۔ گھنٹوں
کا معاملہ گھڑیوں کی بات۔ سیر آدھ سیر مٹھائی نہیں دو چار آدمیوں کے بس کی نہیں صبر
کرتا ہوا باہر چلا گیا اور ایک روپے کی [illegible] لاکر مٹھی مٹھی تقسیم کر دیں۔

اس واقعہ کا جو کچھ اثر ہوا وہ سلیم اور شاکرہ کا دل ہی جانتا ہوگا۔ بظاہر نہ تو کچھ
نقشہ بگڑا نہ بات پر بات ہی ہوئی۔ کھیلیں کھلیں لوگ رخصت ہوئے بات رفع دفع ہو گئی۔
اب تک جو کچھ شرم یا حیثیت کا لحاظ یا خیال برائے نام باقی تھا اب وہ بھی ختم ہوا۔ افیون سے
پہلے کچھ تھوڑا بہت تو کہیں لحاظ موجود بھی تھا۔ افیون کے بعد تو بالکل ہی آزاد ہو گئی
باپ نے بات کرنی تو چھوڑ دی تھی۔ ماں نے دخل دینا چھوڑا۔ لڑکی تھی کہ بالکل ہی کھل کھیلی
[illegible] لڑتی اس کو مارا [illegible] دن رات یہ ہی کرتی رہتی تھی۔ آخر
[illegible] برداشت [illegible] تحمل۔ گھڑی دو گھڑی کی تکلیف ہو تو بھگت بھی لی جائے
[illegible] سائرہ پسر نوح کی طرح سو ہاتھ [illegible] ہو گئی۔ باپ تنگ
آ گیا۔ ماں [illegible] مگر جیسے بس کی بات نہ تھی نہ اس کے اختیار کا کام۔ ماں ہی انتظام
کرتی تھی نہ باپ ہی بندوبست۔ دونوں میاں بیوی بیٹھے منہ دیکھتے اور اس کا جو جی
چاہتا [illegible] باپ کی اتنی قدرت۔ وہ اسکا منہ دیکھ کر چپ ہو جاتا تھا

یہ اس کی صورت دیکھ کر ٹھنڈا سانس بھر لیتی۔

ظاہری حالت جو کچھ ہو مگر دلوں کی کیفیت دونوں کی متضاد تھی۔ شاکرہ چاہتی تھی کہ اسکی شادی نہ کروں۔ کریں نہ کریں دونوں یکساں۔ بلکہ اب تو ایک ہی غم ہے۔ جب دو ہو جائیں گے۔ سسرال میں اس کی نبھنی نہیں۔ میاں سے اس کی نبھنی نہیں۔ چالوں کے اندر ہی کوٹھے سے آلگے گی۔ کواری رہیگی تو بلا سے۔ مگر یہ خواری تو نہ ہو گی کہ چاروں طرف سے جوتیاں پڑیں۔ جو روکھی سوکھی دال دلیا میسر ہوگا بٹھاؤنگی اور کھلاؤنگی اپنا پیٹ کاٹونگی اور اس کا پالونگی۔ سلیم چاہتا تھا کہ اگر جھوٹ موٹ بھی کوئی کہے تو کیسی ذات اور کس کی جماعت بیچ بیچ رخصت کر دوں۔ مگر صاحبزادی کا نام تو اس قدر نکل گیا تھا کہ پیغام بھیجنا تو بڑی چیز ہے۔ لوگ ذکر کرتے ہوئے گھبراتے تھے۔

دنیا کے کام یوں ہی چل رہے ہیں۔ سینکڑوں ہزاروں اللہ کی بندیاں لنگڑیاں لولیاں بھینگیاں۔ کانڑیاں بھی چلی جارہی ہیں۔ حسن ظاہری بڑا جھک مارتا ہے اور تقدیر یا اتفاق فقیرنیوں کو بیگم اور بیگموں کو لونڈی بنا دیتا ہے۔

## (۱۵)

شہر کے ایک عالم و فاضل مولوی ہادی علی شاہ چھ سات برس بعد بیت اللہ سے واپس آئے۔ ہجرت کا ارادہ مصمم تھا اور اسی نیت سے گئے بھی تھے کہ اب واپس نہ آؤنگا دو لڑلیاں اپنے گھر کی ہیں ایک ابھی بچہ ہی ہے۔ لڑکے دونو برسر کار تیسرا ابھی نو دس برس کا ہے اگر خدا کو منظور ہوا اور اُن کی عمروں نے وفا کی تو ہیں اُن کے فرائض سے سبکدوش ہو جاؤنگا۔ چلتی دفعہ تو بیوی کا بھی یہی قصد تھا مگر وہاں پہنچکر اِدھر تو عربوں کی طرز زندگی سے دل اُکھڑ گیا۔ اِدھر بچوں کو دیکھے ہوئے پانچ چھ برس ہو گئے لڑکے کو دیکھا ماشاءاللہ جوان ہوتا چلا آرہا ہے بیٹی کی طرف آنکھ اٹھائی تو لڑکی کی بیل اور گڈی کی بیل۔ اٹھان ایسا کہ دس گیارہ برس کی لڑکی خاصی جوان معلوم ہوتی

تھی۔ غرض بیوی کا ارادہ فسخ ہونا شروع ہوا۔ مولوی صاحب نے کہا سنکر چپ ہو گئے۔ مگر بیوی کے دماغ میں تو خیال کے پیدا ہونے کی دیر تھی۔ دن رات کی تسبیح ہو گئی کھاتے اور پیتے اُٹھتے اور بیٹھتے منت سے اور خوشامد سے رو کر اور بگڑ کر۔ مولوی صاحب چند روز تک تو ٹالتے رہے مگر جب مجبور ہو گئے تو آنا پڑا۔ گھر پر آئے۔ گھنٹہ بھر بھی نہ ہوا ہو گا کہ ڈاکٹر صاحب کے انتقال کی خبر سنی انا للہ و انا الیہ راجعون پڑھ کر اُٹھ کھڑے ہوئے اور سلیم کے پاس آئے۔ سلیم گھر سے نکل رہا تھا۔ مولوی صاحب کی شکل دیکھتے ہی مصافحہ کیا۔ ہاتھ چومے بغلگیر ہوا اور ساتھ لیکر آیا۔ کچھ دیر تک مولوی صاحب ڈاکٹر صاحب کے محامد اخلاق کا ذکر کرتے رہے پھر کچھ عرب کے حالات بیان کرتے رہے اور ادھر اُدھر کی باتیں ہوتی رہیں۔ اثنائے گفتگو میں بی سائرہ کا بھی ذکر خیر ہوا مولوی صاحب کے تعلقات ڈاکٹر مرحوم کے ساتھ بالکل برادرانہ تھے۔ بسم اللہ کہکر لڑکے کا پیغام دیدیا۔ سلیم نے کچھ تامل کیا مگر مولوی صاحب بغیر ہاں کروائے نہ اُٹھے۔ مولوی صاحب اُٹھکر گئے۔ سلیم کسی کام کو بازار چلا گیا۔ پلٹ کر آیا تو شاکرہ غسل خانے میں تھی باہر آئی تو ابھی سلیم کچھ کہنے بھی نہ پایا تھا کہ مزدورنیاں ترکاری کے خوان اور مٹھائی کی سینیاں سر پر رکھے چلی آرہی ہیں۔ شاکرہ ہکا بکا ایک ایک کا منہ دیکھنے لگی اور سلیم کے پیٹ میں مارے ہنسی کے بل پڑنے لگے۔ بڑی دیر بعد سلیم نے منگنی کا حال سنایا۔ پہلے تو کچھ بگڑی مگر پھر خود ہی کچھ خیال آیا۔ کہنے لگی بادشاہ وزیروں کی نہیں بیٹھیں فقیروں کی کہاں سے بیٹھیں گی۔ خیر خدا راست لائے۔

بڑے لڑکے کو بھیجکر میکے خبر کروائی۔ ماں آئیں۔ بھاوج آئیں۔ خالاؤں کو بلوایا ممانیوں کو بلایا۔ غرض پاس پاس کی سب عورتیں جمع ہو گئیں اور مٹھائی تقسیم ہو گئی۔

یہانتک تو خیر کچھ مضائقہ نہ تھا۔ منگنی ہونی تھی وہ ہوئی۔ دقت یہ تھی کہ

سلیم کے پاس روپیہ تو درکنار مٹکے میں آٹا بھی برکت ہی تھا مگر مسبب الاسباب سب سامان کر دیتا ہے۔ سلیم میں ایک یہ صفت لاکھ روپے کی تھی کہ اسکی ساکھ بندی ہوئی تھی۔ تھا بات کا سچا اور وعدے کا پورا۔ ہاتھ پیروں پر جاکر پچاس روپے قرض لے آیا۔ شاکرہ نے جھٹ پٹ گھر کی درستی کی۔ دالانوں میں دریاں بچھوائیں۔ کمرے میں چاندنی۔ چاندنی پر سوزنی۔ سوزنی پر گاؤ تکیہ لگایا۔ لڑکی کے کپڑے بدلوائے۔ زیور پہنایا۔ مغرب کے بعد سمدھنیں آنی شروع ہوئیں۔ مگر زیادہ نہیں دو چار ہی۔ لڑکی کا منہ میٹھا کیا۔ گیارہ روپے ہاتھ پر رکھے۔ انگوٹھی چھلا پہنایا اور چلی گئیں۔

## (۱۶)

مولوی ہادی علی شاہ کہیں نوکر نہیں چاکر نہیں زمینداری نہیں تجارت نہیں۔ ذریعہ معاش یا بسر اوقات کی صورت جو کچھ تھی صرف مخلوق کی خدمت۔ ہادی علی شاہ سبحان اللہ کیسے عابد و زاہد اور عالم و فاضل کہ اُن کی صورت دیکھ کر دل خوش ہوتا تھا خدا معلوم اُن کے وعظ و نصیحت میں کیا اثر تھا۔ کیسا ہی سنگدل کیوں نہ ہو دم بھر میں موم ہو جائے جس پر نگاہ پڑی وہی پارس ہوا۔ دلی سے پشاور تک اور کلکتے سے بمبئی تک دور دور سے لوگ آتے اور کامیاب ہو کر جاتے۔ جو آتا خالی نہ جاتا۔ مولوی صاحب کی کشف کرامات تعبیر کرو۔ یا خداوند کریم کی عنایت سمجھو۔ جس مراد سے آیا وہ حاصل۔ جس غرض سے آیا وہ پوری۔ صبح سے شام تک بیسیوں آدمی آتے اور جاتے ہم نے تو کبھی سنا نہیں کہ ایک بھی نامراد گیا ہو۔ رئیس اور فقیر نیک اور بد دیسی اور پردیسی حاکم اور محکوم دو کی گنتی تھی نہ چار کی۔ دس کی نہ ہزار کی۔ ہر وقت میلہ سا لگا رہتا تھا۔ نماز فجر سے تا نفل اشراق تک جب تک حجرے کا دروازہ بند رہتا۔ خلقت کی کثرت سے کان پڑی آواز نہ سنائی دیتی۔ نوافل سے فارغ ہو کر باہر آئے۔ کسی پر دم کیا۔ کسی کو دعا بتائی۔

جمعہ کے بعد وعظ فرماتے تھے شاید ہی کوئی ایسا جمعہ ہوتا ہوگا جو دس بیس آدمی
باہر سے آتے نہ ہوں۔ مولوی صاحب کا عمل تعویذ گنڈوں کا نہ تھا۔ دعا کرتے تھے اور کہتے
تھے بندے کا کام مانگنا ہے۔ دینے نہ دینے والا وہ ہے۔

مولوی صاحب ہی کا فیضان صحبت تھا کہ گھر کی عورتیں تو عورتیں بچہ بچہ وقعت
مذہب پہچانتا اور خدا کی عظمت جانتا۔ دن رات سوا نیکیوں کے کچھ اور کام نہ تھا۔
سات سات آٹھ آٹھ برس کے بچے بھی صبح چار بجے سے اٹھتے نمازیں پڑھتے اور
درگاہ ایزدی میں گڑگڑا گڑگڑا کر دعائیں مانگتے اور کیسی دعائیں الٰہی تو رحیم ہے۔
کریم ہے بندوں پر رحم کر۔ قیدیوں کو رہائی۔ غریب الوطن کو وطن پہنچا۔ بیماروں کو
صحت۔ عزیزوں میں یگانگت بھائیوں میں محبت اولاد کو اطاعت۔ مفلسوں کو قناعت
امیروں کو سخاوت۔ علم میں برکت۔ گمراہ کو ہدایت۔ دشمنوں میں دوستی۔ دوستوں
میں مروت۔ چھوٹوں کو خدمت بڑوں کو محبت۔ بے اولاد کو اولاد۔ نامراد کو مراد۔
بے روزگاروں کو روزگار بے گھروں کو گھربار بے چینوں کو چین عاملوں کو عمل بیٹوں کو
گھر بیٹیوں کو بر۔ اپنے یا بیگانے دنیا میں عزت آخرت میں مغفرت۔

مولوی صاحب کا تیسرا لڑکا عابد جس سے سائرہ کی منگنی ہوئی علمیت کے
اعتبار سے باپ کا تو پاسنگ بھی نہ تھا مگر ایسا سیدھا اور نیک لڑکا آج تک دیکھنے میں
نہیں آیا۔ اوقات نماز کے سوا گھر سے نکلنا قسم تھا۔ نماز کو جاتا تو نیچی گردن کیے جاتا
اور نیچی نگاہ کیے آتا کسی سے بات نہ چیت چپکا گیا اور چپکا چلا آیا۔ ناچ ہو رنگ ہو
کھیل ہو تماشہ ہو۔ کیا مجال جو آنکھ اٹھا کر بھی دیکھ لے۔ محلے کے بدکردار لڑکے بازار
کے ناہنجار دکاندار بغدو بغدو کہا کرتے تھے مگر وہ تو اس مزاج کا لڑکا تھا کہ زبان
سے کہنا کیا اگر کوئی خواہ مخواہ پکڑ کر دو تھپڑ بھی مار لیتا تو چپکا چلا آتا۔ شوق امنگ
خواہش ارمان اس کے دل میں جو کچھ تھا صرف تلاوت قرآن کا۔ اسے فرصت

ہوتی نہ طبیعت میں کوئی جوش پیدا ہوتا۔ خدا معلوم کس مزاج کا آدمی تھا کہ اور کسی چیز کا شوق ہی نہ تھا۔ اچھا کھانے کو اس کا جی نہ چاہتا۔ اچھا پہننے کی اسکو رغبت نہ ہوتی (جوان آدمی خدا کا دیا سب کچھ موجود۔ روپیہ گز کا کپڑا پہنتا اور اشرفی تولے کا کھانا کھاتا تو کچھ کمی نہ تھی) کچھ ایسی ٹھوس طبیعت واقع ہوئی تھی کہ کبھی کوئی خواہش ہی نہ پیدا ہوئی۔ دور سے صورت پر ملا ناپن برستا تھا۔ منڈا ہوا سر پھنسی ہوئی ٹوپی۔ گھٹنوں سے نیچا کرتہ۔ ٹخنوں سے اونچا پاجامہ۔ بھدی یا گول پنجے کی جوتی۔ ناچ رنگ تو خیر شوقین آدمیوں کا کام ہے۔ اس اللہ کے بندے کو کبھی دعوت میں بھی تو نہیں دیکھا۔ جمعہ میں بھی جب دیکھا تسبیح ہاتھ میں۔ لاڈلا بچہ روپیہ پیسہ خاطرخواہ جوانی کی عمر عابد جو کچھ نہ کرتا اور جیسا کچھ نہ اٹھتا سب تھوڑا اور درست تھا مگر وہ تو کچھ ایسا غبی الشوق نکلا کہ اس کے خیال سے ہنسی آتی ہے۔ خیر از رجو تھا سو تھا مگر جوڑا خوب بندھا۔ میاں کو یہ دھن بیوی کے یہ گن خدا انجام بخیر کرے۔ سائرہ خدا کا نام کبھی بھول کر نہ لیں۔ عابد دن رات خدا کی یاد میں مستغرق۔ بیوی نے آج کے دم تک ایک نماز بھی نہ پڑھی میاں نے آج کی گھڑی تک تہجد و اشراق تک قضا نہ کی۔ بیچارہ عابد کہ اگر کوئی یک چشم پاس سے گذر جائے تو سہم کر رہ جائے۔ کہاں بی سائرہ کہ اگر بس چلے تو دوسری بھی پھوڑ دیں۔ وہ رحیم یہ ظالم۔ وہ بھولا یہ مکار۔ وہ خدا دوست یہ خدا فراموش۔ وہ سادہ لوح یہ علامہ۔ وہ فرمانبردار یہ ناہنجار۔ وہ پرہیزگار یہ عیار۔ کچھ سمجھ میں نہیں آتا کہ کیا ہوا اور کیا ہوگا۔ خدا ہی اس کشتی کو پار لنگھا دے تو لنگھا دے بظاہر تو یہ ڈوبی اور بیچ منجدھار میں ڈوبی۔

(۱۷)

شاکرہ کی مالی حالت ابتر ہوتے ہوتے اب یہاں تک نوبت آگئی تھی کہ بعض دفعہ ٹوپی والے کے یہاں سے پیسے آتے تو چولھا سیدھا ہوتا۔ مگر عورت کا سلیقہ بھی عجیب چیز

ہے۔ اور سلیقہ کیا اگر اتنی بھی عاقبت اندیشی نہ ہوئی تو گھر کی بہو بیٹیوں اور بازاری
عورتوں میں فرق ہی کیا رہا۔ آپ کھا لیا پی لیا پہن لیا پھاڑ لیا اولاد کا وقت آیا
تو کنبے کے آگے بھیک مانگنے کھڑے ہو گئے۔ لعنت خدا کی ایسے کھانے پر اور پھٹے سے
مُنہ ایسے پہننے پر۔ شاکرہ اُن عورتوں میں کی عورت نہ تھی جو دوسرے کے آگے ہاتھ
پھیلانے کی ضرورت ہوتی۔ اوّل تو کنبہ ہی کتنا تھا اور جو کچھ تھا بھی وہ کیسا کہ اناج کو
بھی محتاج۔ مل گئی تو کھا لی نہیں یوں ہی پڑے رہے۔ شاکرہ ایک نالائق، بدتمیز
بے ادب لڑکی کی ماں ضرور تھی مگر ایک سلیقہ شعار ماں کی بیٹی اور تمیز دار گھرانے کی
لڑکی۔ گو شاکرہ کے باپ میاں قیوم کا کارخانہ آخر وقت بگڑ گیا وہ بات نہ رہی جو
پہلے تھی۔ پھر بھی دروازے پر نوکر ہمیشہ رہا۔ لڑکا بدنصیب تھا کہ سب پونجی کھو بیٹھا
چلن سے چلتا تو اس کو عمر بھر روٹی کی کمی نہ تھی۔ پل سے آگے بڑھ کر جہاں اب
ریل گودام ہے تمام میاں قیوم کا کٹرہ بس رہا تھا۔ بارہ ہزار روپے پر یہ
کٹرہ ریل کے واسطے دے کر سوداگروں کی گلی آباد کی مگر کچھ ایسی منحوس گھڑی کی یہ
زمین تھی کہ پھر کام بگڑتا ہی گیا۔ آدھے سے زیادہ مکان اُن کے سامنے ہی بک گئے تھے
پانچ ہزار کا قرضہ چھوڑ کر انتقال کیا۔ چار مکان اس میں گئے۔ کل تین مکان اور
چار دکانیں باقی رہ گئیں۔ میاں قیوم رہے نہ وہ کٹرہ رہا۔ گلی البتہ ابتک موجود ہے
شاکرہ کی شادی کے وقت باپ تو موجود ہی نہ تھے مگر ماں نے ایسی اچھی طرح بیٹی کو رخصت
کیا کہ سب واہ واہ کرتے تھے۔ جہیز اور کھانے پینے کا صرف ملا کر دو ڈھائی ہزار روپے
کا بیاہ کر دیا۔ شاکرہ بیاہی گئیں تو خوش قسمتی سے سسرال ملی بھری پُری۔ جہیز کو ہاتھ لگانے
کی بھی ضرورت نہ ہوئی۔ ایک سے ایک اچھا کپڑا اور زیور میسر ہوا۔ سلیم تو بیوی
کو حکم دے ہی چکے تھے کہ جہیز کے سب جوڑے نکال کر پہن ڈالو۔ شاکرہ اگر میاں
کی عقل پر چلتی تو ساس سسرے بھی اللہ بخشے اس مزاج کے نہ تھے کہ وہ

بہو کو منع کرتے، مگر یہ اس کی عاقبت اندیشی سمجھو یا مصلحت۔ رتی رتی جہیز سینت کر رکھدیا۔ صرف دو جوڑے جو پہلے برس پہن لیئے وہ تو اسکے اپنے تھے۔ پھر تو سائرہ کا پیدا ہونا تھا کہ وہ ہر چیز کو امانت سمجھنے لگی۔

ساس کے سامنے تو سوا دھوپ دینے کے کبھی کپڑوں کے دیکھنے کی بھی ضرورت نہ ہوئی۔ ساس کے پیچھے اب اس مفلسی میں میاں کے سر ہونے سے بعض اوقات خیال آجاتا تھا کہ لاؤ ایک دوپٹہ کا مصالحہ ہی ادھیڑ کر بیچ ڈالوں مگر خست کھویا طبیعت کبھی خیال پورا نہوا۔ تکلیفیں اٹھائیں مصیبتیں جھیلتیں فاقے تو نہیں کیئے۔ رکھی کھائی چٹنی سے کھائی مگر تنکا ادھر سے ادھر نہ کیا۔ جانتی تھی کہ ایک چھوڑ تین بلکہ چار لڑکیوں کا ساتھ ہے۔ میاں نکھٹو بیٹھے ہیں۔ خدا کے سوا کوئی آسرا نہیں۔ آج بیچ لونگی تو کل کیا اور کل کھا لونگی تو پرسوں کیا۔

(۱۸)

واللہ اعلم نسبت تا توں کے معاملہ میں بہکانے سکھانے والوں کو کیا مزہ آتا ہے بیٹا کسی کا بیٹی کسی کی۔ پرائے شگون کے واسطے اپنی ناک کٹانے کو موجود۔ مولوی صاحب کی خدمت میں تو کس کی ہمت تھی جو کچھ بھی کہہ سکتا۔ کہنے کا اثر تو الگ رہا۔ پہلے وہ کہنے والے ہی کی اصلاح شروع کرتے۔ ہاں بیوی کا بھڑکا دینا کوئی بڑا کام نہ تھا۔ عابد کی والدہ ماجدہ معمولی عورتوں جیسی بھی نہ تھیں۔ بڑی نمازی نیک اور پرہیزگار بی بی۔ مگر جس سے سنی شکایت اور جس نے کہا برا۔ یہ بھی تو نہیں کہ خود تحقیق یا دریافت کرتی ہوں۔ بے پوچھے اور بے گچھے اس پر طرہ یہ کہ جان نہ پہچان۔ آنا، برا میاں کرنا اور چلے جانا۔ سنتے سنتے اکتا گئیں۔ بیٹے کی منگنی کیا کی جان کو عذاب لگ گیا ہر وقت اسی پیچ و تاب میں رہتی تھیں کہ کیا کروں۔ جو کہتا ہے برا اور جو بتاتا ہے وہ خراب۔ کہتی ہوں تو مولوی صاحب بگڑینگے۔ نہیں کہتی ہوں تو دل نہیں مانتا۔ ہر طرح

مشکل ہے۔ اُن بیچاری کی جان کو یہ سوچ ایسا لگا کہ پندرہ ہی دن میں بیماروں کی سی صورت ہوگئی۔ عابد کے بیاہ کا یا تو ارمان تھا یا وہ ارمان وبال جان ہوگیا۔ کرنے کی ہمت نہ چھوڑنے کی جرأت۔ کچھ کرتے دہرتے بن نہیں آتی تھی۔ کئی مرتبہ مولوی صاحب نے پوچھا بھی کہ یہ تمہاری کیا کیفیت ہوتی جاتی ہے کوئی علالت ہو تو علاج کرو۔ شکایت ہو تو دوا پیو۔ مگر وہ بیچاری بتائیں کیا اور کہیں کیا۔ سُنا اور چپ ہوگئیں دو تین دفعہ ارادہ کیا کہ کہدوں مگر ایکدفعہ بھی نہ کہہ سکیں۔ بہکانے والوں نے تو بیڑا اٹھایا تھا کہ جب تک منگنی نہ چھٹوالینگے چین سے نہ بیٹھیں گے۔ ایک روز مینھ خوب زور کا برس رہا تھا۔ ایک بڑھیا سی عورت برقعہ اوڑھے ہوئے بھدی جوتی چھپڑ چھپڑ کرتی ہوئی بھیگتی بھاگتی آئی اور آکر بیٹھ گئی۔ بات نہ چیت سلام نہ دعا۔ چھوٹتے ہی کہنے لگی بیوی یہ کیا غضب کر رہی ہو۔ آخر لڑکا تمہارے پیٹ کا ہے۔ سوکن کا جنا تو نہیں جو اسکی مٹی پلید کر رہی ہو۔ اس لڑکی کی زبان الامان۔ محلے والوں سے پوچھو۔ برابر والوں سے پوچھو جاننے والوں سے پوچھو دیکھنے والوں سے پوچھو۔ ایسی بہو خدا دشمن کو نہ دے کون سا عیب ہے جو اس میں نہیں۔ پھوہڑ وہ۔ بدمزاج وہ بے شرم وہ ہاتھ اس کا چھوٹا ہوا۔ زبان اسکی چھوٹی ہوئی۔ ماں کا اس کو ڈر نہیں۔ باپ کا اس کو خوف نہیں بہنوں کی دشمن بھائیوں کی قاتل۔ جس ماں نے جنا پالا پوسا لونڈیوں سے بدتر اسکی اور کر رکھی ہو اٹھتے جوتی بیٹھتے لات۔ بیٹیوں کی کچھ کمی ہے۔ اس وقت اشارہ کر دو تو ایک سے ایک افضل موجود۔ اور پھر جوڑ بھی تو نہیں۔ لڑکا بیچارہ ٹینی اور وہ بنی ہوئی فیل کی فیل۔ بیوی ہمارا کام تو سمجھانا ہے۔ مانو نہ مانو تم کو اختیار ہے۔ حق ہمسایا ماں کا جایا۔ جتانا تھا جتا دیا۔ اب تم جانو تمہارا کام جانے۔

بڑھیا گو فرض ادا کرنے آئی تھی۔ بگڑ بگڑا اسی مینہ میں یہ جا وہ جا ایسی تپا توڑ کر بھاگی کہ سب بلاتے رہے اور اس نے پلٹ کر بھی نہ دیکھا شور بہ شور آئی اور چور بچور گئی۔

کپڑوں کا خیال نہ جان کی پروا۔ کڑک کا خوف نہ چمک کا اندیشہ اپنی بات ختم کر اٹھ سیدھی ہولی۔
یوں تو کوئی ایسا ہی بھاگوان دن ہوگا جو ایک آدھ آگر نہ اُکساتا ہو مگر بڑھیا نیکبخت
نے تو سب کے کان کاٹے۔ سچ پوچھو تو عابد کی ماں بیٹے کی منگنی کر کے آفت میں پھنس گئیں
کہاں تک تحمل کیتک برداشت۔ لاکھ سمجھدار تھیں مگر تھیں تو انسان اور انسان بھی عورت
دو دن ہو چار دن ہو ہر وقت کا یہی پیٹنا تھا۔ ایک کہیں دو کہیں جو آتا یہی جھینکتا آخر
اس کے سوا کچھ بن آسکتی تھی نہ بن آئی کہ ادھر تو مولوی صاحب کھانے سے فارغ ہوئے
ادھر بیوی نے سمدھیانے کا دسترخوان بچھایا۔ کہہ سب دیا مگر ڈرتے ڈرتے بیان کل
کر دیا مگر دبی زبان سے۔

**بیوی**۔ کیا کہوں دلہن کی زبان سنکر تو میری جان نکلی جا رہی ہے اچھی منگنی کی
کہ سارا زمانہ تھڑی تھڑی کر رہا ہے۔ بچے سے لیکر بڈھے تک اپنا اور پرایا آیا اور گیا جو
کہتا ہے وہ برا۔ تم نے ذرا تو تحقیقات کی ہوتی۔ پوچھا نہ گچھا ہاں کر لی۔ بیٹا بیٹی کا بیاہ
اچھی طرح ٹھوک بجا کر ہوتا ہے یا یوں ہوتا ہے۔ سینا پرونا اُسے نہیں آتا۔ پکانا ریندھنا
وہ نہیں جانتی۔ روزے سے اُسے غرض نہیں نماز سے اُسے کام نہیں صبح سے شام ایک کو
مارا ایک کو دھاڑا۔ اس کو گھرک اُسکو ڈانٹ۔ ماں ہے وہ شاکی باپ ہے وہ فریادی۔ خوف
نہیں شرم نہیں حیا نہیں لحاظ نہیں۔ ہاتھ ہیکڑ انہ پاؤں پکیڑا۔ بات بات میں کوسنے
دم دم میں پیٹنا۔ میر دکندے کش کی سالی قسمیں کھاتی ہے کہ ذرا بالی ٹیڑھی ہو گئی تھی
لڑکی نے ہزاروں کوسنے دے ڈالے اور اماں حمایت لیتی رہیں۔ بیٹی کے یہ ڈھنگ اماں کا
یہ رنگ۔ نانی کو تو میں خود جانتی ہوں۔ دم بھر میں چاہے جسکی عزت خاک میں ملا دیں۔
چشم بد دور جو ہے وہ نور علی نور۔ نکاح تو بندھ ہی نہیں گیا کہ ٹوٹ ہی نہیں سکتا۔ منگنی کا
چھوٹنا کوئی بات ہی نہیں ابھی سے جواب دیدو۔ تمہاری یہ راہ ہماری یہ راہ۔ کیوں
اندھا نیوتا اور کیوں دو بلائے۔ تم چاہے کتنا ہی مجبور کرو مجھکو منظور نہیں میں آپ قبر

میں پاؤں لٹکائے بیٹھی ہوں۔ بچہ نے ایسا کیا قصور کیا ہو کہ اسکی جان پر یہ بلا نازل کر جاؤں نہ میں نے ایسی زبان ستی نہ یہ کلا دیکھا۔ اُن کا انگوٹھی چھلا اُن کے حوالے کرو۔ رہا ہمارا اُن کا خدا دلائے دیں نہ دلائے نہ دیں۔ دس بیس ہی روپیہ پر خیر ہوئی۔

**مولوی صاحب**۔ ہونا تھا جو ہوگیا اور کرنا تھا جو کر چکیں۔ اب غیبت خدا کا گناہ دنیا کی بدنامی۔ شریفوں کی زبان پتھر کی لکیر ہوتی ہے۔ ان باتوں سے فائدہ کیا۔ اور ان جھگڑوں کا نتیجہ کیا۔ بُری ہے تو دعا کرو بھلی ہو جائیگی۔ ظالم ہے تو خدا سے کہو رحم کرو یگا۔ جس نے تم کو بہکایا بُرا کیا۔ جھک مارا۔ اس کا کیا گیا۔ اپنے اوپر عذاب لیا اور ساتھ ہی تم کو گنہگار کیا۔ لڑکی سے کام ہے وہ ہمارے نام کی ہو چکی۔ اماں سے ہم کو واسطہ کیا اور باوا سے ہم کو غرض کیا۔ عابد کی عمر میں خدا برکت دے تم دیکھنا کیسی تمہاری خدمت کرتی ہے۔ تمہاری لڑکیوں میں کون سے لال لگ رہے ہیں جو تم اوروں میں کیڑے ڈالنے چلیں۔ جیسی آج کل کی بیٹیاں ہوتی ہیں ویسی ہوگی۔

بیوی کو پہلے ہی سے یقین تھا کہ لاکھ سر پٹیوں گی۔ مولوی صاحب کے سامنے خاک نہ چلے گی اور الٹا شرمندہ ہونا پڑیگا اسی سبب سے اندر ہی اندر کھلیں اور میاں کے سامنے نہ کھلیں۔ اتنا کہکر اٹھ کھڑی ہوئیں۔

"میں نے تو اسی واسطے آج تک تمہارے منہ پر نہیں کہا کہ کتنا ہی کہونگی ہوگا کچھ بھی نہیں۔ بچہ کو تباہ کرنا ہے کرو۔ ایسے بیاہ سے تو کوارا اچھا۔ وہی ڈاکٹر صاحب کا گھرانا ہے کہ چچا باوا سے پانچ برس مقدمہ لڑا اور آخر مکان دینا ہی پڑا۔ اسلام کی مسلمانی میں لڑکی کی نانی نے کیا آفت مچائی ہے کہ سب نے کانوں میں انگلیاں دے لیں۔ ذرا کھانے کو دیر ہوگئی تھی ہزاروں فضیحتیاں کر ڈالیں۔ اُن کے ہاں کی زبانیں تو آج شہر بھر میں مشہور ہیں۔ خیر میں تو کچھ نہیں کہتی جو تمہاری سمجھ میں آئے وہ کرو۔"

**مولوی صاحب**۔ تم کو جو کچھ کہنا تھا وہ کہہ چکیں مجھ کو جو سننا تھا میں

سن چکا۔ عابد کی تقدیر میں جو کچھ ہونا تھا وہ ہو چکا۔ جو ہر شرافت بھی کوئی چیز ہے یا نہیں۔ ہمارے ہاں آکر انشاء اللہ سب درست ہو جائے گی۔

مولوی صاحب یہ کہکر باہر گئے۔ بیوی بیٹھ کر سوچنے لگیں کہ اب کیا کروں تھوڑی دیر بعد خود ہی کہنے لگیں میں نے کیوں اپنے پیچھے خواہ مخواہ کا غم لگایا جب اُن ہی کو پرواہ نہیں تو میں کیوں فکر کروں میں نے بھی صبر کرلیا۔

(۱۹)

منگنی کا ہونا تھا کہ سائرہ بالکل ہی کھل کھیلی شرم لحاظ تو پہلے ہی جا چکا تھا۔ جو کچھ تھوڑی بہت جھجک سی باقی تھی وہ بھی گئی گذری ہوئی۔ افعال جو پہلے تھے وہی اب بھی رہے مگر فرق اتنا تھا کہ پہلے بظاہر نہیں تو دل میں۔ قائل نہیں تو نادم ہو جاتی تھی۔ افیون کے بعد اتنا بھی نہ رہا۔ اب جو کچھ کرتی وہ علانیہ اور جو کچھ کہتی وہ کھلے خزانے دادی کے سامنے جو رنگ روغن ڈیل ڈول تھا اُن کے بعد آدھی بھی نہ رہی۔ بیچ کے دنوں میں اور بھی زیادہ جھٹک گئی تھی۔ مگر منگنی کے بعد جو تیار ہونی شروع ہوئی تو گھڑیوں اور گھنٹوں بڑھنے لگی۔ ماں کے سر پر ایک اور فکر سوار ہوا کہ بنا بنایا جہیز سب بے کار۔ جہیز کے کپڑوں میں کچھ گنجائش ضرور رکھی جاتی ہے مگر نہ اتنی کہ محرم گلے میں آجائے۔ پاجامے کی ایک موری دو ٹانگوں کو کافی ہو۔ دوپٹے یا ڈھیلے پائچوں کے پاجامے تو خیر ایسی چیز تھے کہ سائرہ اتنی کیا اگر اس سے دگنی اور تگنی موٹی ہو جاتی تو کسی نہ کسی طرح کھپ جاتے مگر تنگ پاجاموں اور چھوٹے کپڑوں کا کیا انتظام جو دیکھتا وہی نام رکھتا۔ جہیز کی چیز کس کو نہ دکھائی جاتی کس کو منع کیا جاتا۔ کس کس کا منہ کیلا جاتا۔ سارا زمانہ ہی دیکھتا اور تمام دنیا ہی ہنسی اُڑاتی۔ شہر میں بدنامی کنبے بھر میں رسوائی۔ بے وقوف بنے۔ پھوہڑ بنے الٹی ٹانگیں گلے میں آجائیں۔ اتنا پاس نہیں کہ از سر نو تمام جہیز

تیار رہو۔ یہ جی نہیں چاہتا کہ شربت کے پیالے پر نکاح پڑھا دوں۔

سائرہ جوں جوں موٹی ہوتی جاتی شاکرہ کی ہڈیاں نکلی چلی آتی تھیں۔ کچھ سمجھ میں نہیں آتا تھا کہ کیا تدبیر اور خاک عقل کام نہیں کرتی تھی کہ کیا علاج کرے۔ عقل کی دشمن نے تجویز سوچی تو یہ کہ کھانے میں کمی کر دوں۔ دو دو وقت اور تین تین وقت اوبالا کبھی آدھا کبھی پاؤ نکالا اور دے دیا۔ مگر اس کو تو خوشی ہی اور سمائی ہوئی تھی اس سے ہوتا کیا تھا۔ شاکرہ کی تقدیر میں ایک یہ تکلیف بھی لکھی تھی۔ پندرہ بیس دن تک آپ بھی روٹی کم کھائی بچوں کو بھی کم کھلائی۔ سائرہ پر رتی بھر بھی اثر نہ ہوا۔

سائرہ کے ساتھ سلیم بھی اگرچہ موٹا تو نہ ہو رہا تھا مگر خوش ضرور تھا۔ اور اس خیال سے اس کی خوشی حق بجانب تھی کہ خدا نے اتنے بڑے فکر سے رہائی دی۔ حالانکہ ابھی سوت نہ کپاس کولہو سے لٹھم لٹھا۔ منگنی ہی منگنی تھی مگر سائرہ کی تو منگنی پر بھی سو شادیاں قربان تھیں اس کے بیاہ کی جستجو تو سب کو تھی مگر امید کس کو رہی تھی۔ باپ اس سے نا امید۔ ماں اس سے مایوس۔ رہیں ممانیاں اُن کی بلا پوشش سے۔ ہو تو یکساں۔ ہونے کی خوشی نہ ہونے کا غم۔ ہوئی تو ایک فکر ہی لگا۔ دل سے نہیں دکھانے ہی کو سہی۔ خوشی نہیں مجبوری سے۔ غرض ظاہرداری۔ دنیا داری کچھ ہی سہی۔ جوڑ انہیں چالا تو کرنا ہی پڑے گا۔

نانی نے اپنی عاقبت اندیشی سے ایک چادر جوڑا تانبے کے بیس برتن پاؤں کی تین تین جوڑیاں اور جوشن لگا رکھے تھے۔ چار چیزیں۔ چار لڑکیاں حساب ٹھیک ہو گیا۔ یہ ہی بیٹے سے کہہ چکی تھیں کہ اگر میں خود زندہ رہی تو خیر۔ مر گئی تو ایک ایک چیز ایک ایک لڑکی کو دیدینا۔

برتن تو شاکرہ کے پاس یوں بھی کم نہ تھے۔ سو سوا سو اپنے جہیز کے ساٹھ ستر کے قریب ساس کے جہیز میں تو بڑے چھوٹے سب ہی قسم کے تھے مگر گھر کے برتن گو مستعمل ضرور تھے۔ لیکن ایسے ایسے جنگی کہ ایک ایک کی قیمت میں بھی اور وزن میں بھی معمولی دو دو تین تین آجائیں۔ تقسیم کے وقت صرف تانبا ہی ڈہائی سو روپے کا آنکا گیا تھا۔ سلیم نے تو برتنوں کو فضول ہی کہہ دیا تھا۔ مگر شاکرہ کی آنکھوں پر پردے نہیں تھے کہ بیٹیاں تین چار آگے اور برتن ایک بھی نہ لے۔ بیوی کی زبردستی سے سلیم نے برتن لے لیئے۔ مگر جب ذرا تنگی ہوئی اور بیچنے کا ارادہ کیا کوئی اور چیز ایسی نظر نہ آتی تھی وہی آنکھوں میں کھٹکتے تھے۔ شاکرہ نے بیسیوں لڑائیاں سر کیں۔ سینکڑوں مرتبہ جیتے۔ ہزاروں باتیں سنیں جب برتن بچائے۔

سلیم تو اس مزاج کا آدمی ہی نہ تھا آج کیا اور آج کے دس برس بعد کیا چار کیا اس کے ہاں اگر کوڑی بھر بیٹیاں ہو جاتیں تو اس کی بلا سے۔ آفت تو شاکرہ کی تھی دن رات اسی سوچ میں غرقاب تھی۔ جانتی تھی اور سچ سمجھتی تھی اور ٹھیک کہ میاں تو مرد ہو کر چھوٹ جائیگا کمبختی میری ہے طعنے پڑینگے تو مجھ پر۔ باتیں سنونگی تو میں۔ رچی جلیگا تو میرا۔ خلق کا حلق بند تھوڑی کر دونگی۔ کہیں گے اور بجا کہیں گے۔

شاکرہ کو یہ سہم ایسا چڑھا کہ سوکھ کر کانٹا ہو گئی۔ کوئی لمحہ ایسا نہ جاتا تھا جو ان تفکرات سے چھٹکارا ہو۔ جاگ رہی ہے تو ان ہی خیالات میں مستغرق۔ سو رہی ہے تو ان ہی خوابوں میں بیہوش۔ اول تو نیند ہی بالکل اڑ گئی تھی۔ پلنگ پر لیٹی اور جھکڑ بندھا۔ دو دو بج جاتے تھے اور نیند نہ آتی تھی۔ تین بجے کے قریب ذرا آنکھ لگی۔ نماز کے وقت اٹھ بیٹھی۔ جلدی جلدی آٹا گوندھ روٹی ڈالی۔ منجھلی نے مصالحہ پیسا۔ چھوٹی نے برتن دھوئے۔ آپ روٹی پکا چکی۔ گوشت ہوا تو وہ بگھارا نہیں دال چڑھائی۔ نو دس بجے تک فارغ ہو ہوا تیلیاں کھولیں اور لیکر بیٹھ گئی۔

کچھ کترا کچھ پھاڑا کچھ ادھیڑا کچھ ٹانکا۔ ایک چیز تیار کی اور الگ رکھدی۔
عورتوں کا جھگڑا ہندوستان کی رسمیں۔ شہر کا رواج ایک چیز ہو تو کہی جائے چادر
اور تکیے غلاف اور گردیاں، کسنے اور سوزنیاں سب ہی ہو۔ کچھ خدا ہی کا کرم تھا
ورنہ شاکرہ تو ان ہی فکروں میں ختم ہو جاتی۔ بہرحال جو جو کچھ چاہتی تھی اور جن جن
چیزوں کی ضرورت سمجھتی تھی سب ہی نکل آئیں۔ بڑھانا گھٹانا تو بیشک پڑا مگر ہو
سب گیا۔ اپنے دم پر مصیبت اُٹھائی۔ ہاتھ پاؤں چلائے لیکن اللہ کی بندی نے
کتر بیونت کر کرا سب ٹھیک کر لیا۔ تھوڑی سی کسر رہ گئی مصالحہ کچھ پرانا ہو گیا کچھ
بے آب ہو کر خراب۔ پکوانا چاہا تو اونے پونے روپے کے آٹھ آنے اور دس آنے۔
اب کمی پوری ہو تو کس طرح۔ دو جوڑوں کا ایک جوڑا کیا مگر کیا ایسا کہ دیکھنے سے یہ ہی
معلوم ہوا کبھی تہ بھی نہیں کھلی۔

سلیم کی باتوں پر کچھ غصہ بھی آتا ہے کچھ ہنسی بھی۔ لاکھ مرد تھا مگر تھا تو باپ اولاد
تو دونوں ہی کی تھی مگر وہ اللہ کا بندہ تو اس طرح الگ تھلگ رہا گویا اس سے واسطہ د غرض
ہی نہیں۔ فکر کرنے کی عادت نہیں۔ کیا نہ جانا۔ ہاتھ بٹانے سے معذور۔ روپے پیسے
سے مجبور، جیتی ہوئی شاکرہ بہت بگڑی بگڑائی تو ایک آدھ کام بازار کا کر دیا۔ وہ بھی اس
طرح کہ خریدنے کا ہوا تو پیسہ کا ڈیڑھ پیسہ دے آئے۔ بیچنے کا ہوا تو پیسہ کا دھیلا کر لائے
اب بیوی کتنا ہی چیخے پیٹے میاں میں اتنی ہمت نہ عادت کہ پھیرنے جائیں۔

## (۲۰)

کاسنی پھولدار کریب کے دوپٹے پر کارچوبی ٹھپا ٹکا ہوا صندوق ہی میں
رکھا رکھا بالکل بیکار ہو گیا۔ برسات کے دن تھے ٹپکا لگا اور تمام پانی
دراڑوں میں سے صندوق میں۔ ٹھپا تھا اطلس کا پھولسرے نکل آئے۔ ڈہائی
پاٹ کا ریشمین دوپٹہ بالکل ٹاٹ ہو گیا کپڑا ہی کام کا رہا نہ مصالحہ ہی۔ چوتھی کے

کارچوبی جوڑے کو چھوڑ کر شاکرہ کے جوڑوں میں سب سے بھاری دوپٹہ یہ ہی تھا۔ تحصیلدار کے ہاں چھیٹی میں گھنٹہ بھر کے اوڑھنے کی گنہگار تو ضرور تھی وہ بھی ساس کی زبردستی اور سسر کی تاکید سے (خدا جانے شاکرہ دھوپ دینے کے واسطے بھی کس دل سے کپڑے باہر نکالتی تھی)، ڈولی سے اترتے ہی دوپٹہ اس طرح اتار کر رکھا گویا مانگے کا تھا۔ وہ دن اور آج کا دن سر پر ڈالنا کیسا۔ دھوپ دینے کے سوا ہاتھ لگانا بھی قسم تھا اس مصیبت سے تو سینتا اور اس حفاظت و کفایت شعاری سے رکھا مگر ایک ذرا سی لاپروائی کا نتیجہ ہوا کہ اتنا بھاری دوپٹہ بالکل ناس ہو گیا۔ خیر یہ ہوئی کہ پانی کا اثر اور کپڑوں پر نہ پہنچا (صندوق میں کپڑے ہی کپڑے بھرے تھے۔)

لاہوری چوڑیئے کا ایک ڈھیلے پائچوں کا پاجامہ کیڑے نے چھلنی کر ڈالا۔ اوپر ایک سحرم کرتی دو تین دفعہ کی پہنی ہوئی نکلی۔ غرض جوڑا پورا ہو گیا۔ ارادہ کیا کہ گھر بیٹھ بکوا لوں۔ اس قسم کے کپڑے گھر میں پہنے نہیں جاتے کہیں آنے جانے میں پہننے کے قابل ہوتے تو شاکرہ ہی کیوں بیچتی۔ دو بوٹے دو سو روپے کی لاگت کا جوڑا چالیس روپے کا آنکا گیا ماں بھی آئی ہوئی تھیں۔ کہنے لگیں شاکرہ اگر مصالحہ ہی اُدھیڑ کر بیچیگی تو پچاس ساٹھ کا بک جائیگا۔ تمہارے بھائی کے ہی ہاتھوں پچاس روپے فقط دوپٹے کے ٹھیکے کے گئے ہیں اور کسی کے ہاتھ کا کام بھی نہیں ہے۔ جو کہوں بیچ میں رکھ لیا (ٹھنڈا سانس بھر کر)، میں نے بیچنے کو تھوڑی دیے تھے۔ ایک جوڑا اپنے لیے رکھ لو۔ آخر اپنی بھی جان ہے۔ یا نہیں ایسا بھی کوئی اپنے تئیں خاک میں نہیں ملاتا۔

**شاکرہ** ۔ اللہ کا لاکھ لاکھ شکر ہے۔ میرے سب ارمان پورے ہو گئے۔ خدا اُن دونوں کو کروٹ کروٹ جنت نصیب کرے۔ جتنا میں نے اوڑھ پہن لیا۔ اگر اس سے آدھا یا دُ بھی ان کو نصیب ہو جائیگا تو میں جانونگی سب کچھ بھر پایا۔

**ماں** ۔ خیر اگر بیچنا ہی ہے تو مصالحہ اُدھیڑ کر بیچو۔ رہا کپڑا چھیٹی میں کام آجائیگا۔

تجویز معقول تھی اور صلاح مناسب۔ میاں سلیم کو جوڑا دیا گیا کہ بازار میں جا کر انکوالائیں اگر دام اچھے اٹھیں تو خیر نہیں مصالحہ علیحدہ لیجا کر بیچدینا۔

سلیم ماشاءاللہ ضرورت سے زیادہ فہیم۔ عقل کے پورے محبت کے بھوکے مروت کے بندے جوڑا لے کر چلے۔ گلی کے نکڑ ہی پر تھے کہ ادھر سے جانکی صراف چلم بھر کر لا رہا تھا بغل میں پوٹلی دیکھ کر بنیئے کے منہ میں پانی بھر آیا۔ کہنے لگے میاں جی کدھر سواری چلی؟

**سلیم**۔ ذرا اس جوڑے کو دکھانے جاتا ہوں۔ لو تم ہی آنکو۔

**جانکی**۔ (جوڑا کھولکر) بھلا سرکار ہمارے ہوتے دوسرے کے پاس جانا۔ جوڑا اپنے پاس رکھیئے اور جو ضرور ہو وہ لیجائیے۔ ابھی تو بھگوان کی کرپا سے دو چار روپے کا اثاثہ لگا ہوا ہے۔ بڑے ڈاکٹر صاحب نے لالجی کا کھاتہ دو دو برس پیچھے صاف کیا ہو کیا مقدور جو کدھی چھدام کا بل نکلا ہو۔ دو چار روپوں کی خواہش ہو تو لیجائیے۔ دس بیس چھئیں تو آج کی آج چلکے ہو رہیئے۔ کل ستی کی تمہارے گلام کی سگائی ہے۔ تم جا نو جبرا گریب آدمیوں کا ایسا ہی حساب کتاب ہوتا ہے۔ دکان میں تو اس وخت ایشور کا نام ہے بس یہ روپے چار ایک کا پیسوں کا ڈھیر سمجھ لو۔ کل سانج کو رام چاہے دیدونگا۔

**سلیم**۔ اچھا تم دام تو لگاؤ۔

**جانکی**۔ داموں کا کیا ہے جو کہیئے گا وہ دیدونگا۔ یہ تھوڑی ہے کہ آپ کی کوڑی بے ایمانی سے رکھ لوں۔ پیسہ کا مال ہوا وہی پیسہ لے لینا۔

**سلیم**۔ سو روپے تو اس کے مل رہے ہیں۔

**جانکی**۔ اجی ڈاکٹر صاحب رام کا نام لو (جوڑے کو الٹ پلٹ کر) سو روپے کا اس میں کیا رکھا ہے جو مال دلوائے وہ لے لو۔

**سلیم**۔ آخر تم بھی کچھ کہو گے؟

**جانکی** (کچھ سوچ کر) روپے بیس ایک کا مال تو دھنیا میں سمجھ لو اور کوئی روپے

بارہ ایک کا اس میں۔ دس روپے کی یہ لگا لو۔ بیالیس ہوئے اور روپیہ دھیلی بڑھتی لے لو تینتالیس سے بڑھتی کی جمع نہیں ہے جہاں مزاج چاہے دکھا لو۔ کہنے کو سو کیا پان کہہ لو مال تو اتنے ہی کا ہے۔

**سلیم**۔ لالہ ہوکس ہوا ہیں۔ سو روپے تو لگ چکے اور نہیں دیا۔

**جانکی**۔ اجی کیوں ہنسی بازی کرتے ہو۔ دوسری جگہ یہ بھی نہیں ملنے کا۔ تیرہ آنے تو یہ مال آ رہا ہے۔ گیارہ آنے کا بھاؤ چاندی کا ہی۔ پونے گیارہ کے میں نے دام لگا دیئے تھوڑے ہیں اور کیا سرکار کسی کو لوٹو گے۔ بارہ آنے تو کھری چاندی آ رہی ہے ڈلے کی۔ آجکل اس جھنجھٹ میں پڑتا کون ہے تینتالیس کے آگے کوئی سوا تینتالیس لگا دے تو پنچیں کا دیندار میں رہا۔ سو روپے کا تو نیا مصالحہ بھی اس میں نہیں ہے۔ بہت ہوگا تو ساٹھ کا ہوگا۔ روپے کے تیرہ آنے دے رہا ہوں۔ آج تک سنے بھی ہیں۔ دکھا کر تو دیکھو پینتس کا بھی کوئی گاہک نہیں ہوگا۔ تینتالیس کا بھی میں ہوں۔ گھڑی بھر بعد جو بزاز دے گا وہ میں دونگا۔

**سلیم**۔ اچھا پورے پچاس دو تو لے لو اور نہیں تو میرے حوالہ کرو۔

**جانکی**۔ پنچیں کیا میں تو کہتا ہوں سو لے جاؤ روپے ہی سینکڑہ کا بیاج دینا چیز بھی نہ لاؤ یوں ہی لیجاؤ۔ اسکے تو تینتالیس سے ادھی اوپر تینتالیس بھی نہیں ہوتے مال کا مول نہیں تمہارا مول ہی۔ تم دکانداری کر رہے ہو اور میں گھر کی سی بات سمجھ رہا ہوں۔ دس برس کے لڑکے کے ہاتھ بھی کوئی چیز بھیجدو گے تو پیسہ کا فرق نہیں نکلے گا۔ اگر ایسے روپے دو روپے پہ نیت ڈانواڈول کریں تو ساہوکار کیا ہوئے چمار ہوئے۔

قصہ مختصر جانکی مل کی عنایت نجیب وضعداری یا میاں سلیم کی خاطرداری غرض سو روپے کا مال پینتالیس روپے نذر کیے۔ سلیم دنیا بھر کے سیدھے جانکی

سارے جہان کا سُر تا سلیم روپے ہی گن رہے تھے کہ اس نے دیا جامے میں نون باندھنے کی بھی جگہ نہ تھی) مصالحہ نوچ - دیا سلائی دکھلائی -

سلیم روپے لیکر چلے - دس ہی قدم گئے ہوں گے کہ میاں عیار دکھائی دیے عیار شہر بھر کا چُھٹا ہوا بد معاش، شراب وہ پیتا جوا وہ کھیلتا - لوگوں کو آسامی وہ بناتا - فقیر وہ بنتا - ولی وہ بنتا - غیب کی باتیں وہ بتاتا - غرض کوئی عیب ایسا نہ تھا جسکی کسر ہو - سلیم کے ہاتھ میں روپوں کا رومال دیکھ کر عیار کے کان کھڑے ہوئے - سلیم کمبخت ایک خوش عقیدت آدمی - نہ معلوم عیار کو کیا سمجھے ہوئے تھا - شکل دیکھتے ہی اس طرح مصافحہ کو لپکا کہ رومال بھی ہاتھ سے گر پڑا - مگر اس نے جب تک ہاتھ نہ چوم لیے رومال نہ اٹھایا -

روپے بندھے ہوئے تھے تو عیار کو کچھ شبہ بھی تھا - رومال کا گرنا تھا کہ چھنا کے کی آواز کان میں پہنچی - آواز کا آنا تھا کہ طبیعت خوش ہوگئی - گو رومال ابھی تک سلیم ہی کے ہاتھ میں تھا مگر عیار آواز سُنتے ہی دل میں کہہ چکا تھا کہ روپے میرے اور میرے باپ دادا کے - سلیم کے پاس امانت ہے اور تھوڑی دیر رکھکر جی خوش کر لے - آج کس بھاگوان کی صورت دیکھی تھی کہ ایسا گانٹھ کا پورا، آنکھوں کا اندھا ہتّے چڑھا - تین چار دن سے پریشان پھر رہا ہوں - تیری شان بھی عجیب ہے - کہاں روزی پہنچائی ہے -

**عیار** - بچہ اچھا ہے - تو تو بہت ہی دبلا ہوگیا - باپ کے مرتے ہی سارے کنبہ کا بوجھ تجھپر آ پڑا کیا حال ہے ؟

**سلیم** - شاہ صاحب ! کوڑی کوڑی سے تنگ ہوں - روٹی بھی مشکل سے پیٹ بھر کر نصیب ہوتی ہے کچھ بتائیے -

**عیار** - تیرے باپ نے ہماری بہت خدمت کی ہے - جیسی اس نے اطاعت کی

پروردگار نے اسکو برکت دی - وہ بہت اچھا رہا - یہاں بھی اچھی گذار گیا وہاں بھی خوش ہے تو اس کے بعد کبھی ہم سے ملا تک نہیں آپ تکلیف اٹھائی ہمارا کیا لیا

**سلیم** - حضور میرے قصور کو معاف کیجئے اور مجھپر رحم کیجئے - بیٹی کا بیاہ سر پر چلا آرہا ہے - کوڑی پاس نہیں دن رات اسی فکر میں گھلا جاتا ہوں - ذرا اشارہ کردیجئے تو بیڑا پار ہوجائے

**عیار** - بچہ کیمیا سے تو ہم نے توبہ کرلی - تیرے باپ کی ایسی ہی خاطر تھی - اس کو ڈیڑہ پاؤ سونا بنا دیا تھا - تو نے اپنی ماں کے ہاتھ میں ٹھوس کڑے دیکھے ہوں گے - اب ہم نے عہد کرلیا کہ یہ کام نہ کرینگے -

**سلیم** - تو کوئی تعویذ ہی ایسا دیجئے کہ اللہ چھپر پھاڑ کر دے اس وقت تو میں بغیر کچھ لیئے نہ چھوڑوں گا -

**عیار** (مسکرا کر) اچھا ایک بات تو ہم بتانے ہیں مگر دیکھ خبردار! جو کسی سے ذکر کیا ہوگا تو جانے گا - جا سٹے میں چلا جا - بیس بیس روپے کے دو داؤں لگا - نمبر ہم تجھکو بتا دینگے دو دو ہزار روپے مل جائینگے - سو روپے اللہ کے نام کے دیدیجیو - تو ہمارے دوست کا بچہ ہے وہ ہمارا منہ بولا بھائی تھا - ہم تجھ سے کچھ نہیں لینگے - مگر سن پہلے پکا ہولے سو روپے اللہ کے نام کے دینے پڑینگے روپیہ ہاتھ میں آکر بہت مشکل سے نکلتا ہے جا ۸۲ ۱۱ - اور ۱۲۰ پر لگادے سیدھا چلا جا - تیرے پاس روپے کم ہوں تو ہم سے لے لے -

**سلیم** - چالیس روپے تو میرے پاس ہیں -

**عیار** - اچھا تو تیچھے پیچھے چلا آ -

---

لہ سٹا ایک قسم کا جوا ہے جو کلکتہ اور بمبئی اور دلی میں کثرت سے کھیلا جاتا ہے - بمبئی اور کلکتہ کا حال تو معلوم نہیں مگر دلی میں اس موذی کھیل نے یہانتک ترقی کی ہے کہ متفوک الحال اور مبتذل عورتوں نے دن بھر مزدوری کی شام کو لگا آئیں اور رات کو بھوکی پڑ رہیں -

عیار کے منہ سے چار ہزار روپے کا سننا تھا کہ سلیم کی باچھیں کھل گئیں۔ عیار ادھر اُدھر کے چکر دے دلا کر ایک کٹہرے میں لیگیا۔ چالیس روپے منگوا لیئے۔ ہنڈی کے دو پرزے حوالے کیئے اور کہدیا پہلی تاریخ کو روپے آکر لے جانا۔

پہلی کا نام سنکر تو میاں سلیم کچھ سٹ پٹائے مگر عیار وہ افعی تھا کہ اس کا کاٹا پانی نہ مانگے۔ بدمعاش نے غریب کو وہ سبز باغ دکھایا کہ سکین نے خوش خوش گھر کا راستہ لیا۔

عیار کی سانٹھ گانٹھ سٹے والوں ہی سے کیا تمام شہر کے بدکرداروں سے تھی۔ چور اس کو مال پہنچاتے۔ جواری اس کو نال پہنچاتے۔ کہیں چوری ہو کہیں جوا۔ عیار کا حصہ پہلے۔ اس بات کا پتہ چلانہ چلانے کی ضرورت ہوئی کہ عیار کے پلّے کیا پڑا۔ بہرحال شاکرہ کا مال جانا تھا گیا۔ جوڑے کو آگ لگنی تھی لگی۔ سلیم اچھلتے کودتے وہ دو نو پرزے چک کھو ہنڈی کھو نوٹ کھولیکر گھر پہنچے۔ بیوی نے سنکر سر پیٹ لیا۔ ساس چپ کی چپ رہ گئیں۔ اس کے سوا اور ہو کیا سکتا تھا کہ رو دھو کر صبر کر لیا۔

بیٹی ہو تو سائرہ جیسی کہ ماں اور باپ بہن اور بھائی نانی اور ممانی سب پریشان ہو گئے اور باپ ہو تو سلیم جیسا لانے سے گیا کمانے سے گیا۔ اپنے پاس سے بنانے سے گیا۔ بیوی نے اپنی ناک کو جو کچھ کیا اُسے بھی خاک میں ملا دیا۔ یہ مشکل ہے کہ سلیم کی نیت میں فتور نہ تھا تو وہ قصور وار ہی نہ سمجھا جائے۔ آٹھ دس روز بعد پہلی بھی ہو گئی۔ یوں میاں سلیم کو ایک ایک دن ایک ایک سال گزر رہا تھا مگر اس دن تو تمام رات جاگ کر کاٹی۔ بیچین تھا کہ کب صبح ہو اور کب روپے لاؤں روپوں کے واسطے بیوی سے شام ہی کو ایک روپیہ نکلوا لیا تھا۔ خدا خدا کر کے صبح ہوئی تو سٹے پہنچے وہاں کیا دھرا تھا۔ آڑتی نے کہدیا منبر دوسرے

نکلے ہیں۔اب کیا کرتے بولتے تو پٹتے۔مال جا ہی چکا تھا۔شاہ صاحب کی بدولت عزت بھی رخصت ہوتی۔جلا ہوا شاہ صاحب کے پاس آیا۔شکایت کی تو گھرکیاں کھائیں۔عرض حال کیا تو گستاخ بنا۔شاہ صاحب فرمانے لگے۔

"بچہ ہم کیا کریں۔تیری تقدیر جا اب خیر اسی میں ہے، چلا جا بددعا نہ لے"

شاکرہ زن ناقص العقل سمجھی جا سکتی تھی مگر میاں کی طرح لاعقل نہ تھی کہ عیار کا فرمان توبہ توبہ حدیث و قرآن سمجھ لیتی۔سلیم کی رام کہانی سنتے ہی اس نے کہدیا تھا میں دیوانی ہوں جو ان ڈھکوسلوں میں آجاؤں۔ایسی ایسی کراماتیں بہت سی دیکھی ہیں۔اس کی قسمت کا تھا جوتیاں ماریں اور لیا۔شاکرہ کی رائے نہایت سلیم تھی مگر پھر بھی تو عورت ہی۔کچھ روپیہ کا لالچ کچھ میاں کی ترغیب و تحریص یقین تو نہ اول آیا نہ آخر مگر اتنا خیال ضرور پیدا ہو گیا کہ شاید اسی بہانے خدا کو کچھ بہتری کرنی منظور ہو۔اماں جان کے ہاتھوں میں کڑے تھے تو سہی یوں تو اُن کے پاس اور بھی بہت سا گہنا تھا مگر جیسا دمکتا ہوا سونا کڑوں کا تھا ایک چیز کا بھی نہ تھا اور کڑے تھے بھی تو کب کے جب ابا جان کو پینتالیس ہی روپے ملتے تھے۔گھر ہی کا خرچ مشکل سے چلتا کڑے تو کہاں سے بنتے۔فقیروں سے بھی اُن کو سدا شوق ہی رہا۔کوئی اٹھواڑہ ہی ایسا جاتا ہوگا جو دو ایک فقیر نہ آتے رہتے ہوں۔کیا تعجب ہے جو کڑوں کا سونا ان ہی شاہ جی کا دیا ہوا ہو۔یہ بھی تو ایسے بیوقوف نہیں کہ بھر مٹھی روپے پھینک آتے۔کچھ تو سمجھ کر دیے ہی ہونگے۔خیر پہلی ہی میں کتنے دن ہیں آج چوبیس تو ہو ہی گئی پانچ چھ دن اور سہی پہلی سے ایک دن پہلے سلیم کو تو پہلی کا ہونا قیامت ہی تھا۔شاکرہ کی کیفیت یہ تو نہ تھی مگر دل کو اسکے بھی لگ رہی تھی کہ کب پہلی ہو اور نتیجہ نکلے۔

صبح ہی میاں سلیم تو بیقرار ہو کر سٹے میں گئے اور شاکرہ بے چین ہو کر میاں کی واپسی کا انتظار کرنے لگی۔

سلیم نے سٹے کے جواب اور شاہ صاحب کے عتاب دونوں سے کوئی ڈیڑھ گھنٹے میں فرصت پائی، گھر آیا تو کچھ ندامت کچھ لحاظ کچھ خوف کچھ افسوس اندر آنے کی ہمت نہ پڑی۔ دروازے میں ٹھٹکا۔ پھر دل کڑا کیا اور آگے بڑھا۔ بیوی کی آنکھیں دروازے کو لگ ہی رہی تھیں جو میاں خالی ہاتھ ہلاتے وارد ہوئے۔ دوپٹہ کندھے پر پڑا تھا بیوی اتنی دیر میں چار ہزار روپے کا حساب کتاب پورا بھی کر چکیں تھیں کہ میاں نے آکر ناکامی کا مژدہ سنایا۔ یہ میاں سلیم کی دوسری عقلمندی تھی کہ مایوس ہوئی ہوائی بیوی کو پھر امید دلا کر ایک جھگڑا مول لیا ورنہ شاکرہ اسی روز نا امید ہو چکی تھی۔ کر چکی جو کچھ کرنا تھا اور کہہ چکی جو کچھ کہنا تھا۔ وہ بیٹھی چیختی رہی اور سلیم لیٹے سنتے رہے۔ شاکرہ نے اس وقت جتنا کچھ بھی کہا اور جس طرح بھی کہا ضرورت سے زیادہ کہا اور حیثیت سے بڑھ کر۔ لیکن جو بات کہی وہ پتہ کی اور جو فقرہ کہا وہ درست۔ آخر یہ کہہ کر چپ ہو گئی۔ خیر خدا کا شکر ہے اسی میں کچھ بہتری تھی۔

پندرہ بیس روز تک تو دونو میاں بیوی ذرا رُکے رُکے رہے مگر تا بکے رفتہ رفتہ دونوں ٹھیک ہو گئے۔ اسی کا نام دنیا ہے۔ خوشی ہو یا غم دونوں کا اثر کم ہوتے ہوتے زائل ہو جاتا ہے۔ ابتدا ہی میں خوشگوار و ناگوار سمجھ لو پھر جہاں طبیعت عادی ہوئی اور مساوات ہو گئی۔

## (۲۱)

سائرہ کی منگنی کو پانچواں یا چھٹا مہینہ ہوگا کہ مولوی ہادی علی صاحب کی بڑی لڑکی جو شہر سے بیس اکیس کوس باہر بیاہی ہوئی تھی میکے آئی۔ جس دن سے ماں باپ کے آنے کی خبر سنی تھی۔ ملنے کے واسطے دل پھڑک رہا تھا مگر کچی سڑکیں برسات کا موسم بیچ میں پڑتا تھا دریا بیس بائیس کوس کی مسافت بڑھی ہوئی ندیاں چڑھے ہوئے نالے۔ کس کی شامت آئی تھی کہ گھر سے نکلنے کا نام لیتا ایک ندی تو گھر

سے تین چار ہی میل پر تھی اور ایسی قیامت خیز کہ کوئی ایسی ہی مبارک برسات ہوگی جو آس پاس کے دو چار گاؤں غرقی میں نہ آجاتے ہوں۔ خون خشک ہو رہے تھے کہ کہیں خیر سے یہ دن گزریں۔ بارش کی یہ کیفیت تھی کہ اسی اسی برس کے بڈھے کہتے تھے ہم نے آج تک ایسا پانی نہیں دیکھا۔ دو دن چار دن دس دن بیس دن کی جھڑی تو دیکھی ہے۔ یہ کہیں نہیں سُنا کہ پھر ساون بھادوں دھوپ ہی کی شکل کو ترس گئے۔ اساڑھ سے لیکر کنوار تک شاید ہی کوئی دس دن ایسے نکلیں گے کہ مینہ نہ برسا ہو وہ تو کچھ گاؤں کے کچے مکانوں ہی کو خدا نے یہ طاقت دیدی کہ ہائیں دہائیں مینہ برس رہا ہے مینہ بھی ہے ہوا بھی اور کھڑے ہیں۔ شہر کی نازک مزاج محلسرائیں تو کبھی کی بیٹھ چکی ہوتیں۔ رَو آئی اور جس قدر اندیشہ تھا اتنی ہی آئی۔ جان کا نقصان تو نہیں ہوا مگر زراعت تمام غارت ہوگئی۔ دریاباد تو بالکل ہی تباہ ہوگیا۔ مگر صرف دہقانوں کی نادانی۔ شام تک نالے کا پانی سوا نہ تک آگیا۔ پھر بھی چارپائیاں بچھا بچھا لمبی تان سو رہے۔ بارہ بجے کے قریب جب آنکھ کھلی ہے تو پانی گھروں کے اندر تھا دیہاتی ہوں یا شہری گھر کے جھگڑوں کی بیسیوں چیزیں ہوتی ہیں اس بے اوسانی میں کیا کیا سنبھالتے۔ پھر بھی جو جس کے ہاتھ آیا نکل کھڑا ہوا۔ یہ بھی خدا کا شکر تھا کہ موضع کا ایک حصہ اونچا تھا۔ ٹیلوں پر سے چڑھ چڑھ کہ دوسرے گاؤں میں پہنچ گئے۔ خدا وہ دن دشمن کو بھی نہ دکھائے۔ کیا نفسی نفسی کا عالم تھا الٰہی توبہ۔ رات کا سناٹا۔ ہوا کا فراٹا۔ مینہ پڑ رہا۔ بجلی چمک رہی بادل کڑک رہا۔ چاروں طرف اندھیرا گھپ۔ جا بجا ٹیلے۔ مردوں کی لاپروائی نے عورتوں کو یہ دن دکھایا۔ گود میں بچے بغل میں پوٹلیاں۔ ٹخنوں ٹخنوں پانی گرتی پڑتی چلی جارہی تھیں صبح تک تو تمام دریاباد میں پانی ہی پانی تھا۔

بارش کی اس سال یہ کثرت ہوئی کہ اگست ستمبر تو خیر مہینے ہی برسات کے تھے نومبر میں جو موسم سرما کا شباب تھا۔ گاڑی کے پہیے اور دہرے بیلوں کے کولھے

زور ٹانگیں اکثر جگہ پانی میں تھیں بلکہ ایک جگہ تو گاڑی ڈوبتے ڈوبتے بچ گئی۔ گاڑی جا رہی تھی آگے تھا گڑھا۔ گاڑی بان تھا افیونی۔ پینک کے زور میں گاڑی سمیت گڑھے میں جا پڑا۔ مولوی صاحب کے سمدھی کہنے کو تو گاؤں کے رہنے والے تھے مگر نہایت دور اندیش اور منتظم۔ بہو کے اس قدر اصرار سے اُنھوں نے آنے کی بھی اجازت دی ورنہ اُن کا ارادہ ابھی اور مہینے ڈیرہ مہینے بعد بھیجنے کا تھا کہ ندی نالے اچھی طرح خشک ہو جائیں۔ بہو کو بھیجا تو اس قدر انتظام سے کہ چھوٹا لڑکا دو چوکیدار اور ایک نوکر چار آدمی ساتھ کر دیے۔ گاڑی تھی تو گھر کی مگر نہ معلوم کن قرنوں کی۔ ایسی بوسیدہ اور کمزور کہ گرتے ہی چور چور۔ خیریت یہ ہوئی کہ پانی زیادہ نہیں تھا خیر گاڑی تو چاروں پانچوں آدمیوں نے ملکر جس طرح ہوا نکال ہی لی۔ مگر سواریوں کی سخت دقت تھی۔ برابر کے گاؤں سے مدد مانگی۔ نمبردار تھا آدمی معقول۔ اپنی رتھ بیلوں سمیت بھیجدی۔

بیٹی کے آنے کا انتظار تو مولوی صاحب کو بھی تھا مگر ماں کو تو دن رات تسبیح تھی۔ خدا خدا کر کے ان آفتوں اور مصیبتوں سے بیٹی پہنچی۔ ماں اور باپ دونوں نہال ہو گئے۔ بڑے لڑکے کو نانا نانی پیٹ میں چھوڑ کر گئے تھے۔ اب ماشاء اللہ پانچویں برس میں تھا اور ایسے غضب کی باتیں بناتا تھا کہ سننے والوں کے ہوش اڑتے تھے۔ چار پانچ گھنٹے تک تو بچہ خاصی اچھی طرح کھیلتا مالتا پھرا۔ پھر ماں سے کہنے لگا اماں ہمیں سردی لگ رہی ہے۔ ماں اپنے ملنے ملانے میں لگی ہوئی تھی۔ چھ برس بعد آئی۔ ایک آ رہا تھا ایک جا رہا تھا۔ پرواہ نہ کی۔ لڑکا کانپنے لگا۔ دانت سے دانت بجنے لگے۔ نانی نے اُٹھ کر جلدی سے گود میں لیا۔ رضائی اُڑھائی۔ بچے کو تو اس غضب کا بخار چڑھا کہ توبہ۔ ڈاک شروع ہو گئی۔ خالہ نے محبت کے جوش میں آکر ایک شامی کباب کھلا دیا تھا۔ بھانجے کی یہ کیفیت دیکھ کر ہوش اُڑ گئے۔ قسمیں

کھانے لگی۔ میں نے تو الگ کونے میں بٹھا کر اتنا سا ٹکڑا کھلایا ہے۔

خدا جانے اس اتنے سے کباب میں کیا زہر تھا کہ دو تین ہی گھنٹے بعد بچے کی حالت بالکل خراب ہو گئی۔ سب پریشان ہو گئے۔ ماں بالکل گم سم بنی بیٹھی تھی آنکھ سے آنسو نہ نکلتا تھا۔ نہ منہ سے بات۔ ٹکٹکی باندھے بچے کو دیکھ رہی تھی ماتا کا جوش میاں کی خفگی۔ ساس سسروں کا عتاب۔ بیچاری کو کچھ دین و دنیا کا ہوش نہ تھا۔ بچے کے اس حال نے تو جان پر بنا ہی رکھی تھی۔ یہ خیال اور بھی مارے ڈالتا تھا کہ سسرال میں کیا منہ دکھاوں گی۔ میاں تو خیر اگر خدانخواستہ کچھ ایسی ویسی ہوئی تو رو پیٹ کر صبر کرے گا۔ مگر ساس سسروں سے کیا کہونگی ساس بھی اس قماش کی کہ وہ اپنے جھگڑے کے آگے اچھے دہنتر کی نہ سنیں۔ ایک کیا لاکھ قسمیں کھاؤں گی۔ قرآن کا جامہ پہن لوں گی تو وہ یقین نہ کریں گی۔ اب سے دور مرزاپور میں ذرا بخار ہو گیا تھا تو اُنہوں نے میرے مُنہ پر رکھدیا تھا۔ آم کا اچار کھلا دیا۔ میرے مُنہ میں خاک دہول اگر بچہ اچھا نہ ہوا تو ساری سسرال مجھکو کچا کھا جائے گی۔

کہیں رات کے دو بجے جا کر ذرا لڑکے کا بخار ہلکا ہوا۔ ڈاک بھی تھمی تو سب کی جان میں جان آئی۔ صبح تک بخار اُتر گیا۔ بخار کا اُترنا تھا کہ لڑکا اُٹھ بیٹھا۔ بچوں کی بیماریاں بھی عجیب قسم کی ہوتی ہیں۔ شام کو تو یہ کیفیت تھی۔ صبح کو لڑکا خاصی اچھی طرح کھیل رہا تھا۔ بیٹے کا اٹھنا تھا کہ ماں پڑ گئی۔ بیمار تو آئی ہی تھی دوڈہائی مہینے سے تمام جسم میں درد تھا۔ رنگ زرد پڑا ہوا۔ کچھ رستے کی تکان کچھ کھانے پینے کی بدعنوانی۔ آب و ہوا کی تبدیلی۔ بچے کی بیماری کا دہاکہ۔ مغرب کی نماز پڑھ رہی تھی۔ ادہر نیت باندھی ادھر طبیعت بگڑنی شروع ہوئی۔ سلام پھیرنے سے پہلے ہاتھ پاؤں ٹوٹنے لگے۔ سنتیں بھی نہ پڑھ سکی۔ جانماز ہی پر لیٹ گئی۔ ماں نے اُٹھ کر پلنگ پر لٹایا

رضائی اوڑھائی لحاف اُڑھایا مگر بخار کیا ایک آفت تھی کہ ساعت بہ ساعت اور لحمہ بہ لحمہ بڑھتی جاتی تھی۔ حکیم کو بلوایا نسخہ لکھوایا منگوایا بنوایا پلوایا۔ دوا کا حلق سے اُترنا تھا کہ زبان بند ہوگئی۔ لینے کے دینے پڑ گئے۔ مولوی صاحب معمولی آدمی تو تھے ہی نہیں۔ آدھے سے زیادہ شہر اُن کا معتقد اور قریب قریب سارا شہر اُن کی خدمت اپنی سعادت سمجھتا تھا۔ مولوی صاحب کے ہردلعزیز ہونے کا ثبوت اس سے زیادہ اور کیا ہوگا کہ آدھی رات کا وقت۔ جاڑے کے دن اور بیسیوں آدمی موجود تھے۔ ڈاکٹر اور حکیم سب ہی آئے اور گئے۔ کسی نے کچھ کہا کسی نے کچھ۔ کوششیں بھی کیں علاج بھی کیے۔ دوا بھی کی دعا بھی کی مگر کچھ ایسی گھڑی کا بخار چڑھا کہ جان لیکر ہی اُترا جو تجویز کی وہ الٹی اور جو علاج کیا وہ بے سود۔ رات تک تو کچھ امید بھی تھی۔ صبح وہ بھی نہ رہی۔ موت کے تمام آثار پیدا ہو گئے۔ خدا کی رحمت سے تو مایوس ہونا کفر ہے۔ مگر بظاہر زندگی کی امید موہوم تھی۔

مولوی صاحب ایک جہاندیدہ اور تجربہ کار آدمی بیٹی کی یہ حالت دیکھ کر رات ہی کو مایوس ہو گئے تھے مگر عورتوں کی حالت بہت ہی خراب تھی۔ رونا پیٹنا تو نہ تھا مگر علی قدر تعلق ہر ایک پریشان و بدحواس۔ خصوصاً ماں تو مچھلی کی طرح تڑپ رہی تھیں اٹھیں پاس آئیں منہ دیکھا دل بھر آیا اور پھر جا پڑیں۔ دن بھر تو لے دے میں گزرا۔ مگر رات فی الحقیقت ایک قیامت تھی۔ رات کا وقت سکرات کی حالت جوان بیٹی کا دم آنکھوں کے سامنے نکل رہا تھا اور سب کھڑے دیکھ رہے تھے۔ جب تکلیف نزع زیادہ ہونے لگی تو مولوی صاحب نے سرہانے بیٹھ کر یٰسین پڑھنی شروع کی۔ دوسری مبین پر تھے۔ ادھر تین بجے اُدھر مرحومہ رخصت ہوئی۔

بیٹی کسی کی مرے گھر کسی کا بگڑے۔ بدنامی سائرہ کی ہو۔ شہر تو شہر کوئی محلہ کوئی گلی اور کوئی کوچہ، بچہ اور جوان مرد اور عورت کوئی ایسا نہ تھا جس کی زبان پہ یہ

نہ نکلتا ہوا ایسی ڈائن ہوآئی کہ آنے سے پہلے ہی نند کو کھایا۔ ابھی تو فقط منگنی ہی ہوئی ہے۔ نکاح کے بعد تو وہ سارے گھر کو صاف کریگی۔ بہتیرا سمجھایا ہر چند کہا مگر خاک نہ مانی اور ایک نہ سُنی اب اس کا نتیجہ بھگتا۔ یہ تو سسرال میں قدم رکھتے ہی اینٹ سے اینٹ نہ بجادے تو سہی۔ دادا دادی کو تو ش جان کیا اماں باوا کو ویران کیا۔ میکے کو تباہ کر چکی۔ اب سسرال کی باری ہے۔ ادھر سلیم شاکرہ ادھر مولوی صاحب ان تینوں کو چھوڑ کر کوئی متنفس ایسا نہ تھا جو اس خیال کی تائید نہ کرتا ہو۔ مگر واہ ری دنیا کیا کیا لوگ ہوتے ہیں یہاں تو یہ سمجھائی اور وہاں جاکر یہ پٹی پڑھائی اچھے گھر میں بیٹی دی۔ ابھی لڑکی گئی نہیں گوائی نہیں۔ نکاح نہیں ہوا، رخصت نہیں ہوئی۔ رسوائی تو شروع ہوگئی۔ میاں کی شکل نہیں دیکھی۔ ساس نندوں کا منہ نہیں دیکھا سسرال میں قدم نہیں رکھا۔ منحوس تو ٹھہر گئی۔ نہ جانے پر تو یہ کچھ ہوا چلی جائیگی تو خدا جانے کیا کیا بن جائیگی۔ تمھاری سمدھن بیوی دیکھنے میں تو بہت سیدھی معلوم ہوتی ہیں۔ مگر بڑی گھنی عورت۔ شہر میں ڈھنڈورہ پیٹ دیا کہ میری لڑکی کو بہو نے کھایا۔ اس سے تو ٹکے کا مزدور اچھا۔ لڑکی تو چین سے رہیگی۔ ایسی دولت کو آگ لگاؤ۔ اسکی قسمت میں عیش ہے تو فقیر بھی امیر ہوجائیگا۔ لڑکوں کا توڑا تھوڑی ہے۔ لڑکی میں خدانخواستہ کوئی عیب نہیں کہ بری نصیب ہو۔ بیوی لگیگی تمھارے دل کو ہنسی اُڑانے کو سب ہوجائینگے۔ چلے پرائی دھی اور ہنسیں ٹباؤ لوگ۔

قاعدہ کی بات تھی کہ شاکرہ اسکے جواب میں دو چار سخت سست باتیں کہتی۔ چنانچہ کہیں۔ پیغامبروں کا تو مطلب ہی یہ تھا۔ یہاں سے سنکر وہاں جا لگائی۔

پھولوں کے دن گھر میں سینکڑوں عورتیں بھری تھیں۔ مولوی صاحب کی بیوی نواسے کو گود میں لیے بیٹھی تھیں۔ بچے کو دیکھ دیکھ کر دل اندر سے امڈا چلا آرہا تھا اور آنکھوں سے آنسوؤں کی لڑیاں بہہ رہی تھیں۔ ایک بیوی عورتوں کے سروں

پر سے پھلانگ چیرتی پھاڑتی ایک چھلانگ مار پاس پہنچیں۔ ماتم پرسی یا سلام دعا تو دوسری چیز ہے کہنے لگیں۔

بیوی میں تمہاری سمدھن کے پاس سے آئی ہوں۔ اُنھوں نے کہا ہی تمہاری بیٹی کی قضا آئی مرگئی۔ ہم نے کیا بگاڑا جو ہمیں بدنام کرو۔ لڑو نہ لڑو خدا سے جس نے مارا اوروں کے سر کیوں ہو۔ بیٹی کا بدلا بہو سے لیتی ہو۔ بہو بیچاری آس نہ پاس۔ لپیٹ میں آگئی۔ ایسی ساس کو سلام۔ کوارے ناتے تو یہ غضب ڈھایا بیاہ کر کے تو شاید جان ہی سے مار ڈالوگی۔ بھاڑ میں جائیں ایسی ساسیں اور چولھے میں جائیں ایسی نند جو بہوؤں کو اُلم نشرح کریں۔ بیوی بیٹی لینے کو بڑا منہ چاہیئے۔ ایک آئی وہ جھینک رہی ہے دوسری آئی وہ پیٹ رہی ہے۔ تیسرے کا کرنے اٹھیں اس میں یہ پتھر ڈھائے۔ مجھ کو لڑکی دوبھر نہیں ہے۔ تم اپنے لڑکے کا اور فکر کرلو۔ رہا تمہارا انگوٹھی چھلا۔ جب چاہے منگوالو۔ اللہ اللہ خیر صلاح۔ تم اپنے گھر خوش ہم اپنے گھر خوش۔

ماں کا یوں ہی کلیجہ نکل رہا تھا اس سنگدل کا منہ دیکھ کر چپ کی چپ رہ گئیں۔ مگر اور بیویوں کو بہت ہی ناگوار معلوم ہوا۔ کہنے لگیں عورت تو آدمی ہے یا جانور۔ اور وہ سمدھن ہیں یا سرن۔ تف ہے اُن بھیجنے والی پر اور لعنت تجھ آنے والی پر خیر وہ تو یہاں موجود نہیں مگر نیکبخت تو بھی تو عقل رکھتی ہے۔ ننھی نہیں اندھی نہیں موقع محل کچھ تو دیکھتے ہیں یا آنکھیں بند کرلیں اور مُنہ کھول دیا۔ دو چار دن تو صبر کیا ہوتا تو بھی صاحب اولاد ہے۔ یوں آنکھوں پر ٹھیکری رکھکر بات کرتے ہیں چل دور ہو یہاں سے خبردار جواب آئی۔

**عورت**۔ میں نے کیا کیا جو میرے سر ہوئیں۔ میرا کوئی قصور کوئی خطا۔ مجھ سے جو کہا وہ میں نے آکر کہدیا۔ ایلچی کو جواب کیا۔ بُرا کیا تو اُنھوں نے بھلا کیا

تو اُنھوں نے، تم جانو وہ جانیں - اندھی کہو، بیوقوف کہو، سڑن کہو، دشمن کہو۔ کہو نہ کہو اُن کو کہو۔ مجکو اندھی دھندی بنانے سے واسطہ کیا۔ میں نے بہتیرا کہا۔ ہاتھ تک جوڑے کہ بیوی مجھکو نہ بھیجو۔ اب میں کسی کے دل میں ڈالنے سے تو رہی۔ میں تو نہیں آئی تھی بلا کی طرح چمٹ گئیں۔ جو کچھ اُنھوں نے کہا میں نے تو آدھا بھی نہیں کہا - میری اتنی عمر آئی - امیرا میر کی جگہ - غریب غریب کی جگہ - دو سمدھیانے میں نے بھی برتے ایک بہو میں بھی لائی - مگر بی ایسا سمدھیانہ تو خدا دشمن کو بھی نہ دے - یہ تو خوشی کا سودا ہے زبردستی تھوڑی ہے - مرضی پٹی کیا نہ مرضی پٹی نہ کیا - تم کو لڑکیاں بہت ہم کو لڑکے بہتیرے -

مولوی صاحب کی بیوی کو اور تو کچھ بن نہ آئی - اٹھیں اس عورت کا ہاتھ پکڑا اور روتی ہوئی میاں کے پاس لے گئیں - تمام قصہ سنوایا - مولوی صاحب ایک سلیم الطبع آدمی سُنکر کہنے لگے - اچھا تم جاؤ ہم اس کا جواب بھیجدینگے -

## (۲۲)

ادھر کی تو یہ کیفیت تھی اب اُدھر کی سُنیے - شاکرہ نے جب سے سُنا تھا عجیب شش و پنج میں پھنسی ہوئی تھی کہ ماتم پرسی کے واسطے جاؤں یا نہ جاؤں اور جاؤں تو کیونکر جاؤں - کوارا ناتا بیٹی کا معاملہ - پہلا سمدھیانہ ، کوئی مشیر نہ صلاح کار - میاں بیوی سے زیادہ ناواقف - بیوی میاں سے زیادہ انجان - ماں بھی اتفاق سے پندرہ روز کے واسطے باہر گئی ہوئی تھیں - آخر یہی سمجھ میں آئی کہ جانا ضرور ہے پانچ روپے حاضری کے سمدھن کے ہاتھ میں دے گھنٹہ بھر بیٹھ چلی آؤں -

جس طرح ماں کے مرنے سے اولاد ویران خاوند کے مرنے سے بیوی کی تباہی بیوی کے مرنے سے میاں کا گھر برباد - اسی طرح سر پر بڑا بوڑھا نہ ہونے سے لڑکی بالیوں کی مٹی پلید - شاکرہ سمجھدار ضرور تھی - مگر تجربہ کار کہاں سے ہو جاتی

بیٹا نہیں بیاہا بیٹی نہیں بیاہی۔ ماتم پرسی میں جانے کا کبھی اتفاق نہیں ہوا تھا
سلیم جیسے آدمی صلاح کار۔ بیوی تیار ہونے لگی تو اتنا اور کہدیا ذرا کپڑے لتے گہنے
پاتے سے درست ہو کر جانا عقل کی دشمن لال دوشالہ پاپ لین کا پاجامہ پہن
پھولوں میں جا پہنچی۔ شاکرہ کا ڈولی سے اُترنا تھا کہ سب بیویوں نے منہ جوڑنا شروع
کیا بلکہ جو دو چار جان پہچان تھیں انہوں نے منہ پر بھی رکھدیا۔ اب تو شاکرہ کا
دم بھر بیٹھنا وبال ہوگیا۔ جس طرف آنکھ اٹھا کر دیکھتی تھی امیر غریب جوان بڑھیا
فلالین کے پاجامے ہلکی ہلکی دولائیاں۔ اپنے کپڑوں کو دیکھ دیکھ کر زمین میں
گڑی جاتی تھی۔ مزید براں یہ ایک اور واقعہ پیش آیا کہ چھوٹا بچہ اور بچوں کی دیکھا
دیکھی برف والے سے دو قفلیاں لے آیا اور صحن میں کھڑے کھڑے دونوں چیٹ
کیں۔ ماں عقلمند فقط پانچ روپے لیکر چلی تھیں وہ حاضری میں دیدیے۔ کہاروں
کو آتے جاتے کا کرایہ گھر ہی پر دیدیا تھا۔ تین پیسوں کے واسطے دو تین عورتوں کے
آگے ہاتھ پھیلانا پڑا۔ جب کہیں پیسے نصیب ہوئے۔ گھنٹہ بھر کو گئی تھی۔ آدھ ہی
گھنٹہ بیٹھی۔ گھڑی سواری گئی اور چلی آئی۔

مولوی صاحب کی بیوی آج تو خیر رنج ہی میں تھیں اگر نہ بھی ہوتیں تو ایسی
چھچھوری بھی نہ تھیں کہ گھر پر آئی سمدھن سے لڑنے کھڑی ہو جاتیں۔ دل میں چاہے
کچھ ہو ظاہر میں تو خاصی اچھی طرح ملیں۔

مرنے والی مرگئی۔ دسواں بیسواں چالیسواں سب کچھ ہو گیا۔ مرنے کے ساتھ
کوئی نہیں مرتا۔ سب رو پیٹ کر چپکے ہو گئے۔ ساس نندیں دیورانیاں۔ جٹھانیاں۔
میاں۔ سسرے۔ دیور۔ جیٹھ سب آئے اور دو دو چار چار روز ٹھہر ٹھہرا کر چلدیے
لڑکے پر تھوڑی سی ردو کد ہوئی۔ دادی کہتی تھی میں لیجاؤں۔ نانی کہتی تھی میں
رکھوں۔ مگر مولوی صاحب بیچارے ان جھگڑوں سے کوسوں دور بھاگتے

والے آدمی بیوی کو سمجھا کر لوا سے کو داماد کے ساتھ کر دیا اور کہدیا میاں تمہاری اولاد ہے۔ اللہ عمر میں برکت دے۔ ہم بھی جب دیکھ لیں گے خوش ہو جائینگے۔ جب زور تھا وہی نہ رہی یہ تو پرایا مال ہے۔

(۲۳)

دوپہر کے وقت ایک دن کاچھن گھر میں آئی۔ بچوں نے پیسے پیسے دھیلے دھیلے کا سودا لیا۔ کچھ اس وقت جی ہی چاہ گیا۔ پیسہ کے امرود شاکرہ نے بھی لیے۔ ایک موٹی سی مولی سائرہ نے اٹھالی۔ کاچھن بولی بیگم پون پیسے سے کمتی نہیں دونگی۔ سائرہ کے ہاتھ میں کوڑیاں پانچ گنڈے وہ بھی چھپیے میں اس طرح پھینکیں کہ چار ہی رہ گئے۔ کاچھن نے کہا لو چھوٹی لے لو وہ تو کم کی نہیں ہو گی۔ سائرہ نے وہیں کھڑے کھڑے مولی توڑ ٹکڑے کر کھانی شروع کر دی۔

**کاچھن**۔ ایسی لٹس پر کمر باندھی ہے تو سارے چھپیے کا چھپیا ہی چھین لو۔

کاچھن کا اتنا کہنا تھا کہ سائرہ نے مولی کا ٹکڑا رکھکر جو کاچھن کے منہ پر مارا تو سر پکڑ کر بیٹھ گئی

ساٹھ بلکہ دو چار برس بڑھتی کی بڑھیا کھوسٹ کاچھن صبح سے شام تک پیٹ کے کارن تین چار دھڑی بوجھ سر پر اُٹھائے پھرتی۔ جب شام کو دو ڈھائی آنے کی صورت دکھائی دیتی۔ ترکاری تو خیر معمولی ہی ہوتی تھی مگر لگے ہوئے ٹھکانے تھے اس سرے سے اس سرے تک کوئی گھر ایسا نہ تھا جہاں نہ جاتی ہو۔ خدا بخشے سائرہ کی دادی کی تو یہ کیفیت تھی کہ گھنٹوں بیٹھی اس سے باتیں کرتی۔ ضرورت سے نہیں بلا ضرورت لیتیں لیتیں نہ لیتیں مگر کاچھن کو کبھی خالی ہاتھ نہ جانے دیتیں۔ دیتیں اور بلا ناغہ دیتیں سلیم کا بیاہ ہوا پانچ روپے نقد دیئے ایک تھان دیا ایک لہنگا بنوا دیا۔

زبردست کمزور کی لڑائی کیا۔ سائرہ اور کاچھن کا جھگڑا کیا۔ زبردست کے

لیوے ہیں۔ سندر کا چھن نے قصور کیا سزا پائی۔ بلکہ ایک حساب سے اسکو سائرہ کا شکرگزار ہونا چاہیئے کہ مولی کے ٹکڑے ہی پر خیر گزری۔ چاہے چوٹ مولی ہی کی زیادہ لگی ہو مگر بدنامی کھیڑ کی زیادہ ہوتی۔۔ یا یہ کہ ممکن بھی تھا یا نہیں سو سائرہ کے مزاج سے سب ناممکن ممکن۔ اور سب غلط درست تھا۔ جرم کی تفصیل نہ تھی کہ سزا کی حد ہوتی۔ قصور کی تشریح نہ تھی کہ فیصلہ کا اپیل ہوتا۔ کا چھن تو کا چھن کسی اور میں بھی اتنی ہمت نہ تھی کہ کچھ کہہ سکتا۔ ماں بھی بیٹھی تھی باپ بھی دیکھ رہا تھا نہ اس کی اتنی طاقت کہ بول کر سکے نہ اس کی اتنی مجال کہ دم مار سکے۔ سُندر رو دھو چپکی اٹھ چھیبا سر پر رکھ کے سیدھی ہولی۔

سائرہ کی تقدیر سے مولوی صاحب کے ہاں بھی وہی آتی جاتی تھی۔ پھیری کی پھرتی دودھائی بجے وہاں پہنچتی۔ ترکاری باقی ہو نہ ہو سودا کام کا ہو نہ ہو سندر کو آندھی جائے مینہ جائے ایک پھیرا کرنا۔ مولوی صاحب کی بیوی کو بھی کچھ سندر کی طلب سی ہوگئی تھی۔ ذرا دیر ہو جاتی تو وہ کئی دفعہ یاد کر لیتیں۔ بیوی تو بیوی خود مولوی صاحب کی کیفیت تھی کہ سُندر سے ایک آدھ بات ہنسی مذاق کی کر لیتے۔

آج جو بی سندر سائرہ کے ہاتھوں پٹک نکلیں بڑھاپے کی چوٹ جاڑے کا موسم سر پر بوجھ تھوڑی ہی دور چلی ہوگی کہ کلہ سوجھ کر کپا ہوگیا سب بکری وکری اینڈ ہوئی کہیں جانے کی ہمت نہ پڑی۔ بھرا ہوا چھیبا لے گھر کو لوٹی۔ رستے میں مولوی صاحب کا گھر پڑتا تھا۔ تکلیف ہو رہی تھی زیادہ۔ سوچا یہ کہ نہیں جاتی تو بیوی کا دھیان لگا رہیگا۔ لگے ہاتھ کہتی بھی چلوں کہ آج جی اچھا نہیں ہے اور ذرا اٹھنک کر دم بھی لیلوں ایک پنتھ دو کاج ہو جائیں گے۔

سندر رذیل ضرور تھی مگر وہ ایسی رذیل تھی کہ آج شریف ایسے نہیں ہوتے۔ اگلے وقتوں کی عورت سب رنگ برتے ہوئے زمانہ دیکھے ہوئے۔ بڑوں کی ملنے والی۔ بیٹا بیٹی والی

جو کچھ کہہ سکتی تھی سائرہ ہی کو کہہ لیا۔ یہ نہیں کر سکتی تھی کہ سسرال میں جا کر لگاتی۔ مگر لوگوں کا انتظام تو کا چھن کا کام نہ تھا جو ہر وقت منتظر تھے کہ ذرا سی بات ہاتھ آئے اور کچھ کی کچھ کر کے پہنچائی۔ سندر پہنچنے بھی نہ پائی تھی کہ ایک اللہ کی بندی نے تمام قصہ جا کر جڑ دیا۔ اتفاق سے اس وقت مولوی صاحب بھی تشریف رکھتے تھے۔ انہوں نے بھی سُنا کچھ سوچ ہی رہے تھے کہ سندر آئی۔

مولوی صاحب نے ہر چند پوچھا۔ بیوی نے لاکھ اُلٹ پھیر کی باتیں کیں مگر داہ رے سندر یہی کہے چلی گئی۔ بیگم۔ بھلا میری گودیوں کی کھیلی۔ میرے سامنے چھوٹی سے بڑی ہوئی مجھ پر ہاتھ اٹھا سکتی ہے۔ تم سے جس نے کہا جھک مارا۔

سندر کو کوئی کاٹ ڈالتا تو نبو لنے والی نہ تھی۔ مگر کیا پابند وضع عورت تھی مرتے مر گئی لیکن پھر اس در پر نہ گئی۔ دو تین دفعہ سلیم رستے میں ملا اور کہا۔ مگر یہی جواب دیا میاں اللہ تم کو خوش رکھے۔ میری بلا نیوالی قبر میں جا سوئیں اب کسکے پاس آؤں۔

## (۲۴)

سائرہ کی منگنی کو اب سال بھر کے قریب ہو گیا۔ شعبان میں مولوی صاحب نے حج بیت اللہ کا قصد کر لیا۔ ساتھ ہی یہ خیال آیا سینکڑوں ہزاروں کوس کا سفر ہے۔ زندگی کا کچھ اعتبار نہیں۔ عابد کا نکاح اپنے سامنے کرتا جاؤں۔ بیوی سے صلاح لی۔ انھوں نے بھی یہی سوچا آخر کرنی تو ہے ہی پھر کیوں لیت و لعل کی۔ ظہر کے بعد مولوی صاحب نے ذکر کیا۔ عصر کے بعد بیوی نے سمدھیانے پیغام بھیجدیا۔ شاکرہ نے کہلا بھیجا تمہارا مال ہے۔ جب چاہے آکر لیجاؤ۔ تجویز یہ ہوئی عید کے دوسرے روز ساچق تیسرے دن برات چوتھے دن وداع۔

شاکرہ کو جو کچھ کرنا تھا سب کر چکی تھی۔ کھانے کا انتظام باقی تھا وہ میاں سلیم کا کام تھا۔ سب سے بڑا انصرام مبلغ علیہ السلام کا تھا۔ سلیم کی ناتجربہ کاری نے اس معاملہ میں بھی بیوی بیچاری کے چھکے چھڑا دیئے کسی مہاجن نے وعدہ کر لیا تھا اُسکے اوپر ایسے

بھولے کہ جب بیوی نے تقاضا کیا یہ ہی کہدیا وقت تو آنے دو۔ جب ضرورت ہوگی لادونگا۔

تاریخ مقرر ہوگئی تو سلیم نے جاکر ذکر کیا۔ قرضہ تو تھا ہی نہیں جو مہاجن کو فکر ہوتا۔ پندرہ بیس روز جھلاتا رہا عین عید کے دن تنت کے تنت انکار کر دیا۔ مہاجن کا جواب دینا تھا کہ سلیم کے ہوش اڑ گئے۔ بہتیرا سر پٹکا منتیں کیں خوشامدیں کیں مگر وہ یہی کہے گیا میاں جی جرار وکڑ کا ایسا ہی معاملہ ہے، چار دن اور ٹھہر جاؤ۔ ادھر تو میرے کنے کوڑی نہیں لاچار اٹھ کھڑا ہوا بنیئے بقال صراف مہاجن دوست آشنا جان پہچان سب ہی جگہ ٹکریں کھاتا پھرا۔ مگر کون کسی کے کام آتا ہے۔ روپیہ کا نام سُنکر سب نے منہ پھیر لیا۔ حیران پریشان گھر آیا تو کمہار کھڑا مٹکوں کے دام مانگ رہا تھا۔ کہار پیسوں کو چیخ رہے تھے۔ پہلے اُن ہی سے مڈبھیڑ ہوئی۔ اندر پہنچے تو بیوی میاں کا انتظار کر رہی تھی۔ میاں نے آکر سوکھا جواب دیدیا۔ منہ دیکھ کر رہ گئی۔ وقت اتنا تنگ۔ مجبوری اتنی زیادہ۔ کچھ کرتے دہرتے بن نہ آئی۔ ہوتا نہ ہوتا یہی ہوتا کہ ایک آدھ چیز گروی رکھی جاتی پھر مہاجنوں کا دینا۔ تین سو روپے کا مال دیکھ لیں تو مشکل سے دو پونے دو سو روپے حوالے کریں۔ یہاں ایسی کون سی چیز تھی۔ سارا ہاتھ گلا جاتا تو شاید پورے ہوتے۔ دنیا جہان تو دنوں اور مہینوں سے شادی بیاہوں میں جانے کی تیاریاں کرے ادہر اُدہر سے مانگ مونگ پہن اوڑھ کر آئے یہاں جو گرہ کا وہ بھی غارت ہو۔ خیر اتنا تو نبھ بھی جاتا بیٹی کی ماں تھی بیٹے کی ماں تو تھی ہی نہیں۔ زیور زیادہ نہ ہوتا معمولی مگر یہ تو نہ تھا کہ دلہن کی ماں (کپڑے چلکٹ ہیں تو خیر) ننگے کان خالی گلا سونٹا سے ہاتھ پھر رہی ہے۔

یکیسی وقت تھی کہ دو چار روز کی بھی تو مہلت نہیں۔ کل ایک دن ساچق میں باقی رہا منگل کی عید ہوئی بدھ کی ساچق۔

سلیم جب تک حصول مقاصد میں ناکام ہوا شاکر اتنی دیر میں اپنا تمام کام

انجام دے چکی تھی۔ گھر کی درستی فرش بچھونا چراغ بتی جھاڑو بہاڑو سب ٹھیک ٹھاک کرلیا۔ ایک بجا ہوگا جو سلیم ناکامی کا مژدہ لے کر آئے کھڑے کھڑے آئے اور اُلٹے پاؤں چلے گئے۔ گویا مہاجن کا پیغام تھا کہ پہنچ کر سبکدوش ہوئے۔ کیا بےفکر آدمی تھا بیوی کو اطلاع دے بیٹے سے کیا ب ننگا عید کی کچوریاں کھانے بیٹھ گیا۔

سلیم کا مزاج بچپن ہی سے اس قسم کا واقع ہوا تھا کہ وہ اپنی نفسانی ضرورتوں کو ہر چیز پر مقدم سمجھتا تھا۔ کسی کو تکلیف پہنچے نقصان ہو کوئی برا کہے بدنامی ہو کچھ بھی ہو اپنی ضرورت نہ اٹکی رہے۔ جب اپنا کام نکل گیا پھر بلا سے کچھ ہی ہوا کرے۔

سچ پوچھو تو یہ ضرورتیں بھی سلیم کی تھیں مگر اس نے نہ کبھی پہلے ان کو اپنا خیال کیا نہ آج۔ بیوی کے مارے باندھے اتنا بھی کیا ورنہ اس کی طرف سے جہیز میں آگ لگجاتی تو اور زیور چوری ہو جاتا تو اس کی بیزار سے۔ اسکو تو صرف وہ ضرورتیں محسوس ہوتی تھیں جو اس کی ذاتی راحت و تکلیف سے متعلق ہوں۔ اس معاملہ میں سلیم سائرہ سے کچھ کم نہ تھا کسی چیز کی ضرورت شرط ہے۔ بچے سے چھین لینے میں اسکو عذر نہ تھا۔ غیر سے مانگ لینے میں اسکو عار نہ تھی۔ بچے صبح سے بھوکے بیٹھے ہوں اپنے پاس چھ سات پیسے ہوں تندور کے پراٹھے پکوا لیے بالائی لے آیا اور بیٹھ کر کھالی۔ بہت مہر پدری نے جوش کیا تو ٹکڑا ٹکڑا بچوں کو دے دیا۔ کھاپی موچھوں پر تاؤ دے بیوی سے کہدیا حقہ بھر لاؤ۔

سلیم کو ضرورت کیا تھی کہ وہ اس موقع پر اپنے فرائض کو سمجھتا اور خلاف عادت اور مزاج اپنے پیچھے غم لگاتا۔ لگاتی نہ لگاتی شاکرہ۔ چنانچہ لگایا اور ایسا لگایا کہ برسا ہی برس میں آدھی بھی نہ رہی۔

اگر کہیں شاکرہ کی طبیعت بھی اثر صحبت سے جو بہت ممکن و قرین قیاس تھا سلیم ہی کے رنگ پر آجاتی تو تمام شہر میں نام روشن ہو جاتا کہ ڈاکٹر صاحب کی پوتی

کے بیاہ میں حقہ پان تو درکنار براتیوں کو پانی تک نصیب ہوا۔ مگر عورتوں کا سلیقہ اس
موقع پر کام نہ آیا تو گھر والیوں اور بازار والیوں میں استیانہ ہی گیا رہا۔ شاکرہ بطرز
امیرانہ یا غریبانہ پندرہ بیس برس سے گھر کر رہی تھی مانا کہ اب مفلسی تھی۔ لیکن ایک
وہ بھی زمانہ تھا کہ ان ہی ہاتھوں سینکڑوں روپے آئے اور گئے۔ سلیم نے جو کچھ کیا
اس کو سب بن آئی مگر شاکرہ کو کچھ بن نہ آسکتی تھی۔ یہ شاکرہ کی شرافت کہو سعادت
کہو عنایت کہو۔ کوئی بیہودہ نالائق ناہنجار ہوتی، ہاتھ پر ہاتھ رکھ کر بیٹھ جاتی رسوائی
ہوتی تو سلیم کی۔ بدنامی ہوتی تو ڈاکٹر صاحب کی۔ شاکرہ کا کیا بگڑتا۔ سلیم جیسے میاں
کا جواب تو یہی تھا مگر شاکرہ کو جیسی بیوی پندرہ بیس برس کی بیاہی۔ ہزار برس کی نیو گھر تین برس
ہر طرح اسی کی خرابی تھی۔ میاں تو روٹی کھا کہاروں کو چھپتا کمہار کو مانگتا چھوڑ چھاڑ چلتے ہوئے
شاکرہ کی عاقبت اندیشی نے اس وقت گھر کی عزت رکھ لی۔ ورنہ سلیم تو اپنی دانشمندی
پر باپ دادا کی عزت قربان ہی کر چکے تھے۔ شاکرہ کا بیان تو یہی ہے کہ قرض لائی۔
مگر زمانہ ایسا نہیں دکھائی دیتا کہ تین سو روپے کا اعتبار صرف شاکرہ کی زبان
کا بوجھ تھا۔ کوئی ذریعہ قرض سمجھ میں آتا ہے۔ نہ کوئی دینے والا دکھائی دیتا
ہے۔ بہرحال اس سے بحث نہیں۔ قرض لائی یا پاس سے نکال لے۔ وقت پر ناک
رکھ لی۔ بالفرض قرض ہی لائی تو بھی بیوی کی ساکھ میاں سے زیادہ رہی کہ میاں
تمام شہر میں خاک چھانتے پھرے اور ادھی نصیب ہوئی۔ بیوی اپنے آدھے سخن پر
پھر جھولی تین سو روپے لے آئی۔

سلیم نے بیوی کے حال پر ایک اور عنایت کی۔ بیٹی کے بیاہ کو بھی جانے دو
برس کل بس سات دن پھر نہ گیا گیا شام ہو گئی اور ملنے کا نام نہ لیا۔ روٹی کھا دو پان
منگوا ایک منہ میں رکھ اور ایک ہاتھ میں لے باہر نکلا۔ گلی سے باہر خلیفہ سلامت
کی بیٹھک میں چوپڑ ہو رہی تھی وہاں ڈٹ گیا۔ گھر کا تمام کام کاج پٹا ہو رہا تھا

باہر میاں کوڑیاں چت کر رہے تھے۔ بیوی یوں کی گوٹ کی طرح اُدھر میں پھنسی ہوئی تھیں۔ شام تک راہ دیکھ دیکھ بھائی کے سپرد پان زردے کا انتظام کیا۔ خالو سے برتن منگوائے۔ بھتیجے سے پھولوں کا گہنا منگوایا۔

خدا مسبب الاسباب ہے کسی کی ضرورت اٹکی نہیں رہتی۔ اللہ کے بندے سب ہی قسم کے ہیں ایک کا کام ایک سے نکلتا ہی ہے شاکرہ کیا تو اللہ رکھے سہاگن تھیں۔ رانڈیں بے وارثیاں جن کا کوئی والی نہ سر دھرا اُن کے بھی سب کام ہو ہی جاتے ہیں۔ اُن دماغ چوٹوں کا تو ذکر نہیں ہے کہ برابر میں موت ہو جائے ماتم پرسی کریں میت کے ساتھ دو قدم بھی نہ جائیں باقی دنیا کے کام یوں ہی چلتے ہیں۔ وہ اس کے وقت پر یہ اس کے وقت پر۔ مزاج میں انسانیت ہونی چاہیئے۔ زبان وہ چیز ہے کہ اس سے غیر اپنے ہو جاتے ہیں۔ شاکرہ تو سبحان اللہ! خاندان اور کنبہ تو الگ رہا۔ محلّے تک میں کوئی آدمی ایسا نہ تھا جو اس کی تعریف نہ کرتا ہو۔ شاکرہ کے ذرا زبان ہلانے کی دیر تھی ہمسائے اور پڑوسی تو آنکھیں بچھانے کو تیار تھے۔ سب نے مل کر ہاتھوں ہاتھ کام اٹھا لیا۔ مٹی کے پیالے سے لے کر چاولوں کی بوریاں تک آموجود ہوئیں۔

عید والے دن تو سا جھی کیا اگر برات بھی ہوتی تو کس کو غرض پڑی تھی کہ برس کے برس دن اپنا گھر سنسان اور تہوار ویران کرتا۔ شاکرہ کے میکے کی پانچ چار عورتیں آگئی تھیں وہی اپنا گود پیٹ۔ ماں۔ دو تو بھاوجیں۔ بھانج بہو۔ زیادہ بکھیڑا نہ کرنا پڑا۔ روٹی سالن پک گیا سلیم پلٹا تو رات کے دس بجے۔ چبوترے سے آگے لکڑیوں کا ڈھیر پڑا ہوا تھا۔ ایک ٹھوکر جو لگی اوندھے منہ گرا۔ کتنا سمجھدار آدمی تھا۔ چوٹ لگی اپنی بیوقوفی سے بیوی پر خفا ہونے لگا۔

جب ہوتی ہو بیچ میں فضول فضول چیزیں ڈال دیتی ہو اتنا خیال نہیں کہ آنے کا

وقت ہے رستہ تو صاف کر رکھوں کہ کہیں چوٹ نہ لگ جائے۔

**بیوی** - واہ اُس وقت کے گئے گئے اب گھستا نصیب ہوا اور وہ بھی بگڑتے ہوئے۔ ابھی لمپ جل رہا ہے۔ لکڑیاں پڑی ہوئی ہیں آنا نہ دکھائی دیا۔

**میاں** - چلو کھانا لاؤ۔

کھانا کھا کر پلنگ پر لیٹے۔ منجھلی لڑکی نے حقہ بھر کر دیا۔ بیوی پان بنا کر لائی۔ دو تین گھونٹ حقہ کے پیئے ہونگے پان منہ کا منہ ہی میں رہا اور خراٹوں کی آوازیں آنے لگیں۔ امیر غریب بڈھا جوان کوئی ہو جب تک رشتۂ حیات موجود ہے اور تعلقات دنیوی باقی ہیں خواہش وارمان حسرت نام ونمود پیچھا نہیں چھوڑتے۔ مولوی صاحب کے یہاں سے دلہن کی عیدی اس دھوم دھام سے آئی کہ تمام شہر میں نام ہو گیا۔ مگر بیٹے والوں کا صرف تو ایک قسم کی تجارت ہے کہ منفعت کے سوا خسارے کی کوئی صورت ہی نہیں۔ سوا ٹھائے سوا سو آئے۔

شاکرہ کو اس سے زیادہ ٹیپ ٹاپ کرنی پڑی۔ جو کچھ کیا آپ ہی کیا۔ سلیم کو تو شاید خبر بھی نہیں ہوئی۔

باسی عید کو ساچق کا دن تھا۔ شام کے وقت پاس پاس کی عورتیں آنی شروع ہوئیں۔ مغرب کے بعد ساچق آئی۔ مولوی صاحب نے ہرچند چاہا کہ صرف فضول سے احتراز کیا جائے۔ مگر طوطی کی آواز نقارخانے میں کون سنتا ہے ایک چلی ساچق بھی آئی تو ایسی آئی کہ سب دیکھ کر دنگ ہو گئے۔ پانچ من بری چار خوان میوے کے پانچ شیشے گلاب کے سات شیشیاں عطر کی۔ پانچ کنگھیاں۔ پوڑوں میں مہندی۔ سہاگ پوڑے میں خوشبوئیں بابا فرید کے پوڑوں میں کھانڈ چنگیر۔ پاندان میں پھولوں کا گہنا۔ گہنے میں بدھی، گجرے، کرن پھول، ٹیکا، چمپا کلی۔ ڈبیا میں مصری کی ڈلیاں، نتھ، سینیوں میں میوہ، کلاوے کشتیوں میں جوڑے، سفید چینی ہوئی ٹھلیاں سلیقے کہیں آئیں ستا گیارہ چودہ پیالیاں آئے کہیں

گیارہ بجے کے قریب سمدھنیں آئیں۔ شاکرہ کے ہاں برات میں بھی اتنے مہمان نہ تھے جتنے وہاں سے ساچق میں آئے۔ خیریت یہ ہوئی کہ کھانے کی تخ نہ تھی ورنہ وہ رسوائی ہوتی کہ بیٹی کے بیاہ میں چھٹی کا کھایا یاد آجاتا۔ صرف شربت کا معاملہ تھا زیادہ وقت نہ ہوئی دس سیر اولے تو موجود ہی تھے بتنجن کا قند رکھا ہوا تھا وہ لے لیا۔ شاکرہ کی تو اس روز شکل بھی نہ دکھائی دی۔ دلہن کی ممانی شربت پلانے کھڑی ہوئیں اور خالہ رومال ہاتھ میں لیکر منہ پونچھنے۔

سائرہ کی صورت دیکھ کر تعجب اور حیرت ہوتی تھی۔ وہی سائرہ جو تمام دن سارے گھر کو سر پر اٹھائے رہتی تھی۔ سمٹ سمٹا کر ایسی دبکی سکڑی بیٹھی تھی کہ منہ میں زبان ہی نہیں۔ دُلہن کو لاکر باہر بٹھایا تو سب سے پہلے ساس اُٹھ کر پاس آئیں۔ منہ کھولا پہلے پھولوں کا گہنا پہنایا۔ کانوں میں پتے بالیاں میکے کی تھیں ساس نے جھلنیاں چڑھائیں۔ جھومر لگایا۔ گلے کے واسطے ٹھسی لیکر آئی تھیں مگر چار انگل چوڑا گلوبند دیکھ کر ہمت نہ پڑی مالا پہنا دی۔ بازو پر نونگے میکے کے تھے جوشن اُنھوں نے باندھے۔ پاؤں میں لچھے ہاتھوں میں اینڈوی کے کنگن۔ ناک کو نتھ۔ ساس اُٹھیں تو کسی نے انگوٹھی کسی نے چھلا۔ غرض ہزار روپے سے زیادہ کا زیور سسرال سے چڑھا۔ پیروں میں سونا پہننے کی یا تو اُن کے ہاں کی آن ہوگی یا مولوی صاحب نے اجازت نہ دی ہوگی اور جو دونو باتیں نہ تھیں تو بیشک غلطی کی۔ اس جوڑے چڑھاوے میں دو ایک چیزیں کم کرکے ایک گہنا پاؤں کا خاصی اچھی طرح ہوجاتا۔ ایک اشرفی اکیس روپے ہاتھ پر رکھے پاس والیوں نے دُلہن سے سلام کردایا۔ پھر سب نے باری باری مصری کی ڈلیاں اور لقمے کھلانے شروع کیئے۔

سلیم کی دانشمندی نے بیوی کے ساتھ ایک اور لاجواب سلوک کیا۔ بہوڑے کا کھانا تین من کی تجویز ہوئی۔ شاکرہ نے حساب کرا کر چار دبوں کی بوریاں گھی کے کنستر

کھانڈ میوہ سب باہر بھیجدیا۔ پوسیری کے حساب سے گھی بھیجا۔ برابر کا گوشت دیا۔
دنیا میں سب ہی قسم کے آدمی ہوتے ہیں۔ پھر میاں سلیم کے ملنے والے تو ایک سے ایک بدتر تھے۔ اس سے بہتر موقع اور کون سا ملتا۔ محمد وتارکش نے باڑ پر رکھ لیا۔ میاں عقل جاتی رہی۔ یہ سب محلے والے تم کو پاگل بنا رہے ہیں۔ بورچی (باورچی) سے ملکر مال کھائے جاتے ہیں۔ ایک وہ تمہاری بیوی الو بھلا کہیں سیر کو پوسیری گھی آجتک سنا بھی ہے۔ بریانی میں گھی چھٹانک نہیں ڈیڑھ چھٹانک رکھ لو۔ اور پی تو ہم نے بڑے بڑے امیروں میں بھی نہیں سُنا۔ ڈپٹی صاحب تک کے ہاں کہ ایک نوالے میں ہاتھ چپک بہ چپک ہوتا تھا۔ میرے ہی ہاتھوں چھٹنکی کے حساب سے گھی دیا گیا ہے۔ چاولوں میں چکنائی اصل میں گوشت کی ہوتی ہے۔ ممن سے زیادہ کاریگر عیدو نہیں ہے۔ شہر میں کیا دور دور اپنا ثانی نہیں رکھتا۔ بلا کر پوچھ لو کدھی چھٹنکی سے زیادہ گھی دیا ہے جب تم جیسے بیوقوف پلے پڑجائیں۔ نہ کہ کنستر کے کنستر غارت [illegible] رہے ہیں اور تم کو خبر نہیں۔ پانچوں کنستر اٹھالو یہاں لاکر بند کردو حساب سے گھی دیدو۔ ہم تو تمہارے بھلے میں ہیں۔ بچیگا تو تمہارے ہی کام آئیگا۔ ہم تو کھا نہیں جائینگے۔
یہ تو ایک مدلل بحث تھی۔ میاں سلیم کو تو اشارہ کافی تھا چھٹنکی کے حساب سے گھی باورچی کے حوالے کیا اور باقی کنستر اُن کرم گستر کے سپرد کیے۔ باورچی ہرچند چیخا پیٹا۔ سلیم کس کی سننے والے تھے۔ یہ ہی کہے چلے گئے تم کو پکانے سے کام ہے مال بگڑیگا ہمارا۔ نقصان ہوگا ہمارا۔ بدنامی ہوگی ہماری۔ تم کہنے والے کون۔ جتنا دیا ڈالدو۔ میاں انتظام کے سپرد کھانے کا انتظام تھا۔ تھوڑی دیر تک تو سلیم کو سمجھاتے رہے مگر جب دیکھا کہ یہ کسی طرح رستے ہی پر نہیں آتا تو سب چھوڑ چھاڑ اُٹھ کھڑے ہوئے۔ دروازے پر آئے کہ گھروالی کو اطلاع دیدیں۔ بہت غل مچایا مگر شادی کے گھر میں کون سنتا ہے۔ جل کر چلدیے۔

باورچی کا کیا بگڑتا تھا۔ اس نے چٹکی کی آدھی چٹکی بھرائی۔ ساڑھے تین سیر توکل گھی ہی ملا۔ دو سیر اس نے ہضم کیا۔ ڈیڑھ من بریانی میں سما کر پونے دو سیر گھی ہوگا۔ بریانی کیا خشکہ تھا وہ بھی اُبالا کہ ایک نوالہ نہ کھایا جائے۔

شاکرہ کا بھانجہ اتفاق سے کھانے پر ضد کرنے لگا۔ ماں سُنکر چپ ہوگئی بچہ تھا کہ کھڑا اور پڑا اٹھنیاں کھانے لگا۔ خالہ بولی بوا ایسی بھی غیریت کس کام کی۔ بریانی دم ہوگئی ممانی سے کہو بھائی انتظام نوالہ نکلوا لائیں گے۔ ماں نے ایک مٹی کی رکابی بچے کو دیدی کہ جا کر خالو سے نکلوا لا۔ خالو (سلیم) کو کیا عذر تھا۔ رکابی بھر لڑکے کے حوالے کی۔ گرم گرم بھلستی ہوئی بریانی۔ بھری ہوئی رکابی۔ پانچ برس کا بچہ، چوکھٹ پر چڑھتا تھا دھڑام سے گر پڑا۔ دوسری دفعہ میاں سلیم نے بھانجے کے ساتھ اتنی عنایت کی کہ دروازہ تک پہنچا گئے۔ ماں وہیں کھڑی تھی رکابی اور لڑکے کو لیکر دالان میں آئی۔ بریانی کو جو دیکھتی ہے تو ماشاءاللہ چاول اس خوبصورتی سے گلتھی ہوئے ہیں کہ سبحان اللہ نوالہ بنانے کی ضرورت نہیں۔ بھکراند اس غضب کی آرہی ہے کہ ناک نہ دی جائے۔ گھی کا نام نہیں۔ زعفران کا پتہ نہیں۔ چاول ہیں کہ سفید بگلے کا پر پڑے ہوئے ہیں۔ لڑکے سے کہنے لگی میاں یہ کیا اٹھا لایا۔ جا دیغ (دیگ) میں سے نکلوا کر لا۔ بچہ تھا ضدی لگا ہائے بھوک کرنے۔ بھانجہ کی آواز سنکر شاکرہ کہتی ہوئی آئی۔ بوا! تم تو بالکل ہی دوئی برتتی ہو اپنایت کی یونہیں میں اکیلی کہاں کہاں پھروں کیا کیا کروں۔ کدھر کدھر دیکھوں۔ تم اتنی نہیں ہو کہ ذرا سا نوالہ نکلوا کر بچے کو منگا دو۔

**بہن**۔ منگوایا تو تھا خبر نہیں دولہا بھائی نے یہ کیا دیدیا۔ میرا تو دیکھ کر بھی جی متلانے لگا۔ سونگھو تو سہی کیسی گوشت کی لیساند آرہی ہے۔

شاکرہ نے رکابی اٹھا کر دیکھی تو ہوش اُڑ گئے۔ گھبرائی ہوئی دروازے پر

آئی۔ پردہ کرا کر چھوٹے مکان میں دیگوں پاس پہنچی۔ کونڈا اٹھا کر دیکھتی ہی تو بریانی چشم بددور۔ بیاروں کے منہ لائق۔

روپیہ کا روپیہ گیا۔ بدنامی کی بدنامی ہوئی۔ اتنا روپیہ نہ اتنا وقت۔ بیٹی کے شادی کرے تو کیا۔ باورچی نے مفصل کیفیت سُنائی۔ میاں انتظام کو خبر ہوئی وہ آئے سنکر چپ ہو گئے۔ کیا کرتی اور کس سے کہتی۔ صبر شکر کرتی ہوئی چلی آئی اور گم سم بیٹھ گئی۔

سلیم یہاں سے اُٹھ کر اُن صلاح کار پاس پہنچے۔ اس نے دور سے دیکھتے ہی کہدیا واہ ڈاکٹر صاحب اچھا گھی رکھا۔ تمھارے کنستروں کے ساتھ میری پانچ تولے کی سچی بیٹری بھی غارت ہو گئی۔

صبح چار بجے برات آئی شاکرہ سے جس قدر امید تھی اس سے زیادہ کر دکھایا عورت زات ہو کر اتنا معقول انتظام کیا کہ اتنی بڑی برات میں رتی بھر موقع کسی کو شکایت کا نہ ملا۔ مردانے میں تو جانے سے رہی۔ البتہ زنانے میں تین برس کے بچے سے لیکر ساٹھ برس کی بڑھیا تک سب کی خاطر مدارات ناشتے کا انتظام پان چھالیہ غرض کوئی کام ایسا نہ تھا جو قابل اعتراض ہو۔ نو بجے کے قریب نکاح ہوا۔ نکاح ہو چکا تو تھالی جوڑ میں دولہا کے واسطے شربت گیا۔ آدھا دولہا کو پلایا۔ آدھا دلہن کے واسطے آیا۔ گیارہ بجے کے قریب دولہا کو گھر میں بلایا۔ بہنیں آنچل ڈالکر لائیں۔

کیا مبارک وقت تھا عابد دولہا بنے ہوئے تھے۔ پھولوں کی خوشبو سے کپڑے مہک رہے تھے۔ عطر کی لپٹیں آرہی تھیں۔ بیسیوں کارچوبی اور مصالحہ کے دوپٹے سر پہ پڑے ہوئے تھے۔ ماں کا دل دیکھ دیکھ کر باغ باغ تھا۔ عزیز اقارب سب خوش ہو رہے تھے۔ آنچلوں کی چھاؤں میں بہنوں کے ساتھ ساتھ عابد کمرے میں آکر بیٹھے چاروں طرف سے عورتیں گھیرے ہوئے تھیں۔ مولوی صاحب کی اجازت نہ تھی مگر آرسی مصحف ہوا۔ اس کے بعد میراسنوں نے سنڈھا گانا شروع کیا بیٹی کا رخصت ہونا۔

یوں ہی دردانگیز سماں ہے۔منڈھے سے طبیعتیں اور بھی بے اختیار ہوگئیں۔

عابد کی ماں غمزدہ تو تھیں ہی۔ منڈھے کا شروع ہونا تھا کہ بیٹی کی تصویر آنکھوں کے سامنے پھر گئی۔ آنسا رؤیں کہ ہچکی بندھ گئی۔

اب جہیز نکلنا شروع ہوا۔کسی کو بھی یہ امید نہ تھی کہ شاکرہ اس شان و شوکت سے بیٹی کو رخصت کرینگی۔اکیس جوڑے مصالحہ سے پٹے ہوئے۔دولہا کے جوڑے کے ڈیڑھ سو روپے نقد۔اکیاون روپے سلامی کے۔تانبے اور شیشے کے برتن ملا کر دو سوسے کم نہ ہوں گے۔بلکہ دو چار زیادہ ہی سمجھنے چاہئیں۔ایک بلوری قاب کا جوڑا جو تمام شیشے کے برتنوں کا مول تھا۔رستے ہی میں شہید ہوا۔کیچڑ ہو رہی تھی۔چماری کا پیر پھسل گیا کھانچی سمیت نیچے آرہی۔شیشہ کی بساط ہی کیا ٹکڑے اڑ گئے۔

بڑے بڑے جنگی دو چوبی صندوق، کشتیاں، خوان، گھڑونچیاں، لسٹکن، نہانے کی چوکی۔طشت کی چوکی، جانماز کی چوکی (تھیں بھی تو بڑی نمازن) غرض پوری تیس چیزیں تھیں۔

اس جہیز کو دیکھ کر کوئی شخص ایسا نہ تھا جو شاکرہ کی تعریف نہ کرتا ہو۔قصہ مختصر سائرہ تانبے کے پلنگ چھپرکھٹ سے اس دھوم دھام کا جہیز لے کر دو بجے کے قریب میکے سے رخصت ہوئیں۔ دو بڑی بوڑھیاں ساتھ گئیں کہ سسرال میں شرم کی وجہ سے دقت۔ میکے کی جدائی کا زیادہ اثر اور ضرورتوں کے اظہار میں تکلف کی تکلیف نہ ہو۔

# منازل السّائرہ حصہ دوم

منازل کے معنی منزلیں اور سائرہ کے معنی سب، گویا منازل السائرہ کا مطلب ہے سب منزلیں۔ مستورات کی زندگی کی سب منزلیں۔ پھر اس کتاب کی ہیروئن کا نام بھی سائرہ ہے اور اس میں اس کا بچپن، جوانی، بڑھاپا اور جو کچھ ایک عورت کو اپنی پوری عمر میں پیش آتا ہی دکھایا گیا ہے۔ یہ سارا قصہ دلچسپ و مؤثر ہونے کے علاوہ ہندوستانی خواتین کے لیئے بے حد مفید ثابت ہوگا۔ صبح زندگی و شام زندگی میں اور منازل السائرہ میں صرف اتنا فرق ہے کہ صبح زندگی اور شام زندگی میں ایک بڑی معقول بچی بیوی اور ماں کی حالت ملتی ہے اور اس میں ایک نہایت نامعقول بچی بیوی اور ماں کی۔

صبح زندگی و شام زندگی کو پڑھ کر جی چاہتا ہے کہ بس عورتیں ہوں تو ایسی ہوں اور منازل السائرہ کو پڑھ کر بے اختیار منہ سے نکلتا ہے کہ خدا ایسی عورتوں سے پالا نہ ڈالے۔ اس وقت منازل السائرہ حصۂ اوّل آپ کے سامنے ہے۔

منازل السائرہ حصہ دوم جس میں سائرہ کی شادی کی بعد کی کیفیت ہے عنقریب شائع کرونگا۔

حصہ دوم حصۂ اول سے کہیں بڑھی چڑھی چیز ہے اور اس کی قیمت بھی ایک روپیہ ہے۔

واحدی

# شام زندگی کیا ہے؟

## حضرت خواجہ حسن نظامی صاحب لکھتے ہیں

کہ شام زندگی باعتبار ادب اردو زبان کا بہترین تحفہ ہے اور بلحاظ ضروریات خانہ داری کی کوئی بات اس میں چھوڑی نہیں گئی۔ اسکی عبارت کا زور اور اثر ہر شخص تسلیم کریگا۔ مولینا راشد الخیری کی تحریر مستورات کے بارے میں ہمیشہ دل کے پار ہوجایا کرتی ہے۔ ایسی مفید اور از سرتا پا مرصع کتاب کسی کی نظر سے نہ گزرے تو یہ اسکی بدنصیبی ہے۔

## مولوی ظفر علی خاں بی اے (علیگ) تحریر فرماتے ہیں

کہ ہم میں سے کسی شخص کے اٹھ جانے سے جو جگہ خالی ہوجاتی ہے وہ اکثر خالی ہی رہتی ہے لیکن یہ کلیہ کم از کم مصنف مراۃ العروس کی جانشینی کے متعلق مولینا راشد الخیری کے گلریز قلم نے متعدد لطیف و پاکیزہ تصانیف کے سلسلہ سے باطل کردیا۔ شام زندگی مولینا کی تازہ ترین تصنیف ہے۔ عورت کو بچپن سے لیکر بڑھاپے تک میکے اور سسرال میں بیٹی بہن بی بی اور ماں ہونیکی حیثیت سے جتنی عمرانی منزلیں طے کرنی پڑتی ہیں سب کی جیتی جاگتی بولتی چالتی تصویریں ناظرین کے سامنے آجاتی ہیں زبان ایسی صاف اور شستہ ہے کہ معلوم ہوتا ہے ابھی کوثر میں دھلکر آئی ہے۔

## اخبار تہذیب النسواں کی رائے ہے

کہ مولینا راشد الخیری کا طرز بیان حد درجہ دلآویز ہے۔ دہلی کا خالص روزمرہ اور بیگمات کی پرلطف زبان لکھنا اور معاشرت کا فوٹو اتارنا ان کا طغرائے امتیاز ہے۔ شام زندگی میں اُنہوں نے ایک خاتون کی شادی سے لیکر موت تک کا نقشہ کھینچا ہے اور دکھلایا ہے کہ ہماری بہنیں اور بیٹیاں۔ ساس سسروں، نند دیوروں اور خود شوہر کو کس طرح خوش رکھ سکتی ہیں اور شوہر کے گھر کو کیونکر بہشت بنا سکتی ہیں۔ ایک روپیہ چار آنے ان انمول موتیوں کے مقابلہ میں جو ۲۴۴ صفحات پر بکھیرے گئے ہیں کچھ شے نہیں۔

## اخبار شریف بی بی کی رائے ہے

کہ شام زندگی میں جو کچھ لکھا ہے اسکے موافق بیویاں اپنے بچوں کی تعلیم و تربیت کریں تو اُنکی وہ تمام بُرائیاں چند روز میں دور ہوجائیں جنکا رونا رویا جایا کرتا ہے سچ یہ ہے کہ شام زندگی سے بہتر اس وقت تک فرقہ اُناث کے لیئے کوئی کتاب شائع نہیں ہوئی۔ دلچسپ اور مؤثر اتنی ہے کہ اسکا ایک صفحہ پڑھنے کے بعد ناممکن ہے کہ اسے ہاتھ سے چھوڑا جاسکے۔ جو لوگ اپنی عورتوں کو بہترین عورت بنانا چاہتے ہیں وہ شام زندگی ضرور پڑھیں۔

## اخبار مشرق کی رائے ہے

کہ شام زندگی بظاہر درد و غم کی داستان ہے لیکن صنف نازک کی تعلیم و تربیت کے لیئے ایک بڑی قابل معلمہ کا کام دیتی ہے۔

## اخبار الفضل کی رائے ہے

کہ شام زندگی میں قابل مصنف نے نہایت عمدگی سے آداب معاشرت، اطاعت شوہر، انتظام خانہ داری، تربیت اطفال، ازالۂ توہمات کو بیان کیا ہے۔ آگرہ اخبار کی رائے ہے کہ مولانا راشد نے اپنی تمام عمر کے تجربوں کو جو بہو بیٹیوں کے تعلقات دیکھتے دیکھتے انھیں ہوچکے ہیں شام زندگی میں جمع کردیا ہے۔ انسٹی ٹیوٹ گزٹ کی رائے ہے کہ شام زندگی اس لائق ہے کہ کل شریف گھرانوں میں خواتین کے مطالعہ سے گزرے اور بچوں کو بطور درسی کتاب کے پڑھائی جائے۔ قیمت سوا روپیہ

# صبح زندگی

یہ شام زندگی کا پہلا حصہ ہے، شام زندگی میں نسیمہ بیگم کی شادی سے موت تک کے حالات پڑھنے سے پہلے ذرا ان کا کوارپنہ بھی دیکھ لو۔ اس سے تمہیں پتہ چلیگا کہ ایک لڑکی کی پیدائش سے شادی تک کیونکر تعلیم و تربیت کرنی چاہیئے۔ علامہ راشد الخیری اس قسم کے مضامین کو دلچسپ اور مؤثر بنا دینے میں جو ملکہ رکھتے ہیں وہ کسی سے پوشیدہ نہیں۔ یہ تمھاری بیٹیوں کی آتالیق ہے۔ تمہاری بیویوں کی مشیر ہے اور خود تمھاری ذات کے لیے لٹریچر کا بیش بہا خزانہ ہے۔ انمول قصہ ہے۔ اس سے کام لو نصیحت پکڑو اور لطف اٹھاؤ۔ صبح زندگی میں درد بیان۔ کیف زبان اور زندگی کا سامان سب کچھ موجود ہے۔ قیمت عہ

## صبح زندگی اور شام زندگی

## کا تیسرا حصّہ

# شب زندگی

صبح زندگی میں نسیمہ کے بچپن اور جوانی کو دکھایا گیا ہے اور شام زندگی میں اسے آخری منزل تک پہنچایا ہے۔ شب زندگی میں موت کے بعد کی سرگزشت پڑھو اور اپنے بیوی بچوں کے سامنے نسیمہ کا نمونہ پیش کر کے اُنہیں اس جیسا بناؤ تاکہ وہ یہاں بھی اچھے بیج بوئیں اور وہاں بھی اچھے پھل کھائیں۔

صبح زندگی اور شام زندگی مفید ہونے کے ساتھ جیسی مؤثر اور درد انگیز کتابیں ہیں۔ آپ کو اُن کا علم ہے۔ پھر شب زندگی جو ستم نہ ڈھائے کم ہے۔

علامہ راشد الخیری کی ہر سطر جادو کا کام کرتی ہے اور شب زندگی اُن کا ماسٹر پیس ہے۔

قیمت حصۂ اول عہ ۔ حصۂ دوم عہ

ملنے کا پتہ

## مینیجر نظام المشائخ پوسٹ بکس ۱۵ دہلی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# منازل السائرہ

## حصہ دوم

تصنیف

## مصور غم علامہ راشد الخیری مدظلہ

مصنف صبح زندگی. شام زندگی. بنت الوقت. سراب مغرب وغیرہ وغیرہ

سے

## ملا محمد واحدی دہلوی

نے


بماہ جمادی الاول ۱۳۴۸ھ ہجری النبوی مطابق اکتوبر ۱۹۲۹ء عیسوی

تیسری مرتبہ

میرزا محبوب بیگ صاحب کے محبوب المطابع برقی پریس دہلی میں چھپوا کر شائع کیا

(قیمت ایک روپیہ علاوہ محصول)

# منازل السائرہ
## کا
# نام اور مضمون

پریس ایکٹ کے علاوہ انڈین کاپی رائٹ ایکٹ اور مجموعہ تعزیرات ہند کی دفعات ۴۷۸ و ۴۷۹ کے ماتحت بھی رجسٹری کرالیا گیا ہے لہذا کوئی صاحب لالچ میں آکر اس کے نام اور مضمون سے فائدہ اٹھانے کا کبھی قصد نہ کریں ورنہ دیوانی ہی نہیں فوجداری جرم بھی ہوگا۔ جسکا نہیں برا خمیازہ بھگتنا پڑیگا

پبلشر

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# منازل السائرہ

## حصّہ دوم

(۳۵)

شادی بیاہ کی وہ رسوم جو شرک و گناہ سے تعبیر کی جاتی ہیں سب دلہن ہی کے گھر پر ختم ہو گئیں۔ دولہا کے یہاں جا کر غل و شور کے علاوہ کوئی قابل الذکر معاملہ، انوکھی رسم، نئی بات پیش نہیں آئی۔

دوسرے دن دوپہر کو شاکرہ نے سمدھن کو چوتھی کی اطلاع اور پچاس آدمیوں کی دعوت کہلا بھیجی۔ مگر مولوی صاحب نے چوتھی کی اجازت نہ دی۔ شاکرہ کو ناگوار بھی ہوا مگر کرتی کیا۔ دلہن صبح کی آئی ہوئی تھی شام کو دولہا والے پچاس آدمی لے کر آ گئے چوتھی نہ ہوئی، چالا ہوا، کھانا کھا پی دولھن کو لے کر چلے گئے۔ تیسرے روز صبح کو مولوی صاحب اشراق سے فراغت اور مریدوں سے فرصت پا کر گھر میں تشریف لائے بہو جھکی ہوئی بیٹھی تھی۔ چپکے چپکے کچھ دعا پڑھتے رہے۔ پڑھ چکے تو بہو کا مُنھ کھولا۔ دم کیا، اور خدا حافظ کہہ کر اٹھ کھڑے ہوئے۔ سب مل جل کر باہر آ گئے۔

سیکڑوں آدمیوں کا مجمع تھا۔ گاڑی تیار کھڑی تھی۔ اسباب لد چکا تھا۔ گھر بار کو سپرد خدا کیا اور حج کو روانہ ہو گئے۔

سائرہ کنواری ہی کی حالت دیکھ کر اندیشہ تھا کہ یہ بیاہی جا کر کیا کر گی۔ میکے میں باوجودیکہ کوئی بات نہ پوچھتا تھا۔ ڈیڑھ ہاتھ کی زبان تھی سسرال گئی تو خاطر مدارات شروع ہوئی۔ مزاج تھا کہ ساتویں آسمان پر پہنچا۔ مہینہ بیس دن تو شرما شرمی گذر گئے۔ چالوں کا ختم ہونا تھا کہ لڑکی کو سیدھے منہ بات کرنا شم ہو گئی۔ کھاتا ہے کہ صبح سے شام تک بڑا جھک مار رہا ہے۔ میاں ہیں وہ گھنٹوں بیٹھے خوشامد کر رہے ہیں۔ ساس ہیں وہ منتیں کر رہی ہیں بچوں کا بھابی دولہن بھابی دولہن کہتے منہ خشک ہو رہا ہے۔ وہ کمبخت ہے کہ کان پر جوں نہیں چلتی۔ سسرے موجود ہی نہ تھے۔ بڑی بوڑھی کہو۔ سر کا سرتاج کہو، اچھا کہو برا کہو۔ لے دے کر ایک ساس کا دم تھا۔ ڈیڑھ دو مہینہ تک تو خیر اُن کا رعب، شرم حیا لحاظ کچھ نہ کچھ باقی بھی رہا۔ پاؤں بھاری ہونا تھا کہ ساس بیچاری پاؤں کی جوتی ہو گئیں۔ آتے اور جاتے اُٹھتے اور بیٹھتے سامنے اور پیچھے لعنت اور ملامت کوسنے اور فضیحتیاں، دھتکار اور پھٹکار۔ سائرہ جیسی بیوی اور عابد جیسا میاں۔ جو ناچ نچاتی ناچتا، کان پکڑ کر اٹھاتی اور کان پکڑ کر بٹھاتی۔ نوکر کو عذر ماما کو عذر اور اس غریب کو عذر نہیں، عابد جیسا آدمی جس نے آج تک کسی غیر کی بھی دلشکنی نہ کی۔ جس نے کہا اور جو کچھ کہا، فائدہ ہو نقصان ہو وہ تعمیل کو آمادہ۔ سائرہ تو بیوی تھی پہلے ہی دن سوچ چکی تھی کہ بالکل گاؤدی معلوم ہوتا ہے اس کا مرید کر لینا بائیں ہاتھ کا کھیل ہے۔ البتہ ایک ساس کا جھگڑا ہے اس کی بھی انشاء اللہ کوئی تدبیر نکالوں ہی گی۔

ساس آج سے کیا منگنی ہی سے بہو کی تعریفیں سُن رہی تھیں۔ بہو کا گھر میں پاؤں رکھنا تھا پھونک پھونک کر قدم رکھنے لگیں۔ مگر اُن کا رشتہ ہی ایسا تھا

کہ لاکھ محبت کرتیں سب خاک تھی۔ کتنا ہی لحاظ کرتیں کتنی درگزر کرتیں ساس گیری کا نام کہاں سے مٹ جاتا۔ اُن جیسی بردبار اور بے شر عورت کہ کبھی کسی معاملہ میں دخل ہی نہ دیں۔ مگر بہو کیا ایک عذاب تھا کہ زندگی دوبھر کردی۔ گھر میں رہنا اجیرن ہو گیا بھاری بھر کم آدمی زمانہ دیکھے ہوئے۔ دو بہوئیں برتے ہوئے۔ خوب سمجھتی تھیں کہ اگر ذرا مُنہ لگتی ہوں تو سات پشتوں کو نپکر رکھدے گی۔ لیکن اس مکار کے سر پر کچھ ایسا جن سوار رہوا کہ ہر وقت اسی تاک میں تھی کہ کوئی موقع ملے تو دل کی بھڑاس نکالوں ہر بات میں اڑ نگا لگاتی۔ واسطہ نہ غرض، آس نہ پاس، کام کسی کا بات کسی کی۔ اپنے سے مطلب ہو نہ ہو بولنا ضرور۔

ساس کیا اتنا بھی نہ جانتی تھیں۔ طرح دیتی تھیں۔ دیکھتیں اور مُنہ پھیر لیتیں سُنتیں اور ٹالدیتیں۔ لیکن کہاں تک اور کب تک۔ ایک گھر کا رہنا سہنا۔ ایک جگہ کا اُٹھنا بیٹھنا۔ پھر ساس بہوؤں کا رشتہ آخر ایک دن مڈ بھیڑ ہو ہی گئی۔

عشرے کا دن تھا عورتوں کے عقائد علی العموم مردوں سے مختلف ہوتے ہیں اور پھر مولوی صاحب کا گھر تو ماشاء اللہ مذہب کی کان تھا۔ چھوٹے اور بڑے بوڑھے اور جوان غرض بچہ بچہ مذہب پر جان دیتا تھا۔ گھر والے تو گھر والے نوکر اور ماماؤں کی اتنی مجال نہ تھی کہ ایک وقت کی نماز قضا کرلیں۔ ماماؤں کے تغیّر و تبدل میں اگر کوئی بے نمازن پلے پڑ گئی تو اس کے پکائے ہوئے کھانے کے پاس جانا گناہ اور ہاتھ لگانا حرام۔ سائرہ کے علاوہ اس دن گھر بھر روزے سے تھا۔ یہ ساس کی محبت، شرارت، انسانیت، عداوت جو چاہے کہہ لو۔ صبح کی نماز پڑھ کر سب سے پہلا کام گوشت ترکاری کے دام ماما کے حوالے کیئے۔ ایک آدمی کا پکنا ہی کیا۔ جب تک ماما واپس آئی۔ ساس نے آٹا گوندھ۔ توا رکھ روٹی ڈال لی۔ مصالحہ بھون رہی تھیں کہ گوشت آگیا۔ جلدی سے بگھار، ترکاری ڈال سالن تیار کر

پتیلی کی پتیلی اور دسترخوان کا دسترخوان یوں کا یوں ہی بہو کے کمرے میں رکھوادیا
بہو بیگم چھپر کھٹ میں پڑی آرام کر رہی تھیں۔ نو بجے کے قریب سوکر اٹھیں۔ اتفاق
سے نظر پتیلی پر جا پڑی۔ کھولکر دیکھا تو سالن جما ہوا، دسترخوان دیکھا تو روٹیاں ٹھنڈی
ماما سے کہا بیگار تھوڑی ہے جو باسی کوسی کھانا میرے منہ پر پٹک گئیں۔ ساس نے اٹھکر
سالن گرم کیا۔ آپ لے کر گئیں۔ خدا خدا کرکے بہو کا مزاج درست ہوا تو ساس
کی محنت ٹھکانے لگی۔

کھانے سے فرصت ہوئی تو نہانے کا حکم چڑھا۔ ماما نے آنو لے پیسے۔ ساس نے
پانی گرم کیا۔ میاں جاکر منہیاری کو لائے۔ سائرہ نہائی، نہاکر کپڑے بدلے، چوڑیاں
پہنیں۔ ساس ظہر کی نماز پڑھ کر بہو کے پاس سے نکلیں۔ چوڑیوں کا آداب تو درکنار
چھوٹی روزہ دار نند سے پانی منگوایا، اور وہیں کھڑے کھڑے پی لیا۔ ساس بیچاری کی جو
شامت آئی منہ سے اتنا نکل گیا بیٹی نہا دھوکر تو دو فرض پڑھ لیا کرو۔ خدا کو سجدہ کرنا
گناہ تھوڑی ہے۔ اللہ رکھے دن سر پر چلے آرہے ہیں کچھ تو خدا کا خوف کیا کرو۔

**بہو۔** میں مرجاؤنگی تم خوش ہوجانا میں بری ہوں اب کے اچھی لے آنا۔ نماز
خدا کی ہے یا ساس نندوں کی، پھر تم کہنے والی کون۔ گناہ ہوگا تو مجھے، پکڑی جاؤنگی تو
میں، تم تو میری قبر میں نہیں سوؤگی۔ مجھے ایسے ڈھکوسلے نہیں آتے، دن بھر لوگوں کی
بدیاں کریں رات بھر غیبتیں کریں۔ دکھانے کو گز بھر کی تسبیح لے بیٹھیں۔ بڑی بیٹی کو بھجایا
کہ رمضان تک کے روزے رکھنے نصیب نہ ہوتے تھے، کوئی بات نہ ہوئی اسی پر رکھ کر
دبالیا۔ میں بہو ہوں لونڈی تو ہوں نہیں۔ ہر وقت دبی پلی ہی بنی رہونگی۔ یہ بھی اس
دن کا برا ہوگیا کہ خواہ مخواہ کا جھگڑا لے بیٹھیں۔ میں ایسے ادب و لحاظ کو چولھے میں
جھونکتی ہوں، اب تک سنیں اب نہیں سنی جاتیں۔

**ساس۔** بیٹی! خدا سے ڈر کے بات کرو۔ میں تو آپ تم کو ہوا سمجھتی ہوں کس دن

تمہاری شان میں گستاخی کی ہے۔ آج اتنا کہنے کی گنہگار ضرور ہوں، اسکی سزا بھگت لی اب بھی پیٹ نہیں بھرا۔ جوتی لیکر آجاؤ۔ میری مری ہوئی بیٹی کا کیوں نام لو۔ اس جیسی نمازن تو تمہارے کینبے میں نہو گی۔ تمہارے ہاں کبھی کسی نے نماز پڑھی ہو تو جانو۔ آج تک اماں کو نصیب ہوئی نہ باوا کو۔ دادی کو نہ دادا کو۔ اس گھر میں رہو گی تو نماز پڑھنی ہی پڑے گی۔

**بہو**۔ تمہارے ہاں تو سب پیغمبر ہی پیدا ہوئے ہیں۔ میرے دادا اور دادی تمہارے آگے ہاتھ جوڑنے آئینگے تو تم اُن کو نہ بخشوانا۔ میرے اماں باوا نماز نہیں پڑھتے تو کیوں بڑوں کی بری کو ہاتھ جوڑ کر لائیں۔ آگ لگے اس گھر کو ہر وقت کا جھینکنا ہے۔ کوئی گھڑی بھی چین کی نہیں۔ ایک پل چاہو کل سے گزر جائے نصیب نہیں۔ ساسوں کو ایسا چرچا کرتے ہم نے آجتک نہیں سُنا۔ نماز کیوں نہیں پڑھی۔ روزہ کیوں نہیں رکھا۔ روٹیاں کے کھائیں۔ سوئیں کس وقت۔ اُٹھیں کب۔ نہائیں کیوں۔ سر کیوں گوندھا۔ پان کیوں کھایا۔ مسّی کیوں لگائی۔ کہاں تک صبر کروں۔ کب تک انگیزوں۔ چار مہینے اسی پیٹنے میں گزر گئے۔ کلیجہ پک گیا۔

**ساس**۔ بیوی ذرا دیکھ کر کہو اور سمجھ کر بولو۔ میں تمہاری ساس ہوں برابر کی سہیلی نہیں ہوں۔ میں نے ایسی بہوئیں دیکھیں نہ سُنیں۔ میں اس زبان کی لاگو، نہ اس مزاج کی گاہک۔ جوتیاں کھائیگا تو میاں کھائیگا جسکا نکاح بندھا ہے میری جوتی کو بھی غرض نہیں کہ تمہارے مُنہ لگوں۔

**بہو**۔ میری زبان تو ہے ہی۔ ذرا اپنا مزاج تو دیکھو تم نے تو ایسی بہوئیں دیکھی ہی نہیں میں ایسی ساس کو ساس نہیں سمجھتی۔ سب ایسی ہی ہوا کریں تو بہوؤں کا گذر ہی نہ ہو۔

**ساس**۔ مجھ جیسی ساس چراغ لیکر ڈھونڈھو تو نہ ملے۔ تم ہی آج نرالی بہو تھوڑی آئی ہو۔ دو اور بھی بیٹھی ہیں۔ تمہاری زبان کا تو سارے شہر میں ڈنکا بج رہا ہے۔ جس سے

چاہے پوچھ لو۔ ہمیں تو بات کا پاس ہے اور لاے کی لاج۔ ہر طرح بھرنا پڑیگا۔ خدا دو سینگ دیدے تو بھگتنے ہی پڑیں گے۔

ساس کے مُنہ سے اتنا نکلنا تھا بہو تو آپے سے باہر ہو گئی۔ ایک بات ہو تو کہی جائے، ایک گستاخی ہو تو دُہرائی جائے جو جو مُنہ میں آیا سب ہی کہہ ڈالا۔ یہ بھی نہیں کہ دو چار منٹ بلکہ گھنٹہ ڈیڑھ گھنٹہ۔ دریا بہہ رہا تھا کہ کہیں رُکا وُہی نہ تھا۔ ساس بیچاری خود تو کیا ایسی لڑی ہونگی کبھی عمر بھر ایسی لڑائی دیکھی بھی نہ ہو گی۔ تسبیح پڑھنی مشکل ہو گئی اور تو کچھ بن نہ آئی، جانماز اُٹھا کمرے میں روتی ہوئی چلی گئیں۔

عصر کے بعد بلند اقبال اوپر سے آئے روزے نے پتلا حال کر رکھا تھا ہونٹ خشک پھپیڑیاں بندھی ہوئی، چہرہ اُترا ہوا، اوسان بگڑے ہوئے۔ آتے ہی پلنگ پر لیٹ گیا۔ بہن سے پوچھا اماں کہاں ہیں؟ وہ کمبخت منہ ہی منہ میں کچھ کہکر چپکی ہو گئی بھائی نے تین دفعہ پوچھا اور بہن نے ہر دفعہ جواب دیا مگر ایسا ناک میں کہ خاک سمجھ میں نہ آیا۔ چوتھی دفعہ چیخ کر پوچھا ذرا سمجھا کر کہو۔ تین دفعہ کہا اور میری سمجھ میں ایک دفعہ نہ آیا۔

سائرہ اپنے کمرے میں بیٹھی مہندی لگا رہی تھی (یہ تو خدا ہی جانے کہ پہلے سے ارادہ تھا یا اب پیدا ہوا) مہندی چھوڑ پیالہ پھینک ننگے سر ننگے پاؤں باہر آ کھڑی ہوئی۔ بہن کچھ جواب دینا ہی چاہتی تھی کہ بھاوج کی شکل دیکھ کر خون خشک ہو گیا۔ بھائی نے پھر پوچھا مگر چپکی بیٹھی رہی۔ سائرہ بولی۔

ہیں کہاں اندر ہیں اور کہاں ہونگی، ان کے تو سر پر جن سوار ہے۔ اتنا کہا سُنا اور پھر بھی کلیجہ میں ٹھنڈک نہ پڑی۔

**میاں** ۔کس بات پر ناراض ہو گئیں؟

**بیوی**۔ وہ سدا کی ناراض ہیں آج کوری بیٹھ پیچھے کھوڑی لگے ہیں وہ ایک

دفعہ ناراض ہیں۔ ہیں دس دفعہ ہوں۔ میں ایسی ناراضگیوں کی پروا نہیں کیا کرتی۔ ناراض ہوں تو بلا سے۔ خفا ہوں تو صدقے سے۔

**میاں**۔ ہائیں ہائیں ذرا زبان کو روکو۔

**بیوی**۔ بس مجھ کو معاف کرو۔ اماں کی زبان نہیں رکوائی جاتی۔ مجھ کو منع کرتے ہو۔ تالی دونو ہاتھ سے بجتی ہے۔ میرا اکیلی کا قصور ہو تو کوئی قائل کرے۔

**میاں**۔ اچھا تم اپنے کمرے میں جاکر بیٹھو۔

**بیوی**۔ کمرے میں کیوں بٹھاتے ہو۔ گھر ہی سے نکالدو کہ گھی کے چراغ جل جائیں۔ اُنکی تو یہ مراد ہی ہے۔ دن رات سر ہونگی تو آدمی کب تک بولیگا ایک بہانہ چاہیئے یہ کرو وہ کرو۔ کبھی آجتک کسی بیمار کو روزہ رکھتے سُنا بھی ہے۔ مگر وہ تو میری جان کے پیچھے پڑی ہیں کہ کسی طرح کل کی مرتی آج ہی مرجائے۔

**میاں**۔ بس بس جاؤ اپنا کام کرو۔

**بیوی**۔ اے واہ واہ۔ یہاں ان دھمکیوں میں کوئی نہیں آتا۔ اُن ہی پر جاکر حکومت جتاؤ۔ میری پاپوش بھی یہ اغماض نہیں اُٹھاتی۔ میں کسی کی نوکر نہیں، ماما نہیں، لونڈی نہیں، باندی نہیں، مزاج اٹھائیں نہ اٹھائیں اماں بہنیں۔

**میاں** کیوں باتیں بنارہی ہو اگر میرے مُنہ سے کچھ نکل گیا تو روزہ کا نام ہوگا تم کو رہنا ہے تو سیدھی طرح رہو۔ نہیں چلی جاؤ۔ میں ہی چلا جاتا ہوں۔

روزے کی خوشی میں افطار کی تیاری بچوں نے دوپہر ہی سے شروع کردی تھی۔ پھلکیوں کا بیسن۔ سہالوں کا آٹا، پتے، ہری مرچیں، گڑ، تیل، گھی سب سامان ہوگیا تھا عصر کے بعد کڑھائی کی تجویز تھی۔ بہو بیگم کی عنایت سے سب مٹی ہوگیا۔ کھانا بھی صرف اس وجہ سے تیار ہوگیا کہ ماماؤں نے جو کچھ سمجھ میں آیا کرکرالیا ساس بیچاری پر تو کچھ ایسی ندامت سوار ہوئی کہ اسوقت کی گئی گئی کوٹھری کی کنڈی جو اندر سے

لگا کر بیٹھیں تو مغرب کی اذان سُنکر باہر آئیں۔ پانی کا ایک گھونٹ پی روزہ کھول پھر اندر جالیٹیں۔ کھانے کے واسطے سب ہی نے منتیں کیں۔ سائرہ کے سوا سارے گھر ہی نے ہاتھ جوڑے مگر کچھ ایسا غصہ چڑھا کہ نہ کھانے کو ہاتھ لگایا نہ باہر آئیں۔

اُن کے کھانا نہ کھانے سے تمام گھر کو کھانا حرام ہوگیا۔ بچے تک بھوکے سوگئے منجھلی بہو نے دولھا دولھن کا کھانا نکال کر کمرے میں بھیجدیا۔ عابد بے شر تھا پاگل نہیں تھا کہ آٹھ آٹھ برس کے بچے کل شام کا کھانا کھائے ہوئے بھوکے پڑ رہیں اور وہ بیوی کے ساتھ بیٹھ کر ٹھونس لے۔

سائرہ دسترخوان بچھا کھانے بیٹھیں، ایک ہی نوالہ کھایا تھا کہ کچھ خیال آیا۔ میاں سے کہنے لگیں کھاتے ہو تو کھاؤ نہیں تو میں تمھارے کھانے کی بھوکی نہیں ہوں میاں نے کچھ جواب نہ دیا، بیوی نے روٹیاں لپیٹ دسترخوان اٹھا چھینکے پر رکھدیا۔ ماما سے تین پیسہ کا دودھ منگوا پی سو رہی۔

عابد کی ماں پہلے ہی آئے دن کی بیمار تھیں۔ بیٹی کی موت نے اور بھی رہا سہا کھو دیا تھا۔ ہڈیاں ہی ہڈیاں باقی رہ گئی تھیں۔ بہو کی زبان درازی نے بالکل ہی بٹھا دیا اُدھر روزے کی نقاہت اُدھر بیٹھا بٹھایا دہا کا۔ اُٹھ کر دانہ منہ میں گیا نہیں۔ رات کو اس غضب کا بخار چڑھا کہ سرسام تک نوبت پہنچ گئی۔ سب پریشان ہوگئے۔ مگر واہ بی سائرہ۔ رات بھر ڈاکٹر اور حکیم آئے گئے لیکن اسکو خبر بھی نہیں ہوئی۔ کچھ زندگی تھی جو بچ گئیں ورنہ مایوس تو سب ہی ہو چکے تھے۔ بخار تو جاتا رہا مگر کمزوری اتنی زیادہ ہوگئی کہ ذرا کھڑی ہوئیں اور چکر آئے۔

خانہ داری کے جھگڑے اور گھروں کے دھندے جس کام کو ہاتھ نہ لگے وہی چوپٹ۔ جو چیز ماماؤں پر چھوڑ دی اُسی کا ناس۔ دو بہوئیں اور بھی تھیں اور سعادتمند منتظم سلیقہ شعار سگھڑ، فرمانبردار، مگر جسکا کام ہو وہی خوب انجام دے سکتا ہے۔ سب سے بڑی دقت دیو رانی

